# جنم

## رام کتھا نمبر ۱



لیکھک

نیپال گورنمنٹ سے کتھا واچسپتی کی پدوی پراپت

کیرتن کلا ندھی - کاویہ کلا بھوشن - ہری کتھا وشارد - کوی رتن

राधेश्याम कथावाचक

پرکاشک

شری رادھے شیام پستکالیہ - بریلی

شری



# رام کتھا نمبر (۱)

## بال کانڈ



لیکھک

نیپال گورنمنٹ سے کتھا واچسپتی کی پدوی پراپت

کیرتن کلا ندھی کاویہ کلا بھوشن کوی رتن

پنڈت رادھے شیام کتھا واچک بریلی

اردو میں دسویں بار ۵۰۰ سنہ ۱۹۶۱ء قیمت ۳۲ نئے پیسے

پرکاشک۔ سری رادھے شیام پستکالیہ۔ بریلی

پرنٹر پنڈت رام نراین پاٹھک

سری رادھے شیام پریس بریلی

# پرارتھنا

جے گن پت۔ جے گجانن۔ جے گن راج گنیش
جے گوری پت۔ جگت پت منگل مول مہیش
جے جگدیشور۔ دیا ندھی۔ سیتاپت اودھیش
جے گرو دیو کرپاتین۔ اسٹ دیو ہردیش

# منگلاچرن

شری رام رس کے رسک جو شری رامداس نبھائیں گے
تو کرپا نج داس پر سب گپت پرکٹ سمجھائیں گے
شروصییہ تلسی داس کے پد۔ مارگ سوگم دکھائیں گے
انوواد اپنا آپ رادھے شیام وہ ہی کرائیں گے




جگ جننی کا ہوا جو جگ پت سے ست سنگ
کرتے ہیں پرارمبھ ہم پہلے وہی پرسنگ
بھارت میں وکھیات ہے سندر گر کیلاس
گرجاپت گرجا سہت کرتے جہاں نواس

بس وہیں ایک بٹ کے نیچے — نرمل مرگ چرم بچھائے ہوئے
بھگوان ترلوچن بیٹھے تھے — گمبھیر سمادھی لگائے ہوئے
وا مانگ میں بھولے بابا کے — بھگوتی اماتھی ساج رہی
ماتوں دائیں تھے آدی پرش — بائیں تھی پرکرت وراج رہی

کھلی جبھی یوگیش کی۔ وہ سمادھی نشکام
مکھ سے یہ پرے دھن ہوئی "جے مایاپت رام"
گری گرستا چرن میں۔ تبھی جوڑ کر ہاتھ
پورو جنم سمرن کر — بولی اُکتی "ہے ناتھ
یہ مایا پت ہیں رام کون؟ — رمتے ہیں جو سب کے من میں؟
کیا وہ ہیں جو کھیلا دھاری — کھیلے دسرتھ کے آنگن میں؟
اب نہیں سنتی کی دیہہ رہی — اب تو گرجا کے ناتے ہیں
پھر پورو جنم کی الجھن کو! — کیوں نہیں آپ سلجھاتے ہیں؟
ہو کرکے بھگیرتھ پہ پرسن — تم نے اس کو گنگا دی تھی
تم کہو گے اس نے تو برسوں — اتینت تپسیا کی تھی!

تو میں نے بھی کی دیہہ بھسم | میرے اس تپ پر دھیان کرو
شری رام کتھا روپی گنگا! | اب میرے لئے پروان کرو
وہ گنگا کل مل ناشک ہے | یہ جن من عکترد ناشک ہے
ساکار ہے وہ ۔ یہ نراکار | وہ مود ۔ یہ بودھ وکاسک ہے
وہ گروں بتوں سے ٹکراکر | وستار بڑھاتی جاتی ہے
یہ کام کرودھ کا کر سنہار | اگیان مٹاتی جاتی ہے
آچمن ماتر ہی سے جیسے | آنند وہ انہد دیتی ہے
یہ شرون ماتر ہی سے تیسے | نروان پرم پد دیتی ہے
وہ دھار ہمالیہ سے چل کر | ساگر میں گپت ہو جاتی ہے
یہ دھار سگن سے اٹھکر بس | نرگن میں لے ہو جاتی ہے
یہ کتھ آپ ہی کا تو ہے | اس لئے آج مت کپٹ کرو
وہ پرکٹ جٹاؤں سے کی تھی | یہ بانی دوارا پرکٹ کرو"

بھاؤ بھرے شردھا بھرے سنے اماں کے بین
ہو پرسن تر پرار نے ۔ کھولے اپنے نین
بولے "گرجا دھنیہ تم ۔ دھنیہ تمہارا چاؤ
اب مجھکو تم سے نہیں ہے کچھ کپٹ دراؤ

کتنا ہی گوڑھ تتو ہو پر! | اس سے نہ سنت چھپاتے ہیں
جس سے پاتر اور ادھکاری | اپنی اچھا کا پاتے ہیں
یہ وشے ہے ان سے گوپنیہ | جن میں شردھا وشواس نہیں
آرادھیہ دیو کی گاتھا ہے | کچھ کلپ اور اتہاس نہیں
ہو کر انیک ہے ایک وہی | پھر وہ ہی ایک انیک ہی ہے
جل اور اولے کی طرح پرے | نرگن اور سگن ایک ہی ہے
یہ ہی تو انگھٹ گھٹنا ہے | آ سنچریہ پورن دگیان یہی
بن جاتا ہے وہ سویم چتر | ہے چترکار کی شان یہی

ساکار ہے یا ہے نراکار جب راہ نہ پائی اس گھر کی
تب بول اُٹھے چودھوں بھون لیلا اپار ہے جگدھر کی
پھر بھی یہ کل مل تو دیکھو جاتی ہے اگر اودگم نہیں
وہ اُسے ڈھونڈتے پھرتے ہیں جن کو ہے اپنی خبر نہیں

ہاں ہے سب میں ہے وہی سب میں رہا سمائے
جیون مہندی کے پات میں۔ لالی لکھی نہ جائے

پردے میں ہے تو اتنا ہے ہر دم گھونگھٹ ہے چہرے پر
بے پردہ ہے تو ایسا ہے روشن ہے ذرّے ذرّے پر
رہتا آنکھوں کے سنمکھ ہے پر آنکھوں کو ہے گیان نہیں
اتنا سمیپ ہے درشٹ کے وہ ہوتا ہے درشٹ کو بھان نہیں
میتوں کے دھیان میں آ نہیں اس قدر شوخ میں مستی ہے
پر میمیوں میں بت بن جاتا ہے گرہے تو اتنی ہستی ہے
جب جب بھگتوں پر بھیر پڑی تب بندھے وہاری بندھن میں
پھر شنکا نہیں کھمبھ میں ہوں یا ہوں دشٹ کے آنگن میں

آتے ہیں پرتِ کلپ ہری ہرنے کو بھو بھار
یہی ہیتو ہے اسی پر ہوا رام اوتار!

بجے وجے شاپ سے بھر گوہنی کے جس سے بن گئے رجنی چر
تو پرکٹ ہوئے وہ تریتا میں راون اور کمبھ کرن بن کر
ان دونوں میں راون تھا بڑا دکھیات بلی اتیا چاری
جس کے بھجدنڈوں کے بل سے تھراتی تھی پرتھوی ساری
یم۔ اگن۔ پون۔ جل۔ سورج چندر سب کے سب اُس سے ڈرتے تھے
دگپال۔ سرشٹی۔ کودیر۔ ورن اُس کی سیوا میں رہتے تھے
جگ کی چھاتی پر سوتے کی لنکا میں نشچنت رہتا تھا
ہری نام لینے کی کو دے خود ایشور بنکر رہتا تھا

دُروِتّا اُس سمے جگ کی تھی    سروتر پاپ ہی رہتا تھا
شالائیں جہاں یگیہ کی تھیں    رِشی رکت وہاں پر بہتا تھا

اسُروں کا جب بڑھ گیا زیادہ اتیاچار
ہُوا سُروں میں اُس سمے دارُن ہاہاکار

جس سے یگ شالاؤں میں    نر لاشیں لٹکائے جاتے تھے
جس سے پتا اور گروؤں کے    مستک ٹھکرائے جاتے تھے
جس سے شاستر اور دھرم گرنتھ    ایندھن کے بدلے جلتے تھے
جس سے دیو پرتماؤں پر    لوہے کے ہتھوڑے چلتے تھے
ماتاؤں بہنوں تک کو جب    راکشس ہر کر لے جاتے تھے
گئو پوت جب دیوروں کے    پاؤں سے کچلے جاتے تھے
جس سے زبردستی گھر میں    ستیوں کے مارا جاتی تھی
شِو جالے میں گنگا جل تھا    گنگا دیں وِشنا جاتی تھی

وہی سمے تھا ہو گیا۔ دارُن ہاہاکار!
برہما جی کے یہاں تب چھڑا ایک دربار

سُر گرو کے سمت کو دیو وُن    سب سُر تھے اور سُرش بھی تھا
کپلا کا روپ بنائے ہوئے    پرتھوی تھی۔ پرتھویش بھی تھا
اُس سمے کہا برہما جی نے    "ہے اپنا کام رودن کرنا
اب پرتھوی ناتھ کے ہاتھوں؟    پرتھوی کا بھار ہرن کرنا
ہر ہی ہر سکتے ہیں پیڑا    اپنے سادھن وہ ہی تو ہیں
نربل کے بل۔ نرگُن کے گُن    نردھن کے دھن وہ ہی تو ہیں"
یہ سُن کر سبھی پکار اُٹھے    اِس سمے انہیں ہم پائیں کہاں؟
وہ ایک جگہ رہتے ہی نہیں    اِس لئے ڈھونڈنے جائیں کہاں؟
گولوک چلیں؟ بیکنٹھ چلیں    یا کشیر سمندر جائیں ہم؟
کیا جانیں کہاں دیا ندھ ہیں    کس جگہ پتہ پا جائیں ہم؟"

جب سُر منڈلی ادھیر ہوئی — اور تڑپنے لگی دُھرائی یہ
اُس سمے سُن رہی ہو گر جے — میں نے آواز لگائی یہ

"پرکھشو! یا یک سمرتھ نہیں۔ ہیں پربھو تو سہائے
پریم سے ہوتے ہیں پرکٹ کرُنانِدھی بھگوان

اپنی تو بھی دھارنا ہے — اپنی تو جب بس تھا بھی
ناراین اپنے پریم سے ہیں — ہم پڑھتے ہیں اکثر ایک یہی
یہاں پکشپات کی بات نہیں — اپنا وچار ہم کہتے ہیں
چندن میں جیسے اگن رہے — تیسے ہری پریم بسے رہتے ہیں
رہتے تو دور ہیں آپاس اب — پربھو پاس سمجھ کے دیکھو
کرُنانِدھی سے مِلنا ہے تو — کرُنا کرندن کرکے دیکھو
ہو جاؤ میرے ساتھ کھڑے — اُٹھ کر اُن کا گُن گان کرو
بھگوان پرکٹ ہو جائیں گے — کشٹ پہلے آہوان کرو"

بس یہ ہی آواز تھی۔ کی سب نے سویکار
مِل کر میرے ساتھ سب کرنے لگے پکار ...

## گانا

"دیانِدھ اب تو آؤ نا۔
پربل ہوا ہے اسُروں کا دل۔ کرو شیگھر سنگھار
پرتھوی ناتھ! تمہاری پرتھوی پر ہے ہاہاکار
دھینو وپر۔ سُر مُنی نر۔ کشٹ سب کر رہے پکار
دینا ناتھ سو رہے ہو تم۔ کشٹ سمدر منجھدار
جاگو آنکھ کھول کر دیکھو۔ ہے کیا اتیاچار

جب جب دھرم گلان ہوتی ہے، ہرتا ہوں کبھو بھار
پورا کرو آنکر جلدی ۔ اپنا یہ قرار
رادھے شیام ہٹا انتریٹ درشن دو کرتار
دیکھیں تو کیسے ہوتے ہو۔ نراکار ساکار"

---

بجا پریم پورووں سے ۔جب پکار کا ساز
کانوں میں آئی تبھی۔ یہ پیاری آواز

"بھگتو تم سب نشچنت رہو — اب تمہیں نہ کوئی بھے ہوگا
دھرتی اب ابھئے تھل ہوگی — دھرتی دھرکا ابھئے ہوگا
سُن سکتے نہیں کان میرے — زیادہ آواز ادھنیوں کی
بتلاؤں گا اب دشٹوں کو — دیکھو یہ آہ ہے دنیوں کی!
ہرناکش کا ودھ کرنے کو — جو کھمبہ پھاڑ کر نکلا ہے
وہ ہی اب راون کے کارن — کشتری بننے کو مچلا ہے
گج کی پکار کو سنتے ہی — جو ننگے پیروں دھاتا ہے
بھگتو تم سب کی رکشا کو — وہ ہی پھر دوڑا آتا ہے
پرتھوی میری پیاری پرتھوی — میں تیرا تاپ ہٹاتا ہوں
دشرتھ کے یہاں رام بنکر — اتی شیگھر اودھ میں آتا ہوں"

گرجا۔ یہ آواز تھی ۔ یا کتھا ابھئے پرساد
ہم سب گدگد ہو گئے سن ایسا سمواد

برہما نے کہا: "بدھائی ہے — بھگوان اودھ میں آگئے ہیں"
سُر بولے: "اُن کی سیوا کو — ہم یا نرین کر جاتے ہیں"
ہے اماں بتاؤں کیسے میں — اپنی اُس پریم اوستھا کو؟
میں نے بھی کہا نا دیئے سے — چل تو بھی آج ایودھیا کو
وہ سبھی یاد آجاتے ہیں: — سارا شریر پلکتا ہے
رہنے دو یہ سمواد یہیں — اب آگے کہا نہ جاتا ہے

بس مطلب ہے تو اتنا ہے اس ہیت رام اوتار ہوا
اب سمجھ گئیں تم ؟ نراکار کیسے اور کیوں سکار ہوا؟
پاربتی پلکت ہوئیں سنکر یہ سمواد
بولیں "اب جاتا رہا۔ سب سندیہہ و شاد
اس لئے پرارتھنا ہے اب یہ بھگون اس کو سویکار کریں
اُبھلاشا اب ہے یہی میری اتنا مجھ پر اُپکار کریں
ابتھ سے لیکر اِتی تلک سبھی ورنن سری رام کتھا کریئے
میں اِن چرنوں کی داسی ہوں داسی پر ناتھ دیا کریئے"
مہا دیو کہنے لگے "سنو پرے دھر دھیان
رام اکتھ۔ لیلا اکتھ۔ اکتھنیہ یہ گیان
پھر بھی کہتا ہوں کتھا۔ ہے گر راج کمار"
یہ کہہ رگھوپت دھیان میں مگن بھئے تریپرار
ڈنڈ ایک تب دھیان دھر پُن بولے ششی بھال
"مرد ھا بھگت سمیت اب سنو پرے سب حال"

---

# اختتام تمہید

# کتھا پر آرمبھ

جے گنپت ۔ جے گرو ۔ گرا گوری گرجا دھیش
رام کتھا کے رسک ور جیت کو لکھ گنیش!
اودھ پوری وکھیات ہے ۔ سریو تٹ شبھ دیش
تھے نرپال دشرتھ جہاں رگھو کل کمل دنیش

دھن دھانیہ پورن تھا پر جا ورگ
دیا پار کرشک جیون بھی تھا
جاڑوں میں بھرا اگہن بھی تھا
ورشا میں ہرا ساون بھی تھا
دھرما نسار تھے چتر ورن
ایکتا نیائے بندھن بھی تھا
آپس میں میل جول بھی تھا
برکت تھی نیک چلن بھی تھا
ست سنگ شانتی اور سداچار
ہر جن انم چنتن بھی تھا
ودیا آدی پچھن پالن بھی تھا
منیوں کا پریہ درشن بھی تھا
سب تھا راجہ کے پتر نہ تھا
گودی بھی کوئی لیا نہ تھا
تقدیر نے بٹیا دیا نہ تھا
گھر تھا پر گھر کا دیا نہ تھا

پتر کامنا میں ہوئے جب نرپ ادھک اداس
تجیہ کرم کر ایک دن ۔ گئے گرو کے پاس

شری وششٹھ جی تھے مہا گیانی
برہم رشی تتو درشی ۔ گیانی
ان کے ہی یگ برا رگھ روپ
پہنچا ان آنکھوں کا پانی
نرپ بولے "تین وواہ کئے
پر آشالتا ہری نہ ہوئی
ہے چوتھا پن آنے والا
اب تک وہ سورن گھڑی نہ ہوئی
کیا جانیں کیسا ہے بھوشیہ
جو اب تک گرد اندھیرا ہے
میں بے کل ہوتا جاتا ہوں
اس پربل دکھ نے گھیرا ہے

وہ ورکش نر رتھک ہے جگ میں — اُتپتّی نہ جس میں پھل ہووے
شوبھا پاتا وہ میگھ نہیں — جس میں نہ بوند بھر جل ہووے
ہے ناتھ وہی اب یتنہ کرو — جس سے یہ ہردے پر پھلت ہو
اِن آنکھوں میں بھی ہو پرکاش — یہ آتما بھی کچھ ہرشت ہو
کم سے کم ہو ایک ہی پتر — جو وَنش بڑھانے والا ہو
اس راج کا بھی ادھیکاری ہو — اور نام چلانے والا ہو

سُنکر راجہ کی ویتھا بولے گرو تتکال
"چنتا اس کی ویرتھ ہے کرو نہ ادھک خیال

چنتا ہے بڑی چتا سے بھی — گھُن کے سمان لگ جاتی ہے
مُردے کو چتا جلاتی ہے — چنتا جیتے کو کھاتی ہے
ہو جائے پُتر کپُتر کہیں! — تو مونگ ہے چھاتی پر دلتا
راجیندر وچار ویرتھ ہے یہ — بیٹے سے نام نہیں چلتا
اب تک سب مہانو بھاووں نے — اپنا یش آپ کمایا ہے
کیا دھرو پرہلاد آدکوں کا — پُتروں نے نام چلایا ہے؟"

یہ سنتے ہی ہو گئے۔ دشرتھ ڈانواڈول
لیکن گرو کے سامنے۔ سکے نہ زیادہ بول

"جو آگیا ہو" بس یہی کہا — اور پکڑے رہے چرن گرو کے
مانو اپنے سارے وچار — کر دئے ارپن گرو کے
گرو ور نے تب یہ شبد کہے — "اچھا یہ دُکھ دمن کر دو
اس گھبراہٹ اس چنتا کا — تینوں سے پر ورتن کر دو
ایسا ہی ہے تو اُٹھ بیٹھو — سنتان ہیتو شبھ یاگ کرو
وہ بیڑا پار لگائیں گے — اُن ہر ہی سے انراگ کرو
پہلے جا کر یہ کام کرو — شرنگی رشی کو بلواؤ تم
پھر نام جگپت کا لے کے — پُتریشٹی یگیہ رچواؤ تم"

سُن کر بچن وشِشٹھ کے۔ اُٹھے اودھ مہیپال
منتری گن کو یگیہ کی۔ آگیا دی تت کال

گرو کی سمّت انوسار ترت شری شرنگی رشی کو بلوایا
سب دیوؤں میں رشی منیوں میں سروتر نمنترن بھجوایا
ساری وستوئیں منگا کر پھر شُبھ بھون ہون کا بنوایا
شُبھ دن شُبھ سمے شُبھ گھڑی میں آرمبھ یگیہ کا کروایا
گھر میں۔ پُر میں۔ جگ میں نبھ میں آ گھٹی۔ سُگندھ بھرپور ہوئی
مانوں آشا کا اُدے ہوا سمپورن نراشا دُور ہوئی
ویدوں کی دُھن گُنجار اُٹھی سواہا سواہا چھو ندش چھایا
آخر جب یگیہ سماپت ہوا اور پورنا ہوت کا دن آیا

اگنی دیو پرکٹے تبھی بولے "سپھل ہو آیا ئے
ہوئی یہ اپنی رانیوں میں بانٹو نر رائے"

یہ کہہ کر اگنی آدرشیہ ہوئے راجہ کو پرمانند ہوا
اُتساہ ہردے میں دوگن ہوا آتما میں سُکھ چوچند ہوا
کیکئی ۔ سمترا ۔ کوشلیا بس یہی تین پٹ رانی تھیں
ستونتی تھیں۔ یشونتی تھیں کُل ونتی تھیں گن کھانی تھیں
ہوئی کے جب بھاگ ملے اُن کو تو ایک اپورو پرکاش ہوا
بانو بلہار۔ جنیوں پر پرکھوی سنکلپ اکاش ہوا
ماتاؤں میں بل تیج بڑھا ہر بھون سُکھ شو بھاوان ہوا
جس دن سے راج محل میں یوں وہ دھارمک گربھا دھان ہوا

اسی طرح آنند میں بیت گئے نَو ماس
اُس مہان اوتار کا۔ سمے آ گیا پاس

گرہ وار، یوگ۔ نچھتر لگن سبھی انوکول ہوئے سُکھ مول ہوئے
باغوں میں کلی نام والے سب پھول پھُول کر پھُول ہوئے

| | |
|---|---|
| شیتل اور مند۔ سگندھی بھری | سرو تر ابسنت بہار آئی |
| اٹھوا جگ پت کے سواگت کو | رت پت کی رُت بہار آئی |
| ورکشوں میں پات نویں کھلے | سرلو جل امرت دھار ہوا |
| نبھ منڈل بھرا وما نوں سے | شُر گن میں جے جے کار ہوا |
| بلہار اودھ پر تھا اکاش | لنکا پر چلّہ کھا کھا کے |
| نیوچھاور پوں کر رہا تھا | گلزاروں وسے گل لالا کے |
| وہ چیتر شُکل کی نومی تتھ | اب بھی تیوہار ہمارا ہے |
| بھگتوں کے ہت کو ایسی روز | آیا بھگتوں کا پیارا ہے |

سمے سُہانا ہو گیا۔ اودھک نہ شیت نہ گھام
کوشلیا کے محل میں۔ پرکٹے شوبھا دھام

# گانا

| | |
|---|---|
| اودھ میں ہے آنند چھایا | پُتر کوشلیا نے جایا |
| دیکھ انوپ روپ بالک کا | چکت ہوا رن واس |
| سما چار سرو تر سُنائے | دھائے داسی داس |
| سندیشا نرپ کو پہنچایا | پُتر کوشلیا نے جایا |
| بجیں جھانجھ وندھی بھیریاں | چھیڑے مانگلک گان |
| وششٹھ کو آنند آج ہے | برہما نند سمان |
| نظر نے نورِ نظر پایا | پُتر کوشلیا نے جایا |
| دھج پتاک تورن | کلشا دک سوہیں بندن بار |
| ماگدھ سوت بندگن گاویں | بھیڑ بھوپ کے دوار |
| خزانہ نرپ نے کھلوایا | پُتر کوشلیا نے جایا |

سُمن ورشٹی کرتے تھے سُرگن۔ کہہ ہے جگدادھار
نراکار نرگن جو برہم تھا۔ ہوا سگن ساکار
جہاں میں شاہجہاں آیا۔ پتر کو شلیا نے جایا
سکل نار نروان دے رہے تھے سپرچم سانند
گھر گھر ماتو پتر ہوا ہے۔ ایسا ہے [illegible]
بارھا وار اودھے شیام گایا۔ پتر کو شلیا نے جایا



ہوا کیکئی کے یہاں۔ ایک پتر سنتان
پرکٹ سمترا کے ہوئے پھر دو پیارے لال

یوں ہوتا دیکھ پریتم سپھل      راجا کو پرمانند ہوا
تھا مورت مان آنند جگت      ایسا اپار آنند ہوا
ایسا گھر نظر نہیں آیا      جس جگہ منگلاچار نہ تھا
سنسار میں ایسا کوئی نہیں      جس کے اندر دل تیوہار نہ تھا
یوں سورج ونس کا تیج دیکھ      بھگوان سورج بھی چکت ہوئے
ہوگیا مہینے بھر کا دن      اس بھانت دواکر مدت ہوئے
تینوں لوکوں کا گیا تیج      جب چھایا اودھ پوری میں تھا
درشن کرنے کو شِو بھی      تب آیا اودھ پوری میں تھا
برہما آنند دیکھنے کو      اُس سمے بھاٹ تھے بنے ہوئے
شنکر بھی بوڑھے بابا بن      نرپ کے دوارے تھے کھڑے ہوئے
دیکھا تھا بہت وراٹ روپ      اور یہ ایک کال روپ پربھو کا
ابھلاشا آج شِووں میں تھی      نرکھیں گے بال روپ پربھو کا

کیا نرپت نے جس سمے۔ جات کرم سنسکار
ویدوں نے تب بھاٹ بن۔ کی بول جے جے کار

# گانا

ہمارے راج راجیشور — بدھائی ہے بدھائی ہے
ہوئے آج شبھ اوسر — بدھائی ہے بدھائی ہے
خوشی کے شادیانے ہیں — مبارک کے ترانے ہیں
دعائیں ہو رہیں گھر گھر — بدھائی ہے بدھائی ہے
رہیں آنند یہ چار دن — رہیں چوچند یہ چار دل
یہ چاروں رتن چل ہیں جلوہ گر — بدھائی ہے بدھائی ہے
اتم گرہ پہ نظر آئے — اودھ باسی نظر لائے
ہزاروں دل ہیں نیوچھاور — بدھائی ہے بدھائی ہے
خوشی میں آج رادھے شیام بانی کرتی کا کام
غریب سکھ کی ایودھیا پر - بدھائی ہے بدھائی ہے

---

گجے رتھ - کھوم ترنگ - پٹ - دھن - بھوشن گودان
دت نیگیوں کے لئے - نرپ نے کر سنمان

دن بارہویں نام دھرانے کو — جب دن کر کا وستار ہوا
تب وششٹ ودوان ایک دوس — یوں نام کرن سنسکار ہوا
"گرہ کا اپ یوگ شبھ جنم لگن — سب میں نے بات وچاری ہیں
ہیں ان کے نام اننت راؤ — یہ ست تیرے اوتاری ہیں
جو نت سکھ اک سکھ راشی — سکھ ساگر سکھ پد سکھ کرے
بس اس کوشلیا نندن کا — شری رام نام ہی سندر ہے
کیکئی ست ہے وشو بھرن — رکھتا ہوں بھرت نام اس کا
جگ کو ایک آدرش دکھائے گا — آتم آدرش کام اس کا

وشست ہیں مات سمترا کے
شترہن نام ایک پائے گا
شبھ لکشن وھام دوسرا ہے
لکشمن جو سدا کہائے گا
آشیرواد کی دُھن گونجی
ویروں نے جے جے کار کیا
یوں نام کرن سنکار جبھی
سری گرو نے بھلے پرکار کیا
سُرگن نے پربھو کو دیکھ دیکھ
وکست نج نج من کمل کیا
شو نے بھی دیکھ بھال چھب وہ
جیون کو اپنے سپھل کیا
اس سمے شاردا ماں تک بھی
سکھ سے پھولی نہ سماتی تھیں
جس سمے رچائیں ناری بن
پربھو کو پالنا جھلاتی تھیں

# گانا

راجہ کے گھر آئیں ناریاں
گاویں بدھائیاں پیاریاں رانی لون داریاں نشاریاں
ڈالیں رنگیں۔ ریشمین۔ ڈوریاں۔ ساری پلنا جھلاویں گوریاں
میٹھی میٹھی لوریاں ہلوریاں۔ (راجہ کے گھر.... ....
دھیمی دھیمی چال سے دھیرے دھیرے لاڑ سے ڈلار سے
لونی کریں بل بل را دھے شیام ساریاں (راجہ کے گھر....

نیت نیا تیوہار تھا
نیت نئی گُل ریت
اس پرکار آنند میں
گئے ماس کچھ بیت
بالک پن سے ہی پریم ہوا
سری رامچندر سے لچھمن کا
بڑھتا ہی گیا بھرت جی سے
سچا انوراگ شتروہن کا
چاروں ہی بالک سُندر تھے
چاروں ہی روپ منوہر تھے
لیکن وہ کوشلیا نندن
چاروں میں سب سے بڑھ کر تھے

گودی ہیں کبھی پالنے میں | ماتائیں لاڈ لڑاتی ہیں
پُچکار دُلار سنگار کریں | کاجر کی کورہ لگاتی ہیں
جب چلتے ہیں گھٹنوں کے بل | ماتا بلہاری جاتی ہیں!
لالہ سنجھا کو سوتے ہیں | تو نظر اُتاری جاتی ہیں
جب اُنگلی کے بل کھڑے ہوئے | تو ہنستے ہیں کلول کرکے
پگ سے چلتے ہیں ٹھمک ٹھمک | مُکھ سے توتلے بول کرکے
چندا کو کبھی مانگتے ہیں | پرچھائیں کبھی پکڑتے ہیں
جس بات کی جب ہٹ پڑ جائے | پھر نہیں منائے منتے ہیں

## گانا

کھیلے ہیں لال ٹھمک ٹھمک آنگن میں
ٹھمک ٹھمک آنگن میں رُنک جھنک محلن میں
کبھی ہیں پالنے میں اور کبھی ماں کی کنیاں
کھلا رہی ہیں کبھی۔ گودیوں میں کامنیاں
کبھی رسائیں کسی بات پر اگر رنیاں
تو بولے "ہم نہیں پہنیں تمہاری پینجنیاں"
دودو دشن مندہسن مردل بچن بولے ہیں



دن پرت دن بڑھنے لگے چاروں راجکمار
پرناری شوبھا نرکھ ۔ ہوتی تھیں بلہار
کہتی تھیں سب ناریاں "دیکھو تو یہ روپ
نکھ شکھ سُندرتا بھرے ہیں ات سگھڑ انوپ

تلوے۔انگلی۔ایڑی۔ دیکھا! | بلہاری پنجوں پوروں کے
تارے سے اُجیارے پیارے | نکھ دیکھو نول کشوروں کے

کینے کمینہ کمل سے بھی   کومل پد سکھد شہاتے ہیں
جن کی گت دیکھ سجنی   کیہری مرال لجاتے ہیں
پھر دیکھو تو اُن پیروں میں   کیا مِردُل پا لوٹے باج رہے
بالو شوبھا کے رکشک بن   دو دوار پال ہیں گاج رہے
اُر اُدر ناجھ پرسن مالا   کنڈلی مار جو کور ہوئی
مانو یہ لکشمی پوجا میں   دیپاولی چاروں اُدر ہوئی
بہنا۔ اُس اُور تربینی پر   وِکشتھل انیٹے پیارے ہیں
پرشٹھتل ہے ایسا سڈول   مانو کچھپ اوتارے ہیں
لوبھتا۔ کوملتا۔ شبھتا   سُندرتا پورن ہاتھ دیکھو
اِس جگہ پرکرت سے ملے   پانچ تتوں کو ایک ساتھ دیکھو
آجانو۔ باہو کند سے وِشال   کنٹھ کنٹھ کنٹھ والا!
پھر وہیں دیکھو لو بھنا   کیا ڈالا ہے ڈورا کالا
جن سکھد منوہر چار چوک   اردنارے ادھر سہانے ہیں
لالی لکھ لال لجاتے ہیں   کس پہ پھریاں چبائے ہیں
کرنے کو وسول دشنا بس ہیں   درشن یہ وشن دِکھاتے ہیں
وا اِرم۔ ہیرا گن۔ تارا گن   جن کی چھب دیکھ لجاتے ہیں
رسنا رینہ رُچے راجے   رچ رہی رسیلی رسکوں کی
بانی سے ورتن ہو نہ سکے   مدھورائی وہ ہے بچنوں کی
انمول گول سندر کپول   نیکی نا سکا کماروں کی
چھب کس پہ درنی جائے سکھی   کنڈلوں اور اُن کانوں کی
لاجیں مرگ کھنجن میں کمل   مدمردن ہار مدن کے ہیں
لجا لالی لاو نبہ سے لئے!   لوٹے لوچن لالن کے ہیں
بڑ بھاگی بھال وشال سکھی   بھوپت کا چنہہ بتاتا ہے
چندن۔ جگبندن۔ نندن کا   مریادا دھرم دِکھاتا ہے

کالے متوالے گھونگرالے کیا سندر کیش سہاتے ہیں
جن سے رجنی اور شیام گھٹا بھونرے بھجنگ شرماتے ہیں
ہاتھوں میں دھنش بان سوہیں رگھو ونشی راج کشوروں کے
سرلوک کے تیر نتیہ درشن ہو جاتے ہیں چت چوروں کے
بڑ بھاگن وہ ماتائیں ہیں یہ پتر جنہوں کے جائے ہیں
اپنے بھی جنم دھنیہ ہی ہیں جو درشن ان کے پائے ہیں
ہیں اودھ پوری کے دھنیہ بھاگ جو جنمے یہاں کنور چاروں
راجا نے چاروں پھل پائے پا کر یہ شت سندر چاروں"

اسی طرح سب بھگت گن ہوتے تھے بلہار
بالو رنکوں کے لئے۔ پالا رتن بھنڈار

اس بھانت سبھی کو سکھ دیکر جب وہ بڑے سیانے ہوئے
تب گرو وششٹھ دوارا سب کے یگیہ اپویت سنسکار ہوئے
اب نیم پوروک نتیہ کرم اور سندھیو پاسن ہوتا تھا
ودیالیہ گرو وششٹھ کا تھا جس میں ودیارجن ہوتا تھا
پڑھ لکھ کر کچھ ہی سمے بعد ودیا ندھی سے اوتیرن ہوئے
رن شکشا۔ راجنیت میں بھی سب بھلی بھانت اوتیرن ہوئے
تب لگے سکھانے گرو انہیں وگیان ودیک یوگیوں کا
اس اونچے پد پہ پہونچایا جو پد تھا تو درشیوں کا

اِس پرکار جب ہو چکا۔ شکشا اور سدھار
راج کاج کرنے لگے۔ تب چاروں سکمار

گھوڑوں پہ چڑھ چڑھ کے کمار باہر جس سمے نکلتے تھے
اُس سمے جھنڈ کے جھنڈ لوگ درشن کے لئے اُمڈتے تھے
اِس طرف اودھیا کے واسی وہ سندر روپ نہار رہے
اُس طرف وہ بانوں پر بیٹھے شہر گن اس طرح پکار رہے

# گانا

ایودھیا میں پرکٹے ہیں رام
بھکت جنوں کے پورن ہوگئے اب تو سارے کام
گھوڑا روپ جگت یہ سارا۔ شاسن روپ لگام
تھکا دھرم روپی سوار تب پربھو نے خود لی تھام
نیائے اور انیائے مدھیہ جب چھڑا گھور سنگرام
آپ نیائے کاری آیا ہے کرنے اُسے تمام
پاپ روپ رجنی کا جب ہو چکا تیسرا یام
سوریہ ونش میں سوریہ کی طرح اُدے ہوئے سکھ دھام
بند ہوگئے تھے کملوں کے مکھ جب دیکھی شام
پراتکال ہوتے ہی وہ پھر کھلے ہیں رادھے شیام



# تمام شد

# نقلی کتابوں سے بچیے

ہماری رامائن اور ہمارے ناٹکوں کا کافی پرچار دیکھ کر لوگوں نے اسی رنگ و روپ کی نقلی کتابیں چھاپ چھاپ کر پرکاشت کردی ہیں نقالوں کی کئی برس کی کوششوں کا نتیجہ یہ ہے کہ بازار میں نقلی کتابوں کی بھرمار ہے۔ یہ نقلی کتابیں بکسیلر کو ٹ پر میں دیجاتی ہیں جنھیں بکسیلر ۱ر یا ۲ر یا ۳ر میں بیچکر فائدہ اٹھاتے ہیں اور اس پرکار گراہک کو دھوکا دیا جاتا ہے۔ گراہک جب ایسی کتابوں کو گھر لیجاتا ہے تو پچھتاتا ہے گراہک کو اس دھوکہ بازی سے بچانے کے لئے اب ہم ہر کتاب کے اوپر پنڈت رادھے شیام جی کی تصویر دینے لگے ہیں جیسی کہ اس کتاب پر آپ دیکھ رہے ہیں اب آئندہ آپ دھوکہ نہ کھائیے گا۔

## دھیان رہے

جن کتابوں پر رادھے شیام و شسٹھ یا طرز رادھے شیام چھپا رہتا ہے وہ ہمارے یہاں کی نہیں ہیں ہمارے یہاں کی کتابوں پر پنڈت جی کے یہ دستخط بھی رہتے ہیں انہیں پہچان لیجئے۔

نیاز کیش

منیجر رادھے شیام پستکالیہ۔ بریلی

# پشپ واٹکا

رام کتھا نمبر ۲




مصنف

نیپال گورنمنٹ سے کتھاواچسپتی کا خطاب پائے ہوئے

کیرتن کلانِدھی کاویہ کلا بھوشن کویرتن

राधेश्याम कथावाचक



پرکاشک

شری رادھے شیام پستکالیہ بریلی

شری
# رام کتھا



(بال کانڈ)

# پشپ واٹکا

لیکھک

نیپال گورنمنٹ سے

کتھا واچسپتی کی پدوی پراپت

کیرتن کلا ندھی کاویہ کلا بھوشن

شری ہری کتھا وشارد کوی رتن

## پنڈت رادھے شیام کتھا واچک بریلی

پرکاشک

شری رادھے شیام پستکالیہ بریلی۔

پرنٹر:۔ پنڈت رام نرائن پاٹھک شری رادھے شیام پریس بریلی

گیارھویں مرتبہ ۵۰۰ ۱۹۶۱ء قیمت ۳۲ نئے پیسے

# پرارتھنا

رگھو ویر پر اگر یہ جیون نثار ہوتا
تو اِس منشیہ تن پہ کچھ مجھ کو پیار ہوتا

سنسار کو ابھی تک میں نے اسار مانا
یدِ ناتھ اس میں ملتے تو مجھے یہ سار ہوتا

ہے بھاگیہ تو نے مجھ کو نہیں پُشپ بھی بنایا
جو چرن پہ چڑھتے میں گلے کا ہار ہوتا

بیکار لوگ مجھ کو یہ کہہ کے چھیڑتے ہیں
تجھے ناتھ مل ہی جاتے یدِ سنسکار ہوتا

کہاں رادھے شیام دل میں انراگ اُن پربھو کا
گر سچا پیار ہوتا وہ آشکار ہوتا






پدھر گئے جب سے اودھ میں ۔ رام سچدانند
تب سے اودھ پردیش میں بیاپ رہا آنند
اب آگے جیسا ہوا سنئے وہی چرتر
دشرتھ کے گھر ایک دن آئے بشوامتر
بولے "راجہ! دھیان دے سن میرا احوال
آج تیرے دربار میں ، ہے یہ میرا سوال

میں یگیہ جس سے کرتا ہوں — دکھ مجھ کو نشیچر دیتے ہیں
پوجا سامگری یگیہ بھوم — کھل نشٹ بھرشٹ کر دیتے ہیں
اسروں کے اتیاچاروں سے — بھئے پایا گھبرایا ہوں میں
رکشا سہائتا دو چیزیں — تجھ سے لینے آیا ہوں میں
تو اپنے رام لکشمن کو دیدے — مجھ کو کچھ دن کے لیے
اس میں تجھ کو سندریش ہے — کلیان کیرتی ہے ان کے لیے"

سنتے ہی دسرتھ ہوئے بیاکل اور ملین
ہاتھ جوڑ کر رشی سے بولے ہوکر دین

"شری مہاراج دونوں بالک — بھولے بھالے نادان سے ہیں
رن ودیا کو وہ کیا جانیں؟ — لڑنے میں ابھی اجان سے ہیں
یوراج تاج دولت لشکر — اس میں مجھ کو تکرار نہیں
آگیا ہو تو میں چلا چلوں — اس میں بھی کچھ انکار نہیں

ہے سوامی سبھی سمرپن ہیں جو کچھ بھی پھول چمن کے ہیں
پر پریم بھو بچار کے بچن کہو سُت چاروں چوتھے پن کے ہیں
ویسے تو چاروں ہی میری بوڑھی آنکھوں کے تارے ہیں
لیکن یہ رام لکھن دونوں پرانوں سے زیادہ پیارے ہیں
پھر رام تو ہے آرام میرا کب مجھ کو برہ گوارا ہو؟
جب یہ ہی میرا خزانہ ہو اور یہ ہی میرا سہارا ہو"

## بشوامتر جی نے فرمایا۔

"ٹال توں ابھی نہیں جانا مجھے سنتاپ
یا تو میرے ساتھ کر یا دے صاف جواب
دشرتھ تجھ جیسے گیانی کو ایسا بچار نہیں سوہتا ہے
سب سر کے بال سفید ہوئے اب بھی مایا میں موہتا ہے
اُپکار سنت کا کرنے میں اتنی دیری اتنی اُلجھن
کچھ دنوں کو اُن کے دینے میں اتنی باتیں اتنی اڑچن
یہ آج رگھونش سے کہتا ہیں چلد یتے چھوڑ گرہ واہن
رشی سے فریاد اگر کرتا ہلجاتا اُن کا بھی آسن
مانگا جو تجھ سے میں نے بچن اس لیے مجھے سنتاپ ہوا
دل میرا اور تیرا بھی دُکھا اس ہینہ کارج میں پاپ ہوا"
بششٹھ نے دیکھا جبھی رشی کو ہے سنتاپ
نرپ کو سمجھانے لگے "راجن چھوڑ پرلاپ
یہ یوگی راج کہاتے ہیں تو ہرگز ان سے ٹال نہ کر
یہ بڑے بچار سیل من ہیں تو کسی بات کا خیال نہ کر
یہ تیرے ان سکماروں کو شدھ ودیا اور دھرم سکھا دیں گے
فرزند ترے ہو کر دو چند آنند بہت گھر آ دیں گے"

دشرتھ بولے "اب مجھے نہیں ہے کچھ انکار
دونوں پتروں کے ہوئے منی آپ مختار

لو ہاتھ میں اِن کا ناتھ ہاتھ یہ دونوں بھولے بھالے ہیں
یہ فقرہ یاد رہے سوامی میرے نازوں کے پالے ہیں

گائن

بیٹا جاؤ رشی کے ساتھ سیوا میں نت رہیو رے
آگیا پالن کیجیو ہو نہ انھیں سنتاپ
آج تلک تو ہم رہے اب ہیں یہ ماں باپ
کرودھ کر جائیں تو سہیو رے بیٹا جاؤ رشی کے ساتھ
بیٹا ان سے سیکھنا دیش جاتی کا پریم
وِدیا شکشا یوگیتا کرم دھرم اور نیم
وِیرتا بدھی بڑھیو رے۔ بیٹا جاؤ رشی کے ساتھ

## گائن

دونوں بھائی رام اور لکشمن سنگ منی کے جاتے ہیں
بان ہاتھ میں دھن کندھوں پر کٹ تونیر سہاتے ہیں
شیام گور سندر سروپ لکھ اندو اننگ لجاتے ہیں
دائیں رام لکشمن بائیں۔ پدھیہ میں منی ورساتے ہیں
مارگ میں ہی ملی تاڑکا۔ منی انھیں بتلاتے ہیں
ایک بان ہی میں رگھونندن سورگ دھام پہنچاتے ہیں
دیکھ بدھی بیرتا رام کی منی من میں ہلساتے ہیں
وِدیا ندھا اور ودیا دھر کو وِدیا سب سکھلاتے ہیں
راج کنور تج راج محل کو رشی کی کٹی میں آتے ہیں
رادھے شیام جیو یہ جوڑی یہ ہم دعا مناتے ہیں

پرات کال مُن راج سے بولے راجکمار
"آپ یگیہ نربھئے کریں ہم ہیں پہرے دار"

پرارمبھ یگیہ کا ہوتے ہی اسروں کا منڈال آ پہنچا
شبھ کام میں بگھن ڈالنے کو بدمعاشوں کا دَل آ پہنچا
رگھوبنشی راجکماروں نے آگے بڑھ سب کو للکارا
ہاتھوں میں لیکر دھنش بان پل بھر میں کھل دل سنگھارا
دھرم استھاپنا کریں گے یہ ایسا بشواس ہے کیونکر رہو؟
جب دونوں بجی سنگھوں کا اوسر پہلا اوسر ہو
بھونا اُس دشٹ سباہو کو اک اگنی بان چلا کر کے
ماریچ نیچ کو اُڑا دیا سو یوجن پار سمندر کے
بن گیا وہ بن گلشن کی طرح خاروں سے خالی چمن ہوا
"ہے راجکمارو سکھی رہو" یہ رشی کے مکھ سے بچن ہوا
وہ خاص مبارک موقع تھا وہ بھاؤ پجتر رگھو کا تھا
یہ جھکے ہوئے تھے نیچے کو اور سر پہ ہاتھ گرو کا تھا

اگلے دن مُن کو ملا یہ سندر سندیش
دھنش یگیہ کے واسطے بُلا رہے متھلیش
سماچار سُن کر لگے چلنے جب مُن ناتھ
پریم درشن چلتے سمے لیا انھیں بھی ساتھ

چلتے چلتے وہ جگہ ملی سایا نہ جہاں دکھلاتا تھا
جس طرف نگاہ اُٹھاتے تھے ریتا ہی نظر میں آتا تھا
اک شلا پڑی ہے رستہ میں باقی ہر سو سناٹا ہے
مسکرا کے پوچھا رگھبر نے گُردیو یہ اچرج کیسا ہے؟"

رگھنندن کی بات سُن وہنسے بشوامتر
لگے سنانے شلا کا سب برتانت بچتر

بولے "یہ گوتم پتنی تھی پر اب تو شلا شاپ کی ہے
سب سے اُپرام ہوئی ہے یہ اب آشا کیول آپ کی ہے
اس شاپ پر پیڑت پتھری کو چرنوں کی رج کا چھُوڑن دو
یہ تپتا ہے پاون پد دو جیون مرت کو سنجیون دو"
مسکا کر رگھوناتھ نے۔ دیا چرن کو دھار
پگ رج لگتے ہی ہوئی۔ پاون گوتم نار

## گانا (اہلیہ)

پربھو سنکٹ سے مجھ کو چھڑایا جے ہو جے ہو جے ہو جے ہو
میں بڑبھاگن پایو درشن۔ رشی کو شاپ بھیو سمپورن
دھنیہ ہو دھنیہ ہو مجھے اپنا درس دکھلایا"



بار بار چرنن پڑی پر مدت گوتم نار
من چیتا بر مانگ کے گئی پت لوک سدھار
آگے چل سب نے کیا گنگا میں اشنان
راجکمار دونے دیا وہاں بہت کچھ دان

کچھ دن یوں ہی چلتے چلتے وہ متھلا دیش نظر آیا
رجدھانی اس کی جنک نگر جلدی ان سب کو نیر آیا
تب بڑھ کر دیکھا نگر وشیہ رمنیک بچتر سہاتا تھا
من جہاں جہاں بھی جاتا تھا خوش ہو ہو وہیں بسھاتا تھا
تھا اتفاق اخلاق وہاں ہمدردی وہاں پہ بستی تھی
کنگالی جہاں نہ بستی تھی وہ ایسی جنک کی بستی تھی
پیڑت اکال سے پرجا دیکھ راجا ہو گیا کسان جہاں
اس راج کا ورنن کون کہے پر کٹی شوبھا کی کھان جہاں؟

جنک راج پائی خبر من نہیں مود سمائے
بھوسر منتری ساتھ لے ملن چلے ہرکھائے

یہ جنک یہاں کے راجہ تھے    وگیان گیان کی راشی تھے
تھے ظاہر میں تو یہ گرہست    پر واستو میں سنیاسی تھے
بکھیات ہے یہ سمدرشی پن    ان کے اپنے بیوہاروں میں
استری کے انگ پر ایک ہاتھ    اور ایک ہاتھ انگاروں میں
آنند میں برہما نند کے یہ    ایسے تن سے بھرپور ہوئے
جب سے گئے بھول وہ دیہہ کی سُدھ    تب سے بدیہہ مشہور ہوئے
ایسے بدیہہ سے رلیا کر کے    آنندت بشوامتر ہوئے
اور اُدھر رام کو دیکھ کے وہ    رہ گئے ایک ٹک چتر ہوئے

بولے "میرے بھوم کے وشیہ بھاگ ہیں آج
میں کرتارتھ درشن ملے آئے رشی من راج

ہیں آپ کرپا ندھ و دیاندھ    دھرمگیہ دھرم سنچالک ہیں
یہ سانول گور سروپ جو ہیں    سو کس کے سندر بالک ہیں؟
کچھ ان میں دیوی شکتی ہے    یہ مجھے دکھائی پڑتا ہے
ان کا درشن کر مہا راج    من میرا برہم سے ہٹتا ہے
ٹکٹکی بندھی ہی جاتی ہے    کچھ ایسا ادبھت نیہہ ہوا
بکھیات ہے نام بدیہہ میرا    پر پورا آج بدیہہ ہوا"

مُن بولے "تم نے کہا جو کچھ سب ہے ٹھیک
یہ کشور دو بھراتر ہیں اتی سندر نیک

دونوں ہیں پُتر اودھ نرپ کے    ہے نام رام لکشمن ان کا
یہ گنا گار اُتساہی ہیں    کس طرح کروں ورنن انکا
نر یگیہ مین کرایا میرا    تاڑکا سُباہو مار کر کے
گوتم کی نار اہلیہ کو    بھیجا پت لوک تار کر کے

سو دھنش مُہوتسو دیکھنے کو یہ دونوں بھائی آئے ہیں
راجن تیرے آنند ہیت ہم انھیں ساتھ میں لائے ہیں
دُنیا درشن کا میلہ ہے جو کچھ ہو جائے اچھا ہے
آگے تو وہی ہووے گا بدھنا نے جو لکھ رکھا ہے"

یہ سُنکر متھلیش نے کیا پورن سنمان
دیا ٹھہرنے کے لیے سُندر شکھر استھان
اچھا ابھی کچھ پھر من ہو سیر بھی کچھ ہو جائے
آگیا لیکر گرو سے چلے لکھن رگھورائے
نگر دیکھنے کے لیے آئے راجکمار
پُر باسن پائی خبر دھائے نر اور نار

گلیوں میں جھنڈ کے جھنڈ چلے ہو گئی بھیڑ بازاروں میں
سج گئیں دوکانیں دم بھر میں رونق تھی دواروں میں
منوہر کہیں شربت کی تھی تھا الائچی اور پان کہیں
کتنے ہی لیے تھے ہار پھول ہو رہا سُریلا گان کہیں
چھتوں پہ اور جھروکوں پر کھڑکیوں پہ بارے دواروں پر
گج گامنی بھامنی دامنی سی دھائیں چھائیں چوباروں پہ
درشن کر راجکماروں کے رہ گئیں ایک ٹک سی ساری
اپنی اپنی ٹولیوں میں سب اس طرح لگیں کہنے ناری

"بھینا دیکھو تو سہی ان دونوں کے روپ
کوٹ کام چھبی جیت کے پر گٹ یُگل انوپ

سُر اسُر ناگ نر اور کنّر کس میں ایسی سُندرتا ئی؟
سُندرتا جن پر موہت ہو ایسے سُندر دونوں بھائی
جن آنکھ نے دیکھا ایک بار ان شیام گور سکماروں کو
وہ آنکھ نہیں اب دیکھے گی سُندرتا اور سنگاروں کو

جس مکھ نے اُن کا گان کیا — آ جنم انھیں وہ گائے گا
جس من سے ان کی جھانکی ہو — وہ من ان کا ہو جائے گا
یہ سنا ہے ہم نے کانوں سے — سُت ہیں دشرتھ راجیشور کے
لائے ہیں بشوامتر انھیں — کارن بش سیا سوئمبر کے
تاڑکا سپاہ سنگھارے ہیں — منی راج کے مکھ کی رکشا کر
پھر بڑے تپت پاؤں ہیں یہ — تاری ہے شلا اہلیہ کر"
اور دوسری اور کی بول اُٹھیں کچھ نار
"ہے سیتا کے یوگیہ بر سا نول راجکمار
رچنا رچ جائے بدھاتا کی — اس جوڑے پر بلہاری ہو
ایسے من موہن سوہن کی — دلہن سیتا سکماری ہو
سمبندھ یہاں کے ہونے سے — یہ یہاں پہ آویں کبھی کبھی
پھر تو ہم سب کے دھنیہ بھاگیہ — درشن مل جاویں کبھی کبھی"
نار ناریں دیو کو نائے بنج ماتھ
اُدھر جھنڈ بالکوں کے لگے رام کے ساتھ
کوشل کشور سکماروں نے — پر مدت سب جنک نگر دیکھا
بازار راستے چوراہے — پُر دھام دیو مندر دیکھا
وِدیا شالا یہ ان ستھر — ہے مفلا راج بھون دیکھا
واٹکا باغ باپی تڑاگ — بھو بھانت منورنجن دیکھا
پھر سیا سوئمبر کا منڈپ — بالک گن انھیں دکھانے لگے
پرسن مند مسکاتے ہوئے — لکشمن کو بھی سمجھانے لگے
یوں ہی دیکھتے دیکھتے انھیں ہو گئی شام
گر ڈرڈرتے شیگھر ہی لوٹے لکشمن رام
ساتھ نہ چھانڈت بالکے آگے سنگ ہیں دھائے
پریم بچن کہہ رام نے پھیرے شپتھ دلائے

پاس گرو کے پہنچکر کہے سب سماچار
نتیہ نیم کرنے لگے دونوں راجکمار

اِتہاس کتھا کچھ سنتے رہے — کچھ ودّیا کا ادھین کیا
جب رات پہر بھر بیت چلی — تب گرو نے اُٹھ کر شین کیا
پگ لگے دابنے رام لکھن — شریمان گرو کے شرم کھوئے
جب کہا گرو نے بار بار — تب رامچندر جا کر سوئے
اب چرن کمل رگھنندن کے — دابنے لگے لکشمن بھراتا
تب کہا رام نے بار بار — سو جاؤ سو جاؤ تاتا
نج ہردے دھار رگھوبیر چرن — سے لیٹے جا کر لکشمن بھائی
سب سے پہلے اُس سمے اُٹھے — جب اَرن شکھا کی دُھن چھائی
مریادا پُرشوتم رگھبر — جاگ اُٹھے گرو جی سے آگے
کر چکے ضروری کام یہ سب — تب بسوامتر مُنی جاگے
اے دنیا کے لائق بچو دیکھو — اونچا آچرن ہے یہ
سیوا ورتی اور شیشیہ دھرم کا — سچا اُداھرن ہے یہ

پرات کال کا درشیہ تھا گرو آگیا سن پائے
پشپوں کو لینے چلے رام لکھن ہرکھائے

شری گرو دیو کی پوجا میں — پشپوں کی آوشیکتا تھی
اور پرات کال کچھ بھرمن بھی ہو — یہ مُنی راج کی آگیا تھی
متھلیش راج کا باغ وہاں — تھا بھرا ہوا پھل پھولوں میں
مالیوں سے پوچھ لگے چننے — پھولوں کو دونوں دونوں میں
وہ باغ پُر فضا پُر رونق — جس کی بہار بارہ ماسی
تختیاں روش کیاریاں گھاس — آرائش زیبائش خاصی
تھا پچھلی طرف عجائب گھر — تحفے دنیا کے سُہار ہے
چڑیا خانہ دیکھئے تو وہاں — لاکھوں پرند چہچہا رہے

بھجنانندیوں کے نہانے کو تالاب ایک درمیان میں تھا
اور دائیں ایک گرجا مندر کچھ اونچے سے استھان میں تھا

باغ باغ تھی باغ میں ہر سو باغ بہار
پھول پھولکر پھول بھی دکھلا رہے نکھار

گیندا۔ گلاب۔ موتیا۔ جوہی گل مہندی۔ گلاباس۔ گلنار
داؤدی۔ دوپہریا۔ مروا کیتکی۔ ہزارا۔ ہارسنگار
مالتی۔ مادھوی۔ جوا۔ جھلی کیوڑا۔ موگرا۔ پپی انار
کلغہ۔ بنیتا۔ مولسری کرنیل۔ کامنی۔ سدابہار
پچرنگا۔ چمپا۔ سورجمکھی سلملی۔ مارتی۔ نورنگا
چاندنی۔ کند۔ دونا۔ لالہ جلترنگ۔ چمیلی۔ چورنگا
گل پیاری۔ گل شبو۔ گڑھل گل چینی۔ گل فنوس۔ بیلا
سیورا۔ لواڑی۔ مدن مان گل کیلی۔ گند۔ کمل۔ کیلا
نیلے۔ پیلے۔ سرخ و سفید شوخ چیلے صدہا رنگوں کے
میں نام گناؤں گا کیا کیا تھے پھول ہزاروں قسموں کے
کیاریوں میں پودے مہک رہے سب اُٹھے ہوئے اور رلے ہوئے
ڈالیوں میں گچھے چمک رہے سب لدے ہوئے اور کھلے ہوئے

اِدھر پھول چُننے لگے رام لکھن ہرکھائے
اُدھر بات جو کچھ رہی سُننے دھیان لگائے

دارن اکال سے جنک نگر جس سمے پر پیڑت ہوتا تھا
تب اپنے ہاتھوں راجہ نے کھیتی کے لیے ہل جوتا تھا
اُس سمے گھڑے کے اندر سے ہل کے نیچے کنیا نکلی
جگ کو شکشا دینے کے لیے پرتھوی میں سے کملا نکلی
یا رشیوں کے رُدھروں سے بن کھل سنگھارن درگا نکلی
یا بھگتوں کی پوجا کے لیے جگدمبا جگت جیا نکلی

جانکی جنک نے نام دھرا — پتری سے زیادہ پیار کیا
پھر نارد جی نے آ کر کے — سیتا یہ نام پرچار کیا

کچھ ہی بڑی جبکہ ہوئیں ستری سیتا سُکھدائے
کھیل کود میں ایک دن شب دھن لیا اُٹھائے

تب کری پرتگیہ راجہ نے — اس دھنوا کو جو توڑے گا
ور وہ ہی یوگیہ کہا کر کے — سیتا سے گانٹھیں جوڑے گا
اُس دن سے نانا دیشوں کے — یودھا اور راجہ آتے تھے
شنکر کا دھنش اُٹھانے میں — بلوائی بل دکھلاتے تھے
اِن دنوں وہ دھنش جو سوتھا — نرپ دور دور سے دھائے تھے
اور اُسی سوئمبر کے کارن — یہ رام لکھن بھی آئے تھے
جس کے باغ میں یہ دونوں — پھولوں کو دھرتے جاتے تھے
راجہ کے پرن سیتا کے پرنئے — کی چرچا کرتے جاتے تھے

اب سُنئے جس باغ میں تھے یہ دونوں بھائے
اسی سمے اُس باغ میں سیتا پہنچیں آئے

جس طرح چندرما ہوتا ہے — شوبھائمان تاراگن میں
بس اسی طرح جگمگا رہیں — وہ راجکماری سکھین میں
نولا، چپلا، سمکھی، سکھدا — وردلونت بملا کملا تھی وہ
نرملا، کوملا، جگت جیا — روچھٹا تھی وہ شش کلا تھی وہ
نیچی درشٹی سے مند مند — سج رہی تجیلی سکھیوں میں
جیسے بسنت رُت آتی ہو — باغوں کی کومل کلیوں میں
رولی چاول کرپور دھوپ — نیویدیہ کلا وا تھلیوں میں
تامبول عطر میوہ مصری — ناریل پھول پھل ڈلیوں میں

یہ جھنڈ باغ میں جب آیا ۔ رونق سی آئی برکشوں میں
درشن کر راجکماری کا ۔ آگئی سگندھی پُشپوں میں

## گائن

رت چھوہاری جنک دُلاری راجکماری آتی ہیں
سنگ سہیلی نئی نویلی گیت سُناتی جاتی ہیں
نو بر سب کے چہرہ نوں میں ہیں کہیں سب کے بھال
سنگ سکھی اوڑھے ہیں امبر سرے بسنتی لال
سب رنگ راتی سب مدماتی چلتیں چال مرال
گوری پوجن کو آئی ہیں ہل مل ساری بال
رت گت بھا کی دیکھ یہ جھانکی اگنت چھٹا لجاتی ہیں
پاپ شیوں میں جان ڈالنے بھولبنت رت آتی ہیں
آتے ہی گوری کے مندر پہ پہنچیں سب جائے
کری پرتھا بدھ پوجا سب نے ہاتھ جوڑ سر نائے
سب سے پیچھے سیتا جی نے آرتی کی ہرشائے
بنتی کرکے ستیش نواکے باہر نکلیں آئے
بھر بھر ڈلیاں چن چن کلیاں سکھیاں ہار پہناتی ہیں
رادھے شیام ملے نیکو بر یہہ اشیش سُناتی ہیں

پھر سب سکھیاں باغ میں لگیں بیننے پھول
کرتی تھیں اٹکھیلیاں سیر میں تھیں مشغول

ایک سکھی بڑی سیلانی تھی ۔ چنچل چالاک من چلی تھی
اُس کے ذمے کچھ کام نہ تھا ۔ وہ فقط سیر میں باؤنی تھی
جس طرف کھڑے تھے رام لکھن ۔ ناگاہ نکل وہ گئی اُدھر
جب دیکھا اُن کو آنکھوں سے ۔ بجلی سی تڑپ گئی دل پر

بے دل بیکل ہو کر بھاگی — ہوش و حواس کو کھو کر کے
پاس آئی راجکماری کے — باؤلی باؤلی ہو کر کے

راجکماری نے کہا "ہیں! ہیں! یہ کیا حال؟
بے سدھ سی کیسی کھڑی ہوا تجھے کیا خیال؟

کچھ صدمہ ہے؟ یا درد ہے کچھ؟ — یا کسی بات کی ماری ہے؟
کچھ نشہ پیا؟ یا بھوکی ہے؟ — یا تجھے کوئی بیماری ہے؟
ہے آج باغ میں "باغ باغ" — پھولوں میں پھول رہی ہے تو؟
ایسی کیا دولت ملی تجھے — جو آپا بھول رہی ہے تو؟
کس نے تیری مت ماری ہے — متوالی کیوں متوالی ہے؟
جس نے یہ رنگ چڑھایا ہے — وہ کون باغ کا مالی ہے؟"

وہ بولی "میں کیا کہوں اپنے جی کا حال
شاید سچ ہو جائے گا میرا خام خیال

مجھ کو نہ درد اور صدمہ ہے — مجھ کو نہ کوئی بیماری ہے
ان دنوں جسے میں ڈھونڈھتی تھی — اس کے ملنے کی باری ہے
برسوں سے پانی دے دے کر — ہم نے جو سینچی ڈالی ہے
میں جسے دیکھ کر آئی ہوں — وہ اس ڈالی کا مالی ہے
پرشاد بانٹئے گوری کا — من کی مراد بر آئی ہے
اس سے سکھی کنگالوں نے — گھر بیٹھے دولت پائی ہے"

سیتا جی کہنے لگیں چتون ذرا مروڑ
"ظاہر کر دے اصل اب دیباچہ کو چھوڑ

سن سنکر تیری باتوں کو — حیرت سی مجھ کو آتی ہے
اس کے پردہ میں چھپی ہوئی — کچھ ہونی مجھے دکھاتی ہے

میں واری! تجھ کو میری قسم
اب سچّی بات بتا دے تو
میں بے سُدھ ہوتی جاتی ہوں
وہ کیا ہے مجھے دکھا دے تو"
سکھی ہنسی کہنے لگی" ہیں ہیں یہ کیا حال؟
ذرا ہردے کو تھام کر سُنئے تو احوال
لیجئے صاف اب کہتی ہوں
دو راج کنور یہاں آئے ہیں
درشن کس طرح کروں اُن کا
جب میرے نین تھکائے ہیں
جن نینوں نے دیکھا اُن کو
اُن کے زبان اور بین نہیں
جو زبان بولنے والی ہے
شہزادی اُس کی نین نہیں
جس سانچے نے ڈھالا ان کو
وہ انکھیں بنا کر ٹوٹ گیا
میں نے تو جب سے دیکھا ہے
میرا تو آپا چھوٹ گیا
بیشک یہ سمے شگن کا ہے
میں اپنا فرض نبھاؤں گی
لو آؤ میرے ساتھ چلو
تم کو بھی میں دکھلاؤں گی

## گانا

میں واریاں جاؤ جی چالو انکھیں نہاریاں
راجکمار چلے نہ جائیں نہ دیکھنے پائیں کماریاں
پھولی جہاں پر کیاریاں۔ دیکھیں وہاں سے پیاریاں
آئی درشن میں دیری نہ کرنا سُدھ بدھ اپنی بساریاں
محلن کے چالن گی باریاں میں واریاں

سیا چلی آویں اُدھر، سکھی سہیلی ساتھ
اِدھر لکشمن بھرات سے بول اُٹھے رگھوناتھ
"ہے بھائی بڑا اچنبھا ہے
یہ سب مقام جھنکار اُٹھا
ہو گئی بہار تر و تازہ
سارا گلشن اُنجھار اُٹھا

ان سندر شبدوں کو سُنکر — مجھ کو تو یہ دکھلاتا ہے
دُندبھی بجا کر کام دیو — دُنیا پر چڑھتا آتا ہے
بھائی میں اپنی حالت کو — بہتیرا آج سنبھال رہا
لیکن اس سمے میرے دل کو — سینہ سے کوئی نکال رہا
جس دل نے اب تک پر استری — ماں بہن برابر سمجھی ہے
اُس دل کی ایسی حالت کیوں؟ — یہ ہی مجھ کو حیرت سی ہے
جن کانوں نے اپدیش سُنے — اب اُن کے ڈھنگ نرالے ہیں
جو نین لجیلے رہے سدا — وہ کیسے دیکھنے والے ہیں؟"

اسی طرح کر رہے تھے راجکمار وچار
اتنے ہی میں سیا سے آنکھ ہوئیں دوچار

رگھنندن کے گمبھیر نین — جس سمے سیا کی اُور ہوئے
وہ چندر لجاون مکھ لکھ کر — اک ٹک رہ گئے چکور ہوئے
مانو تربھون سے کھینچ کر کے — یہاں باس کر لیا رچنا نے
اتھوا سیتا ہی کو دے دی — سب سندرتائی بدھنا نے
سندرتا سیتا کی نہار — اور دیکھ کے اپنی حالت کو
لکشمن سے بولے رامچندر — قائم کر دل کی طاقت کو

"جنک کماری ہے یہی روپ راس چھو دھام
ہیت سویمبر کا یہی سیا اسی کا نام

یہ سیا سویمبر دھنش یگیہ — اسی کا ہی مہا مہوتسو ہے
جو کچھ ہے یہاں پر چمتکار — وہ سب اس کا ہی بیبھو ہے
دایاں انگ میرا پھڑک رہا — کچھ اس میں بھید دکھاتا ہے
ہے چھپا ہوا جو کچھ کارن — اُس کا برہما ہی گیاتا ہے
اپنا تو یہ کرتو یہ نہیں — جو تکیں پرائی کنیا کو
ہے لکشمن یہاں سے شیگھر چلو — ہو رہی دیر گر پوجا کو

اِدھر یہ باتیں کر رہے دونوں راج کشور
اُدھر سیا جی کے نین لگے رام کی اور

مانو سورج بنسی کو لکھ — وہ نینا سورج مکھی ہوئے
یا سیتا جی کے کمل نین — لکھ رام سوریہ کو سکھی ہوئے
شوبھا سندرتا دیکھ دیکھ — متھلیش نند نی تھکت ہوئیں
رچنا بدھنا کی لکھی نہیں — اس لیے جانکی چکت ہوئیں
مکھ کا پرکاش ادر تیج دیکھ — سندر چھبی رہی راج دُلاری کی
کچھ بڑا بچیتر پربھاؤ پڑا — انکھیاں مُند گئیں کماری کی

چتر سکھی کہنے لگی ہے ہے! یہ کیا حال!
ابھی تمھیں تو دیکھ کا رہا نہ ذرا خیال

کیا پریم پاٹھ شالا کا آج — یہ شری گنیش پرارمبھ ہوا؟
کیا اسی لیے تم مون ہوئیں — کیا اسی سے تم کو دمبھ ہوا؟
ہنستی بھی نہیں ہلتی بھی نہیں — نہ دیکھتی ہو نہ بولتی ہو
کیا میچ کے دونوں نینوں کو — تم پریم کا پنتھ ٹٹولتی ہو؟
اکھوا اپنا دِل دیا انھیں — اس سے اُسی کی چنتا ہے؟
یا پُرش پرایا لکھنے میں — کچھ تم کو بھاری لجا ہے؟
واری جاؤں کھولو تو سہی — رتنا روں کو کجراروں کو
پھر کرلینا گرجا سمرن — اب دیکھو راجکماروں کو"

سیتا نے سکچائے کر کھولے دونوں نین
لتا اوٹ سے تھے راجی سیا ہوئیں بے چین

## گائن

چرائے چت کت گئے راجکشور؟ — اتی ویاکل ہے متی مور
ان کیارن میں ان لشپن میں — اُن جھاڑن میں سکے نہوں

آرو پاتن میں آن پرکشن میں    اُن روشن میں چھپے نہوں
چھودھام ابھیرا کیئے رادھے شیام    دکھلاؤ موہے درشن
دیا کل تن من موہ    چرائے چت کت گئے راج کشور؟"

لتا اوٹ سے اُس سمے پرگٹے دونوں بھئے
آگے بڑھ کر سکھی نے ان کو دیا دکھائے

پھر دیکھے دو رگھبیر نین    پلیوش بھرے انراگ بھرے
تجا لاج لاذنیہ نو بھر    لالتیہ لاڑ اور لاگ بھرے
اب نہیں دیہہ کی خبر رہی    مل گئے ایک پل میں دونوں
کر چکے آج قول و قرار    گو دیا دل ہی دل میں دونوں
سیتا جی نے رگھنندن کا    وہ روپ ہردے میں دھار لیا
رگھنندن نے سیتا جی کا    دل میں بس عکس اتار لیا

سیتا سے بولی سکھی "بہت ہو گئی بار
دشا نماشا اس سمے کوئی نہ نہار

کر سیر باغ کی سیر ہوئیں    اک نیا شگوفہ کھلا چلیں.
اچھی تم درشن کو آئیں    دل اپنا آ کر گنوا چلیں
چھوڑو ابھی اُن کا خیال    سدھ کریئے گھر کے جانے کی
اب رہی بات کل کی پکی    بس اسی وقت کے آنے کی"

وینگ بچن سن سکھی کے سیا چلیں سکچائے
بار بار ہو کر کھڑی پیچھے لکھیں لجائے
سکھیاں کچھ آگے بڑھیں ہوئی ذرا سی بار
سیتا پیچھے رہ گئیں کہنے لگیں پکار

"ہے سکھی کھڑی تو رہو ذرا    میرا تو جی ہے گھبراتا
جس چال سے تم سب چلتی ہو    ویسے مجھ سے نہ چلا جاتا

اور اُدھر نگوڑی ساڑی بھی    مادھوی لتا میں الجھی ہے
ہیں تم سب بھاگی جاتی ہو    کیا مجھے باؤلی سمجھی ہے؟"
دَوڑ پڑیں سکھیاں تبھی آ پہنچیں ہر کھائے
چتر سکھی کہنے لگی مند مند مُسکائے
"یہ بھول بھلیاں پریم کی ہیں    آنا ہے تو سیدھی آؤ
مادھوی لتا یہ کہتی ہے    بلہاری اور ٹھہر جاؤ
سکھیوں کو خیال چلاتی ہو    وہ کہو خیال جو من میں ہو
پیاری ساڑی کا نام نہ لو    اِس سمے تمھیں اُلجھن میں ہو
گر جا پوجن کے ساتھ ساتھ    سیتا پریم کا پوجن ہے
مادھوی لتا میں ساڑی ہے    اور پریم لتا میں جیون ہے

## گانا

دھیرے دھیرے چلو نا؟ سیا پیاری جی
سکھی اتی کال کرو نا اُتے بھو بارہ تکو نہ
سنو سکماری جی دھیرے دھیرے چلو نا؟
رادھے شیام یاتی سمے کال نزلھ ہیں آئے
اُس کہہ مُسکائی سکھی سیا چلیں سکچائے
ہنسیں سب ناری جی۔ دھیرے دھیرے چلو نا؟"

گئیں بھوانی کے بھون سندری جانکی بھور
بند چرن ٹھاری رہیں۔ بولیں کر کو جور
"جے جیت بھوانی جگ جیتی    گج بدن۔ کھڑانن کی ماتا
شنکر مکھ چند چکور گور    گر راج کشوری بر داتا

تم شب کی اردھانگنی سدا گھٹ گھٹ کی ہو جانن ہاری
میں من اچھا کس طرح کہوں؟ کہنے میں ہے لجا بھاری

# گائن

جے گوری ماتا ۔ شری جے گوری ماتا
جننی وشو موہن ۔ تربھون بکھیا تا
شری جے جے پاربتی
وید بکھانی تم رودرانی ۔ مانی دھارانی
شب مکھ چندر چکوری گرجا گن کھانی
شری جے جے پاربتی
جوت اکھنڈ جھلا جھل جھلکے چھتر شیش راجے
نت گج بدن کھڑانن انو پم چھو چھاجے
شری جے جے پاربتی
امت پربھاؤ تمہارا گورا تم جگ کی امبا
اُت پت پالک ناشک دیوی جگدمبا
شری جے جے پاربتی
اردھانگنی سدا شب کی ہو وامن دت گاتا
رادھے شیام کرپا کر بردو من بھاتا
شری جے جے پاربتی

ہے ماتا بس بھینٹ ہے یہ کرمالا آج
اور آپ کے ہاتھ ہے بر مالا کی لاج"
من رگھنندن کی طرف تن کی نہیں سنبھال
جیوں تیوں پہنانے لگیں تبھی گر پڑی مال

وِرِت انھیں ایسا ہوا رہی موہت مُسکائے
کانوں پر آ کر کوئی کہتا ہے سمجھائے

"ہے سیتا کچھ سندیہہ نہیں سچّی کامنا تمہاری ہے
نارد کا بچن سدا سچّا سچّی آشیش بھاری ہے
وہ بھی تم کو چاہتا ہے تم بھی اُس کو چاہتی ہے
اب اس میں دیر نہیں سیتا من چیتا ور تم پالی ہو"

اس پر کار آشیش سُن چلیں سیا شرمائے
راجکماروں کی کتھا سُننے اب چت لائے

سیتا جی کی چرچا کرتے دونوں اپنے آشرم آئے
رگھونندن نے سچے من سے سب حال گرو کو بتلائے
جب اُٹھے گرو پوجا کر کے تب کہا منورتھ پورا ہے
ہے راجکمار سُکھی رہو سب سپھل تمہارا اچھا ہے

اسی طرح آنند میں ہونے آئی شام
تب سندھیا کرنے چلے لکھن سمیت شری رام

پورب میں نکلا چندر دیو سُکھد ایک شیتلائی سے
اُس سمے یاد آگئی سیا بولے رگھونندن بھائی سے
"بھائی ہو چکا دیو پوجن اب ذرا پریم کا پوجن ہو
سندھیو پاسن سے نبٹ گئے اب تھوڑا پریم اپاسن ہو

وہ دیکھو وہ چندرما کیسا پریم ورسائے
کنت سیا کے سامنے وہ بھی لجّا کھائے

سیتا کو چندر مُکھی کہتے ایسا چھوٹی ہو جاتی ہے
اِس میں کلنک ہے لگا ہوا وہ نشکلنک درساتی ہے

دن میں ملین یہ ہوتا ہے — وہ آٹھو یام پرکاشت ہے
یہ کملوں کو دکھ دیتا ہے — وہ سب کو سکھدائی نت ہے
اس کو راہو گرس لیتا ہے — وہ کبھی نراس نہیں ہوتی ہے
یہ دن دن گھٹتا بڑھتا ہے — وہ سدا ایک رس رہتی ہے
یہ زیادہ پیارا اشٹر میں ہے — وہ سدا وشیش پیاری ہے
اس میں کچھ کالا دھبہ ہے — اُس کی نرمل چھب پیاری ہے
یہ نکلنکتے زہر بھوشن ہے — اس کے کنٹھ سکھتک زیور ہے
اُس سیتا کے تو یہ ہی کے — ہرگز نہ یہ نہیں برابر ہے
اس میں بہتیرے اوگن ہیں — اُس کو سب گن کی کھان کہو
سیتا کو سمجھو مول رتن — اور اُس کو بے جان سمان کہو"

انھیں بچاروں میں جبھی ہوئی ذرا سی بار
آئے وشوامتر ڈھنگ دونوں راجکمار

شین سے جب ہو گیا جانے کیا بشرام
پرات کال لکشمن سے پھر بولے شری رام

"ہے بھائی سورج نکلا ہے — روشنی جہاں پر چھائی ہے
چکوا چکوی آنند ہوئے — کملوں کو بھی سکھدائی ہے
سب سونے والے جاگ اٹھے — چھا گئی اداسی تاروں پر
باغوں کی کلیاں چٹک اٹھیں — کوئلیاں کوکیں ڈاروں پر"

لکشمن لال بولے تبھی شام کا سنو جواب
نہ تم سے بڑھ کر نہیں آفتاب کی تاب

یہ سکھ دکھ دونوں دیتا ہے — تم سکھ ہی سکھ کے دایک ہو
یہ دن بھر کا رکھوالا ہے — تم دن اور رین سہایک ہو
اِس کو راہو گرس لیتا ہے — تم ناش کھلوں کا کرتے ہو
اِس میں گرمی ہی گرمی ہے — اور تم نرمی بھی رکھتے ہو

سورئیو دے جیسے ہونے سے تارے اس سمے ملین ہوئے
یتوں ناتھ آپ کے آنے سے سارے راجہ بل ہین ہوئے
بھگتوں کا ہردے کمل سا ہے تم سچے سوریہ دواکر ہو
یہ سیا چندر سے زیادہ ہے تو تم سورج سے بڑھ کر ہو*

جب ہو چکا بنود۔ یہ خاصہ رادھے شیام
نتیہ نیم کر گرو ڈھنگ آئے لکشمن رام



# نقلی کتابوں سے بچئے

ہماری رامائن اور ہمارے ناٹکوں کا کافی پرچار دیکھکر لوگوں نے انکی ہنگ اور روپ کی نقلی کتابیں چھاپ چھاپکر پرکاشت کردی ہیں۔ نقالوں کی کئی برس کی کوشش کا نتیجہ یہ ہے کہ بازار میں نقلی کتابوں کی بھرمار ہے یہ نقلی کتابیں میں بکسیلر کو دیجاتی ہیں جنھیں بکسیلر یا یا میں بیچکر فائدہ اٹھاتے ہیں۔ اور اس پرکار گراہک کو دھوکا دیا جاتا ہے۔ گراہک جب ایسی کتاب کو گھر لیکر جاتا ہے تو پچھتاتا ہے۔ گراہک کو اسی دھوکہ بازی سے بچانے کے لیے اب ہم اپنی ہر ایک کتاب کے اوپر اپنی تصویر دینے لگے ہیں۔ جیسی کہ اس کتاب پر آپ دیکھ رہے ہیں۔ اب آپ آئندہ سے دھوکہ نہ کھائیے گا۔

## دھیان رہے

جن کتابوں پر رادھے شیام، یا رادھے شیام وششٹھ، یا طرز رادھے شیام چھپا رہتا ہے وہ ہمارے یہاں کی نہیں ہیں۔ ہمارے یہاں کی کتابوں پر ہمارے یہ دستخط رہتے ہیں انھیں پہچان لیجئے۔

نیاز کیش

منیجر شری رادھے شیام پستکالیہ بریلی

# دھنش بگیہ

رام کتھا سنکھیا ۳



نیپال گورنمنٹ سے کتھا واچسپتی کی پدوی پراپت کیرتن کلانیدھی کاویہ کلا بھوشن
شری ہری کتھا وشارد - کوی رتن

राधेश्याम कथावाचक

پرکاشک بجرنگی راد ھے شیام پستکالیہ - بریلی

سرو ادھکار پرکاشک کے آدھین ہیں

شری
# رام کتھا
(بال کانڈ)



# درشن گیتا

لیکھک

نیپال گورنمنٹ سے کتھا واچس پتی کی پدوی پراپت

کیرتن کلانِدھی۔ کاویہ کلا بھوشن۔ شری ہری کتھا وشارد۔ کوی رتن۔

## پنڈت رادھے شیام کتھا واچک۔

سنہ ۱۹۶۱ء

ساتویں بار ۱۰۰۰ پرکاشک قیمت ۴۴ نئے پیسے

شری رادھے شیام پستکالیہ بریلی

# پرارتھنا

خبر کر دو رگھونندن کو کھڑے ہم در پہ درشن کو
لکھ چوراسی سوانگ دھر نا کشٹ اُٹھائیے
جنم مرن سے ہو دکھی ۔ گرے چرن میں آئے
جُھکائے ہوئے ہیں گردن کو کھڑے ہم در پہ درشن کو
یدپ آپ ہی نے دیا نام روپ گن بھار
کنتو ایک بھگتی بنا یہ سب ہے بیکار
کریں کیا نے کر اس دھن کو کھڑے ہم در پہ درشن کو
کھیل تماشوں میں سدا دوڑ دوڑ من جائے
بھجن بھینکر سا لگے بُدھ بھرشٹ ہے ہائے
کہاں تک رو ویں کر من کو ۔ کھڑے ہم در پہ درشن کو
نوکا پاپوں سے بھری ڈوب رہی منجدھار
ڈوبی کچھ ڈوبن چلے ایک تم ہی آدھار
اُبارو رادھے شیام جن کو کھڑے ہم در پہ درشن کو

# کتھا پرارمبھ

سندیشہ نرپ کا کہا شتانند نے آئے
"دھنش یگیہ کے واسطے راجہ رہے بُلائے"
سماچار سنکر اٹھے لچھمن اور رگھوناتھ
سیا سوئمبر دیکھنے چلے گرو کے ساتھ
رنگ بھومی آئے جبھی سندر راج کشور
نر اور نارن کے نین لگے انہیں کی اور

سب چکت ہو گئے جیسا ہوئے — کچھ ایسا پریم اُپنیت ہوا
جس کی جیسی بھاونا تھی — ویسا ہی آگے پرتیت ہوا
پرتیکش ویر رس کو دیکھا — بل شالی ویر نرپالوں نے
ساکشات بھیانک رس دیکھا — کپٹی بھیس دھرے بھوپالوں نے
پرپورن ادبھت رس تھا — جب کپٹی اسروں نے دیکھا
شرنگار رس تھی جی بھر کر — متھلا نواسیوں نے دیکھا
وہی بھگتی لکھا وہی بھکتوں نے — کرونا رس راجہ رانی نے
ساکشات شانت رس کو دیکھا — یوگی مہا تما گیانی نے
بھگتوں نے او بھگت رس پایا — شری رام روپ ماتا دیکھا
جب لکھا ہاسیہ رس سکھیوں نے — تب کوئیوں نے نو رس دیکھا

لکھن اور رگھوناتھ نے رنگ بھومی میں آئے
دیکھا چاروں اور کو پھولے نہ سمائے

نیچے اونچے اور درمیانی — سب درجوں میں تھی سگھرائی
اپنے اپنے پد کے لائق — لاکھوں بھر رہے تماشائی
ان گنتی راجاؤں کا دل — شوبھا یمان تھا منچوں پر
پیچھے رنواس زنانہ تھا — کچھ اونچے اونچے محلوں پر

نیچے درباری منتری گن … اور جنک راج کا آسن تھا
بس وہیں برابر میں خالی … ایک رتن جٹت سنگھاسن تھا
رگھوبنسی راجکماروں نے … یہ سبھی جگہ دیکھی بھالی
پھر مہادیو کے دھنوا پر … جلدی سرسری نظر ڈالی
دیکھنے لگے راجاؤں کو … مدماتے لوچن لچھمن کے
شری سیتا جی کو ڈھونڈھ رہے … گمبھیر نین رگھونندن کے

## گانا

آئے رنگ بھوم منجھار دشرتھ کے کنوار سہاونے
برسیں سومن سواگت کریں سُر انند شو چیترانے
بھیری مردنگ سو جھانجھ دندبھ آدلاگے باجنے
جے جے کریں ماگدھ دو وشک سوت بندی چارنے
جیٹھے دمانن سوہش گاویں امر منگل کارنے
پر ناربیٹھیں دھول دھامن سُتچ سو گیت ادچارنے
کوئی چیتر کارانیک راجت چیتر چیرت نہارنے
مہیپال منڈل چکت چیتوت کُٹل ہردے لجاونے
نکھ منگلا رتھ گرو دو وجادک دیولاگ مناونے
شری رام وجے سو ہیت "رادھے شیام" ہیئے بلماونے

آئے وشوامتر جی رام لکھن کے ساتھ
اگوانی کرنے اُٹھے جنک راج نرناتھ

شری وشوامتر اگاڑی تھے … پیچھے سموہ تھا منیوں کا
درمیان میں تھا شوبھا نمان … وہ جوڑا راجکماروں کا
راجہ نے سب کا سواگت کر … سب کتھا دھنش کی سمجھائی
پھر ساتھ ساتھ سب کے جاکر … سب رنگ بھوم بھی دکھلائی
دونوں رگھوبنسی راجکنور … جا جا کے جہاں نرکھتے ہیں
سب کوئی وہاں چکت ہوکر … ٹکٹکی باندھ کر تکتے ہیں

مانوں دیو نٹور جیسا دو گر موہنی ڈالنے آئے ہیں
یا بلوائی جھیا لوں کا سب بل نکالنے آئے ہیں
سب دیکھ بھال کر منی بولے "اتینت سگھر رچنا سوہے"
اُدھر میں کہنے لگے جنک "سب کر پا آپ ہی کی تو ہے"
بھلی بھانت پاہنوں کو رنگ بھومی دکھلائے
ایک وشال منچ پہ بیٹھا لا ہر شائے
بس اُسی سمے رنواسوں میں اِت مدھر منوہر گان ہوا
سندر باجوں کے شبدوں سے وہ جلسہ شوبھا دان ہوا
راجہ نے سموچت سمے دیکھ بلوایا راج کماری کو
سب سکھی سہیلی مل مل کر لے آئیں سیتا پیاری کو

# گانا

سنگ سکھیاں ساری پدھاریں رنگ بھوم سیا پیاری
موہے نرادھر ناری ہاتھ میں جے مال لیے
پیاری دلاری سر پہ ہے ساری سنواری سوہنڈ سنڈ
چلتی انوکھی چال سر دھون گمن دھن شیں موہن کیا
بہار چھائی من بھائی جب آئی رنگ بھوم سیا پیاری

رنگ بھوم آئیں سیا سندرتا کی کھان
اُپما متی ہی نہیں کوی کم کرے بکھان
آدھونک ناری پر کہہ کر جھوٹی کردیں سب اُپمائیں
اب شری سیتا جگدمبا کو کس کی ثانی ہم بتلائیں
پھر من مانی باتیں گڑھ کر اپنے سر کیوں بدنامی لیں
جگ کی جننی جگدمبا کو جگ کی اُپمائیں کیسی دیں

سورگیہ دیویوں کو لائیں تو   پاربتی اردھانگن ہے
رت کے سمان کیسے کہہ دیں   وہ بھی ودیہہ کی دلہن ہے
واچال ہے دیوی سرسوتی   اندرا آلی ناتھ کلنکی ہے
لچھمی کی اوپما کیسے دیں   وہ بش مدرا کی بھگنی ہے
اس لیے لوک پرلوکوں میں   شری سیتا جی لاثانی ہیں
اوتار ہیں سچی شکتی کا   نورانی ہی نورانی ہیں
کوئی اچھا یا برا کہو   اس کی کچھ ہمیں نہ چنتا ہے
ہم کو تو اپنی ماتا کا   نکھ شکھ لکھنے میں لجا ہے

زمیں پہ رونق آگئی چمک اٹھا آکاش
رنگ بھوم میں اس سمے ادبھت ہوا پرکاش

کومل کملوں سے ہاتھوں میں   سندر جے مالا لیے ہوئے
چل رہیں سما گمبھیر چال   نظروں کو نیچے کیے ہوئے
سر سبزی میں دیکھا اک بار   درمیانی نیچے درجوں پر
پھر جلدی سے دوڑی نگاہ   اونچے بشال منچانوں پر
اُس سمے مدھیہ میں منیوں کے   اپنا پیارا رگھوبر دیکھا
تھک گئیں تھاہ ملتی ہی نہیں   ایسا اتھاہ ساگر دیکھا
پھر پوشیدہ نظروں ہی میں   اُس چھب کو لگاتار دیکھا
لجا شردھا کی آنکھوں سے   شرما کر بار بار دیکھا
گہری گمبھیر درشٹ ڈالی ،،   پربھو کی آجانو بھجاؤں پر
شو دھنش دیکھتی ہوئی چلیں   سری جنک راج کے منچوں پر

بندی جن آئے تبھی لے شاہی فرمان
مدھیہ بھاگ میں کھڑے ہو شروع کیا اعلان
ساودھان ہو دھاگنوں سن لو کان لگائے
پرن ہم راجہ کا کہیں اپنی بھجا اٹھائے

یہ مہا مہو نشو سمار دہ راجہ کے پرن کا پرچے ہے
اوسر ہے آریہ پریکشا کا پرنام پر نیتی پرنے ہے
جس مہادیو کے دھنوا کو مہیپال نہ اب تک اٹھا سکے
دس شیش سہسرادا ہو تک بھی جس کو نہ ہٹا اور ہلا سکے
اُس پر پرن کر کے ستھاپیشو نیٹھے ہیں آریہ پریکشا میں
پرتھوی ویروں سے شونیہ نہیں پرن ٹھانا اسی ترپیکشا میں
راجہ کی سب سوگند شیتھ دھنوا دوارا پورن ہوگی
جو ویر یہ دھنش کو توڑے گا سیتا اس کو ارپن ہوگی

وہ دیکھو درمیان میں پڑا ہے دھنش وشال
اُدھر دیکھ لو جانکی کھڑی لیے جے مال

چھتریوں میں کتنی قوت ہے یہ آج بانگی دیکھنا ہے
قومی جرأت قومی طاقت قومی مردانگی دیکھنا ہے
دیکھیں وہ کون دلاور ہے جس سے دامادی کی جائے
شہزور کون شہزادہ ہے جس کو شہزادی دی جائے
شیروں کے آگے وجے پائیں یہ تاب کہاں سیاروں کی ہے
ہل مل کر جان لڑا دو سب جانکی جانداروں کی ہے

## گانا

ہے ویر وہے شور دہے راجاؤ۔ بود ھاؤ۔ آؤ دھنش کو اٹھاؤ
سب درجہ بدرجہ سیکھیے کی بازو کی بازی اے شیر و لگاؤ
سب ہمت جرأت طاقت قوت شوکت شجاعت دکھاؤ
تو پیاری دلاری دویہ کماری ویدیہی کو سیتا کو بیاہو

اب اٹھو فیلتن مردانے پرتن
بلوانی ویر گن۔ دیکھیں دلیرپن

ہاں بل دکھاؤ۔ جان لڑاؤ۔ جیت جاؤ۔ فتح پاؤ، آؤ۔ آزماؤ

بندی جن کی جب سنی جوشیلی تقریر
دھنش اٹھانے کو اُٹھے بڑے بڑے بلویر

جب راجاؤں کا دل کا دل　　شور دھنش اٹھانے اٹھنے لگا
تب رنگ بھومی میں ایکطرف　　جوشیلا باجہ بجنے لگا
بلوان سُجان گمان بھرے　　مدمت ہٹیلے گرویلے
سلسلہ وار کر رہے زور　　سب شاندار اور جوشیلے
اکلائے گھمیں ہٹیں مسکیں　　کوٹن اوپائے کر آزما دیں
آجائیں پسینے پسینے تک　　تھک جائیں گریں چکر کھائیں
کھلبل سماج میں شروع ہوئی　　پرتھوی کانپی یہ دھاؤں سے
پر مہادیو کا مہا دھنش　　تل بھر نہ ہلا راجاؤں سے
جو جھٹ سرشتا آتا ہے　　وہ پھر شرماتا جاتا ہے
مالو بل ہر کر ویروں کا　　دھنوا گرواتا جاتا ہے
جیسے پاپیوں کی باتیں سن　　من ستونتی کا ڈگے نہیں
ویسے ہی ان راجاؤں سے　　شنکر کا دھنوا ہلے نہیں
ورتیک ورندوں میں ہی ہی　　رنواسوں میں بھی ٹوٹا تھا
وہ رنگ بھوم والا باجہ　　ایسا ہی ویسے ہی بجتا تھا

راجاؤں کو دیکھ کر جنک اُٹھے اُکلائے
ہاتھ زمین پہ مار کر بولے بچن رسالے

ہے دیپ دیپ کے راجا　　گن ہم کے کہیں بل شالی ہے
ہم کو تو یہ وشواس ہوا　　پرتھوی ویر سے خالی ہے
یدی یہ وچار پہلے ہوتا　　تو یہ درگتی نہیں ہوتی
ہم ایسا پرن کرتے ہی نہیں　　تو ایسی ہنسی نہیں ہوتی
اب جو اپنا پرن توڑیں ہم　　تو دھرم جائے اور جاتا ہے
پُتری کو کنواری رہنا ہے　　کیا کریں ہمارا بس کیا ہے

آسرا چھوڑ پرستھان کرو | ہم سبھا جوڑ کر پچھتانے
سیتا سکماری کا بیاہ | لکھا ہی نہیں ودھاتا نے
افسوس جنک کا سن سنکر | شرمندہ راجا سبھی ہوئے
سیتا کی جانب دیکھ دیکھ | نر ناری سارے دکھی ہوئے

دیہ بھوم پر چھا گئی کرو نا رس کی اوس
باجے میں بجنے لگا جوش بھرا افسوس
لکھمن لال پہ اس سمے پڑا اشیش پر بھاب
اس رگھو بنشی شیر کو کہاں تھی اتنی تاب

چٹکی میں بھر کٹی کٹل ہوئی | بازو اور ہونٹ پھڑکنے لگے
رسیلے نینا لال ہوئے | وہ بچن بان سے لگتے تھے
سن سنکر پشچاتاپوں کو | سورج بنشی رسیائے اٹھا
اپمان جات کا دیکھ دیکھ | وہ جات بھگت اکلائے اٹھا
ہے ادب گرو کا بھراتا کا | اور ادھر شریر بھنا جاتا
دھیرے دھیرے بھائی سے کہا | مجھ سے اب نہیں سنا جاتا
یہ کہہ کر شیش نوا کرکے | گرو کے چرنوں میں کھڑا ہوا
سارے سماج کو تکتا تھا | کیسری کرودھ میں بھرا ہوا
وہ راج کمار برہم چاری | اس رنگ منچ پر نکلا ہے
مانو پہاڑ سے لال لال | یہ صبح کا سورج نکلا ہے

رام چرن سر نائے کر بولے لکھمن پکار
سنیں سبھا پتی سبھا سد راجہ اور سردار

سچے یودھا ہیں "چھتری" | اپمان نہیں سہہ سکتے ہیں
جن کو سننے کی تاب نہیں | وہ چپ کیسے رہ سکتے ہیں
رگھو بنشی ویروں کے ہوتے | ایسی تو کوئی بھی کہے نہیں
جیسی الٹی سیدھی باتیں | متھلیش راج نے آج کہیں

رگھو ویر رام جی کے ہوتے — انوچت بانی کہہ ڈالی ہے
یہ شبد ہردے میں چبھتے ہیں — پرتھوی ویروں سے خالی ہے
میرا وچار تو ایسا ہے — ان ہونی کبھی نہیں ہوگی
جس دن بلوان نہیں ہونگے — اُس دن پرتھوی ہی نہیں ہوگی

سنو رام رگھوبنش من رگھو نندن رگھو ویر
ان اپمانوں نے کیا مجھ کو آج ادھیر

میرا سوبھاؤ ہی ایسا ہے — توہین نہ مجھے گوارا ہے
ہے کرپا کرو گے چرنوں کی — بل اور پرتاپ تمھارا ہے
ابھمان نیاگ کر کہتا ہوں — گر حکم آپ کا پاؤں میں
یہ سڑا دھنش تو چیز ہے کیا — سارا برہمانڈ اٹھاؤں میں
پھر کچے گھڑے سمان اُسے — دم بھر میں پھوڑ پھاڑ ڈالوں
یا برساتی کھوری کی طرح — چٹکی میں توڑ تاڑ ڈالوں
جل کو تھل، تھل کو جل کر دوں — لے آؤں اُتار ستاروں کو
سرمہ کی طرح پیس ڈالوں — پرتھوی کو اور پہاڑوں کو
پھر دھنش پرانا سڑا گلا — نا چیز یہ کس گنتی میں ہے
سیکڑوں کوس تک لے دوڑوں — اتنا تو بل انگلی میں ہے

## گانا

جل میں تھل میں کھل بل کر دوں ۔ بل سے دل کے دھنوا دھر دوں
بڑھ کر میں توڑوں پھوڑوں دم بھر میں چکر میں چر چر کر دوں مہیر میں
تار تار کر دوں بنائے دکھائے ذرا سی تیار ہے
جو نہیں ایسا میں کر دوں میں پرتھوی پر سو گنا کھائے کھوں میں
پھر نہیں دھنو کو کر میں لوں میں کہتا ہوں آپ کے بل سے رگھو ور میں

لاکھن لال بولے جبھی بچن سکوپ کرال
پرتھوی تھر تھر ہو گئی دہلائے دگپال

چھا گیا سبھا پہ سناٹا سارا　　نبھ منڈل کانپ اٹھا
چھکے چھوٹے بلوانوں کے　　راجاؤں کا دل کانپ اٹھا
سیتا جی کو آنند ہوا　　متھلیش راج سکچائے گئے
سری رگھونندن جی سمیت　　ہرشائے سنت پلکائے گئے

دیکھ اشانت رہ رام کا لکھمن ہوئے ناخوش
رنگ بھوم میں پھر بجا وہ باجا پُرجوش
بولے بشوامتر تب " رام کیجئے کاج
جنک بشاد مٹائیے چاپ توڑ کر آج

مُردیں گرو مہاراج کے سُن　　رگھونندن شیش نوائے اُٹھے
من میں کچھ ہرش بشاد نہیں　　سادھارن سرل سبھائے اُٹھے
وہ رنگ بھوم سندر سر ہے　　رگھوراج کمل سے کھلتے ہیں
بھگتوں کے نیناں بھونرے ہیں　　رس پی پی بورے بنتے ہیں
اُٹھکر منیوں سے آسیس لی　　پھر گرو چرن شرنائے چلے
دھیرے دھیرے اور مند مند　　آنند کند مسکائے چلے

دیکھ دیکھ کر رام کو چکت ہوا رنواس
رانی جی کہنے لگیں ہوکر ذرا اُداس

"ہے سکھی اس سمے راجہ کو　　اُٹھ کے نہ کوئی سمجھاتا ہے
یہ بالک اس ہٹ یوگیہ کہاں　　جو دھنش اُٹھانے جاتا ہے
راون بانا سُر سے یودھا　　ہارے جب دھنش اُٹھانے میں
پھر سمے نشٹ کیوں کرتے ہیں　　بچوں کے کھیل کھلانے میں
اب تک بدنامی ہوئی بہت　　اب پھر کیوں ہنسی کراتے ہیں
یودھا تو متھے رگڑ چکے　　اب بچے دھنش اُٹھاتے ہیں
اس سے تو یہ ہی بہتر ہے　　جلسہ اب ختم کرا دیویں
یا پرن کو توڑ یوگیہ ور سے　　سیتا کا بیاہ رچا دیویں

## گانا

برنج کیوں نہ دیو رے۔ عمر لڑکنیاں۔ برج کیوں نہ
بودھا ہوتے تو توڑتے کمنیاں۔ ایش مت لیو رے۔ عمر۔۔۔۔
کھیوا ہوتے کھیتے نو یا نہ ہٹ کر کھیو رے۔ عمر۔۔۔۔
چیترا ہوتے دکھوتے چیتریا۔ کت مت سیو رے۔ عمر۔۔۔۔
یہی سوچ کرنے لگیں۔ جب سیتا کی مات
چیتر سکھی بولی تبھی "سنیئے میری بات

یہ بالک بڑے بانکرے ہیں — پھر بڑھی ہوئی ہمت بھلی ہے
چھوٹے اور بڑے میں کیا رکھا — طاقت تو چیز اور ہی ہے
متوالے خونی ہاتھی کو — چھوٹا سا انکش بش کرے
کتنا ہی روگ بھینکر ہو — چھوٹی سی اوشدھ نشٹ کرے
معمولی چھوٹا سا چراغ — سارے گھر کو روشن کر دے
چھوٹا سا ننھا سا منتر — مارن اور بشیکرن کر دے
اسلیئے چھوڑ کے گھبراہٹ — بشواش ہر دے میں کریئے گا
رگھوبیر دھنش کو توڑیں گے — مہارانی دھیرج دھریئے گا

## گانا

رانی ہار سیئے نا۔ دھیرج چھانڑیئے نا۔ انسواں جل ڈارے نا
ناری ساری ہیں دکھاری ہاری ہاری دیکھ تھیں
رنگ بھبوم کے کھلاڑی ویر بھاری رام جی ہیں
ہیں کمار ہونہار بل اپار۔ نین سے نہار سیئے نا
سوچ نہ کریئے چھوٹے بڑے کا مانیئے ہے مری مہارانی
توڑ دھنش یہ بیاہیں سیا کو چھانڑیئے کاتر دانی"
ادھر سیا کی مات کا دور ہوا سندیہہ
ادھر رام کو دیکھ کر بڑھا سیا کا نیہہ

سیتا کی پریم بھری چتون    جب جب رگھوبر پر پڑتی ہے
تب تب اکلا کر ہٹ ہٹ کر    دھنوا میں جا کر گڑتی ہے
پرن لچھمن سیتا کا دیکھ دیکھ    من ہی من میں اکلائے رہیں
نیچا سر کرکے بار بار    دیوی دیوتا منائے رہیں
"ہے گنپت آج سپھل کردو    سب دن کی سچی سیوکائی
ہے مہادیو ہو کر پرسن    ہرئیے دھنوا کی گروائی
رہے پاربتی ہے دیاوتی    دیوؤں کی ماتا تمھیں تو ہو
میں آج تمھیں پر نربھر ہوں    میری وردا تا تمھیں تو ہو
کامنا کے پھولوں سے گوندھی    وہ بھینٹ تمھیں کر یا لا کی
اب آج تمھیں کو لجّا ہے    جے مالا کی ور مالا کی
یہ دھنش تمھارے پیا کا ہے    تم پیا کی اپنے پیاری ہو
ترن کے سمان توڑیں رگھوبر    تب سچی گرا تمھاری ہو
رہے وردھنا کیسے دھیر دھروں    پرن لچھمن پتا نے ٹھانا ہے
رہے ہردے کہاں چھپاؤں تجھے    من تو رگھوبر لبھانا ہے
رہے مہا دیو کے مہا دھنش    اب تو نستار کرے گا تو
اب ساری لاج تجھی پر ہے    یہ بیڑا پار کرے گا تو
بھاری پن سب پر ڈال ڈال    کیلاش اس سے ہلکانا
رگھورائی کا کر لگتے ہی    ترن کے سمان تو ہو جانا
جن میں ہے پچھلا سنسکار    کچھ ان کا چھٹتا ہے نیہہ نہیں
جس کا جس سے ہے ستیہ پریم    وہ اسے ملے سندیہہ نہیں
ہے میرے من کی راگھویندر    سچی پرتیت ہے دھاری میں
کب لگی لگن چھٹ سکتی ہے    تم میرے اور تمھاری میں

مجھ چاتکنی کے تمھیں ہو بس سوات سمان
مجھ چکوری کے تمھیں ایک چندر بھگوان

سری رامچندر کی اور دیکھ　　سیتا نے پران جب ٹھان لیا
انتریامی نے سُن ہی من　　من کے بھاؤوں کو جان لیا
شوکا تر دیکھ سیتا جی کو　　دھنوا کو تنکا سا مانتے ہوئے
آگے کو بڑھے شیکھر تلے　　دانتوں بیچ ہونٹ دبائے ہوئے
سمے جانکر لکشمن اُٹھے شیکھر پیل کانے
دراب چرن سے بھوم کو بولے بھجا اُٹھائے

## گانا

"ساودھان ساودھان
سنکھو گپھاؤں میں دگج دشاؤں میں گگن میں نیر
دھر ہو دھر ہو دھرن دھیر کمٹھ ورن کر سمیر
سری رگھو بیر نے دھنوا کو تاکا ہے توڑنے والا ہے ات پرچنڈ
ہر کو دنڈ کر دے بھنڈ - کھنڈ کھنڈ ہو
سنبھل سنبھل رگ جگ ہو جانا۔ ڈر سے نہ تما نا چھوٹے نہ ٹھکانا کر دیر پان

. . . . . . ✲ . . . . . .

اُدھر لکھن جی چپ ہوئے سکوچے ادھر مہیپ
اتنے میں رگھو بنش من پہنچے چاپ سمیپ

در ہاتر بکل ویوگ بوش　　ویاکل ویدیہی کو دیکھا
دھنوا پر ہی جو نربھر تھی　　اس دین زندگی کو دیکھا
جب مرے منٹھی بھر ان بنا　　کٹھڑیں آہار بیکار ہے پھر
دو گھونٹ نیر بن مرنے پہ　　امرت کی دھارا سار ہے پھر
جب کھیت اوجڑ اور سوکھ گیا　　پھر جل آئے کیا ہوتا ہے
جب سمے پڑے پہ چوک گئے　　پھر پچھتائے کیا ہوتا ہے
یہ جان جانکی کو دیکھا پھر　　رامچندر ملکائے گئے
یا سیتا کی آشاؤں سے　　رگھو بیر اور بل پائے گئے

مہادیو گرودیو کو من ہی من سر نائے
ہاتھ ڈالتے ڈالتے دھنوا لیا اٹھائے

جس سمے اٹھایا دھنوا کو — دامن سی مانو دمک اٹھی
پھر دھنش ہوا نبھ منڈل سم — گھنگھور گھٹا جیوں تمک اٹھی
لے لیا چڑھایا پھر کھینچا — پھر ذرا لچایا چٹکی میں
لیلا دھاری کے ہاتھوں نے — سب کھیل دکھایا چٹکی میں
سناٹا ساری سبھا پہ تھا — بت بنے ہوئے سب تکتے تھے
کیا کیا، کیا ہوا۔ کیا ہوگا — کچھ پتہ نہیں بھوجکے تھے
اتنے میں چرچر شبد ہوا — پھر گونجا ایک تڑاکا سا
رگھونندن نے دھنو توڑ دیا — دنیا میں ہوا دھماکا سا

## گانا

بجر گئی دھن گھور گھور گونجی سب ٹھور ٹھور
پل بھر میں دم بھر میں چاروں ہی اور
چھایا سمایا ہے دنیا میں شور ٹوٹا دھنوا کٹھور
آدیتہ کے باج مارگ بھلانے ہی کول کو رم لگے کچھ بچانے
دھرتی بھی تھر تھر ہو چلی۔ جھنکارے ہیں کانوں پہ ہاتھ دھرے سر نکالے ہیں
رادھے شیام رام چندر کی جے بول بول
پربھو نے دونوں کھنڈ جب دیئے بھوم پر ڈار
بجیں گگن میں دندبھی۔ گونجی جے جے کار

بھرپور بھی پھر دھن چھائی — جب فتح بجائی دھو لنے میں
وہ بھیلا جو شیل راجہ اب — بجا خوشی کے لہجے میں
متھلا باسی سب سکھی ہوئے — رنکوں نے ندھی جیوں لوٹی ہو
مہپال نرائن تھے شری بت — جمی دوس دیپ جھب چھوٹی ہو
مہاراج جنک آنند ہوئے — تیرتے تھاہ جیون پائی ہے
جل پڑا اسے سوکھے دھانوں پہ — رانی کو خوشی وہ چھائی ہے

سری وشوامتر سندر سے ہیں — انوکت سدھار بھاتی ہے
راکیش رام کو دیکھ دیکھ — ملکا دل بڑھتی جاتی ہے
جس طرح چکور کشور بال — چندرما کی چھب کو تکتا ہے
تیوں ہی لچھمن کا شدھ ہردے — شری رام روپ کو لکھتا ہے
سیتا کو جیسی خوشی ہوئی — وہ نہیں بکھانی جاتی ہے
مانو دیا کل چاتکنی نے — برشا میں پائی سواتی ہے

شتانند متھلیش کی آیشو انومت پائے
چلیں رام دھنگ جانکی پریت ہردے سمائے

من میں اُلّاس اپار بھرا — تن میں سکوچ چاہٹ ہے پی کا
سب چتر لکھے سے بیٹھے ہیں — لکھ پڑے نہ گوڑھ پریم جی کا
ہاتھوں میں وشو وجے والی — ور مالا شوبھا پائے رہی
چھبیوں کے دھیہ سیاجی پر — اس سے مہا چھب چھائے رہی
جب چھب ساگر کے تٹ پہنچیں — تو تھاہ نہ ملی تھکائے گئیں
جے مالا رہی ہاتھ ہی میں — تن من کی سدھ بسرائے گئیں
ڈھنگ کھڑی رام کا روپ لکھیں — من مگن ہوا تب کاج کہاں
انوراگ سہاگ میں پاگ گیا — جب لاگ گئی تب لاج کہاں

چتر سکھی نے اُس سمے انگلی تنک دبائے
دھیرے دھیرے سیا سے بچن کہے سکوچائے

"تمہارا بہار ہے دونوں پہ — تو جے کا ہار پہنا دو نا
اُپہار میں خوب نہار لیا — اب گلے کا ہار بنا دو نا
جس ہردے پہ آج سبھا میں — یہ پیاری جے مالا دھاریں گے
اُس ہردے سے آشا سدا کو ہے — چھن ماتر نہ تمہیں بساریں گے
بل کہاں بتا کومل ہاتھوں میں — جو بھری سبھا میں مان رہے
شو دھنش توڑنے کی طاقت — مالا میں تھی یہ دھیان رہے

جب تک پھولوں میں گندھ رہے — سمبندھ یہ تب تک اچل رہے
جب تک سورج اور چاند رہیں — جوڑا یہ تب تک اٹل رہے "
مردو بیں سکھی کے سن کر کے — سیتا کو کچھ لجا آئی
دھیرے سے ہاتھ بڑھا کر کے — جے مال پیا کو پہنائی

جے مالا رگھو ویر کو پہنانے کے بعد
رنگ بھوم میں کچھ سمے رہا پورن آلہاد
سیتا جی جانے لگیں جب محلوں کی اور
اسی سمے ہونے لگا ایک طرف کچھ شور
کامی ابھمانی اسر تڑپ اٹھے تتکال
جہاں تہاں رنگ بھوم میں بولے وہ بھوپال

" باندھو ان دونوں لڑکوں کو — مت دیا کرو سکماروں پر
اب تک فیصلہ دھنش پہ تھا — اب فیصلہ ہے تلواروں پر
کٹ جاؤ مر جاؤ رن پہ — توہین نہ آئے شانوں پر
کر دو خونوں سے لال زمیں — لے چلو سیا کو پرانوں پر "

یہ سن کر کہنے لگے دھرموان مہیپال
" شرم نہیں آتی تمہیں بجا رہے ہو گال

تلوار بان شان و شوکت — سب دھنش ٹوٹتے سنگ گئی
اب نیچی ناکوں گھر جاؤ — سب شور ویرتا بھنگ بھئی
اب جو تلوار اٹھاتے ہو — لعنت ہے اس مردانی میں
گر شرم شان کی رکھتے ہو — ڈوبو چلو بھر پانی میں

اسی طرح بڑھنے لگی راجاؤں میں بات
نر ناری ڈرنے لگے ہوا یہ کیا اتپات

سیتا چلدیں سکھیوں سمیت — محلوں کی جانب گھبرا کر
رگھوبیر گرو کے تیر چلے — سیدھے سبھاؤ کچھ مسکا کر

راجاؤں کی گت دیکھ دیکھ — جنتایت جنک نرہال ہوئے
اُس چھوٹے سورج بنشی کی — آنکھوں کے ڈورے لال ہوئے

اتنے میں تب بھوم سے سنکر شو دھنو بھنگ
آئے راج سماج میں بھرگو کل کمل پتنگ

جیسے بنیت اُپرانت گریشم — یا جیسے سنگھ ہرنوں میں
تیوں ہی تیجسوی پرشرام آئے — اس سمے چھتریوں میں
گورے شریر پر بھسم رمی — جوڑا جٹاؤں کا بندھا ہوا
مستک پر تلک تریپنڈ کنٹھ — رُودراکشی کنٹھا پڑا ہوا
بائیں کندھے پر دھنش دھرا — دائیں پر تھر سر اٹھا ہوا
تھا بائیں کر میں ایک دھنش — اور بان دھنش پر چڑھا ہوا
دونوں بھوئیں ہو رہیں کٹل — مانو دو دھنش اٹھائے ہیں
نیناں بشال ہیں لال لال — جیون اگنی بان چڑھائے ہیں
تن کا پرکاش. تپ کا پربھاؤ — سارے سماج پر چھایا ہے
مانو منی کا ساویش بنا — ساکشات ویر رس آیا ہے

ویر برہمن کا لکھا جب تیجسوی روپ
سُنائے میں آگئے رنگ بھوم کے بھوپ

اُٹھ کر پرنام کرنے کے لیے — سب جاتے ہیں ڈرتے ڈرتے
پیتو سہت نام اپنا اپنا — بتلاتے ہیں ڈرتے ڈرتے
سیدھے سبھاؤ سے پرشرام — درشٹی جس راجہ پر ڈالیں
وہ راجا چوکتا ہو کر — یہ سمجھے بھسم نہ کر ڈالیں

تب ودیہہ مہاراج نے آئے نوایا شیس
سکھن سمیت پرنام کر پائی سیا آشیش

پھر وشوامتر ملے آکر — چرنوں میں ڈالے رام لکھن
آشیرباد دے کر دیکھے — سکمارے پیارے رام لکھن

سری رامچندر کے نین دیکھ — سری پرشرام کے نین تھکے
اُس چھب اپار کا پار نہ تھا — جس پہ کروڑ ہا مین تھکے

پھر سُندر سری نگاہ میں دیکھا سکل سماج
تب بولے متھلیش سے پرشرام مہاراج

"ہے جنک کہو کیا کارن ہے — یہ بھاری بھیڑ بھاڑ کیوں ہے
یہ ابھی شور سا کیسا تھا — ویروں میں چھیڑ چھاڑ کیوں ہے"

تب ہاتھ جوڑ کر راجہ نے اپنے پرن کی کچھ دیتھا کہی
سیتا کی اور سوئمبر کی۔ دھنوا کی تھوڑی کتھا کہی

جب دھنوا کا ٹوٹنا سُنا — تب درشٹی پرتھوی پر ڈالی
دیکھتے ہی ان دو ٹکڑوں کے — سارے تن میں چھائی لالی

ویر براہمن نے تبھی گرج کری گمبھیر
آنکھیں انگارہ ہوئیں گرما گیا شریر

"او موڑھ جنک اب یہ بتلا — دھنوا کو کس نے توڑا ہے
کس سے اس بھرے سوئمبر میں — سیتا نے ناتا جوڑا ہے
جلدی اس کی صورت دکھلا — ورنہ چوپٹ کر ڈالوں گا
جتنی پرتھوی تک راج ترا — سب الٹ پلٹ کر ڈالوں گا

گانا (مالکوس)

کس نے توڑا دھنو شنکر کا۔ ٹوٹت ہی ڈولا سنسار
کانن میں دُھن گھور چھٹی کانن کی ناہیں سنبھال بھئی
پوچھا جب رادھے شیام چھٹی میں بھاگا سُن گنجدار
اتر دیتا نہیں موڑھ کیوں گرو کے رن سے آج بنٹ نوں
ورنہ تیرا راج پلٹ دوں کردوں ہاہاکار

رنگ بھوم کا ایک دم بگڑ گیا سب راگ
تیجسوی کے کرودھ کی لگی برسنے آگ

مہاراج جنک تھر تھر اُٹھے — بھئے کے بس ہر دے اچھلتا ہے
خاموش چیتر کی طرح کھڑے — مونھ سے نہیں بول نکلتا ہے

سیتا جی کو وہ ایک پلک سیکڑوں کلپ سے بڑا ہوا
اُس چھوٹے سورج بنسی کا اتنے میں تیور کڑا ہوا

سبھے سبھا کو دیکھ کر دکھی سیا کو جان
سیدھے سرل سبھاؤ سے بولے رام سُجان

"شو دھنش توڑنے والا بھی کوئی شو پیارا ہی ہوگا
جس نے ایسا ایرادہ کیا وہ داس تمھارا ہی ہوگا
جو کرپا پاتر ہے گردوں کا وہ کب کس سے ڈر سکتا ہے
جس پر ہے کرپا براہمنوں کی یہ کام وہی کر سکتا ہے
بھر گرو پت بولے سیوک وہ ہے جس کا سیوا پر ہی دل ہے
جو ویری کا سا کام کرے وہ کاٹ ڈالنے قابل ہے
اور رام ہوا ہے اگوا تو اس چھتری دل کی گاڑی میں
اسلیے مثل وہ یاد آئی تنکا ہے چور کی داڑھی میں

لکھن لال کے ہردے میں بھرا ہوا تھا جوش
پرشرام کی بات سُن رہ نہ سکے خاموش

بولے سُکھ کا سمبادکبھی دُکھ کا کارن ہو جاتا ہے
میٹھا اور مدھر بولنے سے طوطا پنجرے میں آتا ہے
جو زیادہ میٹھا ہوتا ہے وہ اپنا ناش کراتا ہے
میٹھے گنے کو دیکھو تو کولھو میں پیلا جاتا ہے
بھائی نے میٹھے بچن کہے تو کرودھ اور چڑھ آیا ہے
سب سے پہلے یہ بول اُٹھے اسلیے چور ٹھہرایا ہے
اچھا اپرادھی ہمیں سہی ہم نے ہی نہ ہر نچو ڑا ہے
جو کچھ کرنا ہو کریں آپ شو دھنش ہمیں نے توڑا ہے
بچپن میں جو دھنو ہی توڑیں تو کبھی نہ ایسے رسیائے
اس دھنو امیں کیا لال لگے جو سوامی اتنا گرمائے"

چھتری بالک کا سنا جب یہ گرم جواب
پرشرام جی ہو گئے غصہ میں بے تاب

بولے او راجہ کے لڑکے　　تو مونھ کو نہیں سنبھالتا ہے
مجھ جیسے کرودھی کے آگے　　کیوں آنکھیں لال نکالتا ہے
سری مہا دیو کا مہا دھنش　　ساری دنیا میں اظہر ہے
کیا اتنا بڑا پرچنڈ ڈنڈ　　چھوٹی دھنوہی کے ہمسر ہے

## گانا ہنڈول

یہ دھنش تو ہے ترپراری کا اے رے اجان پہچان شان
سپت دیپ نوکھنڈ ڈنڈ ہر کو ہر چنڈ برہمانڈ مان
سو کر نہ گمان ارے ناداں دھنو ہی سمان
دھنو نہ بکھان سر لگا ماری کا یہ دھنش تو ہے ترپراری کا

لکھن لال کہنے لگے کر کے کچھ مسکان
دھنش ہماری رائے میں سب ہیں ایک سمان

سری مہاراج تم براہمن ہو　　اس لیے مجھے یہ کہنا ہے
تم کو یہ زیب نہیں دیتا　　جو کرودھ کا زیور پہنا ہے
یہ گہنا ہے رجپوتوں کا　　جو پہنا جاتا ہے رن میں
اپرادھ چھما ہو مہاراج　　چاہیئے شانتی براہمن میں

لکھن لال نے جب کیا ایسا وچن ورودھ
پرشرام کے سردے میں بڑھا اور بھی کرودھ

بولے شٹھ تجھے ہوا ہے کیا　　جو بات کاٹتا جاتا ہے
کیا نرا تاری باہمن سمجھا　　جو مجھے ڈانٹتا جاتا ہے
مجھ کو سیدھا برہمن نہ جان　　میں چھتری کل کا دروہی ہوں
بھر گو ونشی بال برہمچاری　　ات کرودھی ہوں نرموہی ہوں
میرے اس خونی پرشے نے　　شونت کی ندی بہادی ہیں
اس آر یہ بھوم میں بہت بار　　چھترانی رانڈ بنا دی ہیں

دکھیات سہسر دا ہو کی بھی | باز فریں کاٹنے والا ہے
اس پرشے کو اب تو بھی دیکھ | جو خون چاٹنے والا ہے

لچھمن بولے " دیکھنا نظر نہ کہیں لگ جائے
جلد بغل میں دابئے ہوا نہ لگنے پائے

بس اسی ایک ہی پرشے سے | چھتریوں کا مکتی دوار کھلا
ہلدی کی ایک گانٹھ ہی پر | پسرٹے کا بازار کھلا
اب بیت چکی اس کی بہار | ہتھیار آپ کا خزاں میں ہے
پرشے میں اب وہ کاٹ نہیں | جو کاٹ آپ کی زباں میں ہے
کیوں بوڑھا پرشا دکھلاکر | چھتری جوان کو ڈرا رہے
مہاراج آپ تو پھونک سے ہی | اودیا چل پربت اڑا رہے
ہم اس مائی کے لال نہیں | جو ہوّے سے ڈر جائیں
وہ چھوئی موئی کے پیڑ نہیں | جو انگلی سے مرجھا جائیں

## گانا

سُنیئے بھرگو ونشی چھتری کو پرسا دکھا کے ڈراؤ نا
راد بڑھاؤ نا پرشے سے ہم نہیں ڈرنے والے ہاں
تم سے ڈر جائیں ہم گو براہمن پر ابلا گن پر
بالک جن پر رن میں کر نہ اٹھائیں اکیس اکلائیں
رادھے شیام پھر دیکھ جینو غصّہ پی رہ جائیں
براہمن سنگھ کمار کو چھیڑ جگاؤ نا راد بڑھاؤ نا
پرشرام کہنے لگے " بڑھا. نہ اور بواد
ورنہ سورج بنش میں ہوگا بڑا بشاد

نادان ہنسی اچھی ہے نہیں | اس ہنسی میں تو رو جائیگا
میرے پرشے کی ترشی سے | سب نشہ ہرن ہو جائیگا
اور ہو یہ ننھی سی زبان | پربت کی باتیں کرتی ہے
افسوس دودھ والے مکھ سے | زہریلی دھارا جھرتی ہے

نالائق لڑکے ہوش میں آ — کیوں مجھ سے لڑکے مرتا ہے
مجھ جیسے کرودھی کے آگے — کس لیے لڑکپن کرتا ہے
لچھمن جی نے پھر کیا ایسا وچن ورودھ —
"رہے آپ ہی کی طرف ناتھ آپ کا کرودھ
سری مہاراج ہم لڑکے ہیں — لڑکے ہی لڑکپن کرتے ہیں
پر تمھیں نہیں شوبھا دیتا — جو لڑکوں کے منھ لگتے ہیں
میرے موکھ میں وہ دودھ نہیں — جو ترشی سے تلخا جائے
ڈرتا ہوں آپ کی اگنی سے — کہیں اور اُبال نہ آجائے"
گھی پڑنے سے جس طرح آگ اور بڑھ جائے
اُسی سمے آگے بڑھے پرشرام رسیائے
تبھی برج لچھمن کو اُٹھے سچدانند
جل سمان شیتل بچن بولے رگھوکل چند
"سوامی بچّوں کی باتوں کا — وِدوان نہ بُرا مانتے ہیں
بچّوں کے مکھ تو گنگا ہیں — انوچت اور اُچت نہ جانتے ہیں
ویروں کی نائیں تم آسکتے — تو پر بھو یہ سمجھ لیتا لائیں
ویروں کا دیش دیکھ کر ہی — اُس نے بھی کہیں اتنی باتیں
کرتا کارن اور کرموں کا — ہے ناتھ اپرادھی تو میں ہوں
سر دانش میں یہ نردوشی ہے — سچّا اپرادھی تو میں ہوں"
یہ سنکر کہنے لگے پرشرام للکار
"اپرادھی کے واسطے ہے کٹھار کی دھار"
لچھمن بولے "پھر وہی رہا نہ جاتا موں
اپرادھی رگھوراج ہیں کہہ سکتا ہے کون
اپرادھی تو تم ہو جناب — جلسہ بگاڑنے آئے ہو
بھائی جب وہی بلوئے چکے — تب گھی نکالنے آئے ہو

یہ دھنش انیکوں برشوں سے متھلا پور میں تھا پڑا ہوا
قبضے میں متھلیشور کے تھا اس سے حق ان کا بڑا ہوا
جس کا حق تھا اس نے ہی اسے اپنے آگے توڑ وا ڈالا
اب کہئے تم ہوتے ہو کون جو کرتے ہو گڑ بڑ جھالا
کیا مرے ہوئے اس دھنوا کو صاحب تم رونے آئے ہو
یا دیکھ چھیتر یوں کا سماج یوں ہی سر ہونے آئے ہو"

پرسرام اوبلے کہا " پھر وہ ہی بکواد
اس گستاخی کا تجھے اب ملتا ہے سواد

جو پتا کے رن سے ارن ہوا جو ماتا کا بل داتا ہے
وہ ہاتھ گرو رن کے کارن پھر ایک بار کھجلاتا ہے
اس لیے مبارک موقع ہے فرضہ بھگتان کروں گا میں
اپنے پرسے کی اگنی میں تیرا بلدان کروں گا میں

## گانا

کرکرر کرتا کانٹ چھانٹ جب چلتا رن میں
پرسہ چھتری کا لہو پینے والا گرو کھرو کرتا
سبھٹن کا کھنڈ کھنڈ کرتا دشمن کا اژدر ہے
کالا شستر ہے اعلےٰ منتر ہے جھالا برتر ہے ڈھالا
بہتر ہے بالا جب دمکے چمکے ہے دلیں چھتریوں کے
جائے چھترانیوں میں ہوتی ہے تب ہائے ہائے ہلے"

لچھمن بولے" دھنیہ ہے اس پرسے کی دھار
جس کی دھن ٹنکور سن ڈرتیں ابلا نار

پرسہ دکھلا کر بار بار کیوں مجھے ڈرانے آئے ہو
کیا کال آپ کا واہن ہے جو اسے ساتھ میں لائے ہو
وہ شور نہیں کہلاتے ہیں جو اپنے آپ بکھان کریں
وہ کام نہیں کر سکتے ہیں جو باتوں کا بھگتان کریں

وہ لوہا تمھیں مبارک ہو — جس نے گھر کا لوہو چاٹا
بلہاری میں اُن ہاتھوں کی — جن سے ماتا کا سر کاٹا
اب باقی رہا گرو کا رن — سو اُس کو میں نبٹا دوں گا
لے آویں آپ مہاجن کو — میں سب قرضہ بھگتا دوں گا"
ہر گو یت بونے تو چھوٹا ہے — پر بڑا ڈھیٹ اور کھوٹا ہے
سونے کے بونے میں پے سے — جو زہر ملا کر گھوٹا ہے
شنکر کا دھنش توڑ کر کے — کرتا گمان یودھا پن کا
رانیوں کی گودی میں کھیلا — منہ دیکھا نہیں ابھی رن کا"

لچھمن لال کہنے لگے کیوں کرتے سنتاپ
توڑ دیا ہم نے دھنش جوڑ لیجئے آپ

جو بنے عمارت برسوں میں — گھنٹوں میں وہ گر پڑتی ہے
منڈن میں عمر گزر جاتی — کھنڈن میں دیر نہ لگتی ہے
اسلیے گرو وہ کرتے ہیں — جو منڈن کرنے والے ہیں
ابھمان کریں کس بات کا ہم — جب کھنڈن کرنے والے ہیں
ہاتھی کے بڑے بڑے دندان — تو فقط دیکھنے کے ہی ہیں
جن سے وہ غذا چباتا ہے — وہ تو چھوٹے چھوٹے ہی ہیں
چھتری کے پالے پالے — جب ان کے پالے پڑتے ہیں
تب سنگھ بھی ید سنکھ آنے — تو اس سے کشتی لڑتے ہیں

گانا

چھیڑو نا۔ چھیڑو نا رن کے وجئی۔ رگھو بنشی چھتری
جب چھیڑ جاویں۔ دھنش اٹھاویں۔ بان چلاویں
سنانا نانا نانا نا چھیڑو نا چھیڑو نا چھیڑو نا
کال و یال سے ڈریں نہیں ہیں اڑے ہوئے پھر ہٹیں نہیں ہیں
رادھے شیام متھو تھی بتیاں کریں نہیں ہیں
ہٹیں نہیں رن سے لڑیں رپو گن سے گرجلیں گھن سے
گھنانا نانا نانا نا چھیڑو نا۔ چھیڑو نا۔ چھیڑو نا

پرشرام نے کہا "بس بہت کرچکا کاٹ
اب پرشو پہنچائے گا تجھے موت کے گھاٹ

دھتکار ہے ایسے پریمے پر      جو تجھ پر نہیں پرہار کیا
کس کام آئے گا کرودھ میرا      گر تجھے نہیں سنہار کیا
پرشے کو اس میں پاپ نہیں      بالک کا مرنے پر دل ہے
مت دینا مجھ کو دوش کوئی      یہ بچہ ودھ کے قابل ہے

یہ کہکر آگے بڑھے اپنا پرشو سادھ
بولے وشوامتر تب "چھما کرو اپرادھ

گانا

کرودھ نہ کریئے داس تمہارا ہے رنج دلاتا ہے
رگھوکل بالک پران پیارا ہے شیشہ ہمارا ہے
اب تک مکھ میں دودھ کی دھارا ہے بل چترائی میں
روشن تارا ہے کرودھ نہ کریئے داس تمہارا ہے

بولے وشوامتر جب ایسے شبھ بین
پرشرام کے ہردے میں ہوا ذرا سا چین

بولے "تو آپ کے آگرہ سے      میں اس کو چھوڑے دیتا ہوں
اب تک میں نے جو کرودھ کیا      اُس کرودھ کو واپس لیتا ہوں
میں کرودھ کو واپس لیتا ہوں      یہ سُن کر لچھمن مُسکائے
لچھمن کو مُسکاتے دیکھا      تو پرشرام پھر گرمائے
بولے "دیکھو وہ مسکاہٹ      پھر میری چھاتی چھیدتی ہے
اُس کی وہ زہریلی چتون      میرے شریر کو بیدھتی ہے
اُس کو بھی تو کچھ سمجھاؤ      مجھ کو ہی مت مجبور کرو
میری آنکھوں کے آگے سے      میرے شکار کو دور کرو

لچھمن بولے آپ تو ہیں معقول پسند
اپنی آنکھیں آپ ہی کر نہ لیجئے بند

آنکھوں سے آنکھیں ڈستی ہوں — تو آنکھیں موند چلے جاؤ
طبیعت زیادہ گھبرائی ہو — تو دل پہ ہاتھ ملے جاؤ
جب بنا بلائے آئے تھے — اب بنا کہے جا سکتے ہو
یہ بیٹھ دھنش کھنڈوں سے ہو — تو ان کو لیجا سکتے ہو
غم اگر ٹوٹ جانے کا ہو — مستری بلوا کر جڑوا لو
گر فقط چھیڑ پہ طبیعت ہو — تو پھر ویاکھیان سنا ڈالو

یہ سنکر بھر گو ناتھ نے تر چھپا کیا کو ٹھار
رنگ بھوم میں ہو گیا اب کے ہاہاکار

بھر گو پت کی خوفناک آنکھیں — جب انگارے برساتی تھیں
تب رگھونندن نے یہ دیکھا — سیتا کچھ سہمی جاتی تھیں
سیتا کی ایسی دشا دیکھ — اتیمنت شیگھر رندھیر اٹھے
بھر گو پت کا ادھر کٹھار اٹھا — اور ادھر رام رگھو بیر اٹھے
اٹھنے نہ پہلے میں لچھے — جو لچھمن کو بٹھاتے ہیں
چھوٹے کو چھوڑ گرو جی پہ — رگھو نندن آگے آتے ہیں
اتنے میں پرشرام گرجے — اور دوڑے پرشہ لیے ہوئے
تب پرشہ کے نیچے آئے — رگھو ور نیچا شر کیے ہوئے

ہاتھ جوڑ کہنے لگے چھما کرو من ناتھ
اب کٹھار کی شرن میں آیا ہے یہ ماتھ

اپنے داسوں کا خون پیئے — یہ تاب بھلا کب پرشے کی
ہے ناتھ ہماری یہ گردن — چھایا میں ہے اب پرشے کی
اب اسے کاٹ بھی ڈالو تو — کیا غم ہے یہ اوراگی ہے
ان چرنوں پہ نیوچھاور ہو — تو یہ شر یہ بڑبھاگی ہے
ہم کریں براہمنوں کی سیوا — سوامی یہ دھرم ہمارا ہے
ہم نوئیں براہمنوں کے آگے — یہ پہلا کرم ہمارا ہے

براہمنوں ہی کی یہ پدوی ہے  ‏ سب تاج ہمارے ہوتے ہیں
براہمنوں کے بل سے ہی ہوا ہی  ‏ سب کاج ہمارے ہوتے ہیں
یہ دیا براہمنوں ہی کی ہے  ‏ جو سیا سے ناتا جوڑا ہے
یہ کرپا براہمنوں ہی کی ہے  ‏ جو دھنش رام نے توڑا ہے

گانا

کاہے داس پہ ناتھ رساوت ہو  ‏ (جن ہیں ہم آپ جناردن ہو)
ہم دھنوا ہی ایک دھارت ہیں  ‏ تم ہیں نوگن درساوت ہیں
ہم کیول رام کماوت ہیں  ‏ تم پہ شوکے ساتھ سہادت ہو
(ہم ہے تم ہو سب بجھانت بڑے)  ‏ کاہے داس پہ ناتھ رساوت ہو
پربھو راج کا کرم ہے چھتریوں کا  ‏ بیوپار کا دھرم ہے ویشیوں کا
سیوا کا دیہ ہے شودروں کا  ‏ تم تینوں کو گیان سکھاوت ہو
(سب ورن ہیں تم ہو کت منی ہے)  ‏ کاہے داس پہ ناتھ رساوت ہو
اپرادھ ہوا سو چھما کریئے  ‏ ہمیں بالک جان دیا کریئے
کچھ کرنا ہی ہے تو کرپا کریئے  ‏ تم دیو کرپال کہاوت ہو
(کر جوڑ کے رادھے شیام کہے)  ‏ کاہے داس پہ ناتھ رساوت ہو

پھر کو پت ٹھہرے لچھمن نے سوچی تب یہ بات
براہمن سے بڑھ کر نہیں سیدھی کوئی ذات
دم میں گرما جائے اور دم میں راضی ہوئے
ایسا سچا دیوتا اور نہ جگ میں کوئے
یہی سوچ کر ہنس پڑے وہ چھوٹے رگھو ویر
اُن کے ہنستے ہی لگا اُدھر ہردے میں تیر

بولے ہے رام تمہاری سن  ‏ نرمائی مجھ میں آتی ہے
یہ دیکھ تمہارے کھبراتا کو  ‏ چھاتی جلنے لگ جاتی ہے
دیکھو اس طرف ذرا دیکھو  ‏ وہ اب بھی تو مسکاتا ہے
اس کا شوخی سے مسکانا  ‏ مجھ پر بجلیاں گراتا ہے

میں قہر سا ہوں کھڑا ہوا — مشکل میں میری جان ہے اب
بس اُسے مار ہی ڈالوں گا — ہے رام یہی ارمان ہے اب
ہیں! یہ کیا ہے؟ کیا ہوا مجھے! — کیوں آگے پانوں نہ بڑھتا ہے
پرشا پہاڑ ہو گیا مجھے — جو نہیں اُٹھائے اُٹھتا ہے"

بول اُٹھے لچھمن پھر "دیو ہوا انوکول
مکھ سے سری مہاراج کے اب برسے ہیں پھول

دیکھنا سنبھلنا سادھو دھان — مورت ہو کر مت رہ جانا
یہ نہ ہو کہ ہم کو اسی جگہ — مندر ہو آپ کا بنوانا
پھر پوجا کی سامگری بھی — اس سمے نہیں ہم رکھتے ہیں
ہے دیو جو تم سویکار کرو — تو ہار بھینٹ کر سکتے ہیں"

یہ سنتے ہی ایک دم بھر کو بے بھرگو ناتھ
تبھی چھما کی پرارتھنا کرن لگے رگھوناتھ
پرشرام تب رام سے بولے ہو کر لال
"اب میں سمجھا ہوں ذرا تم دونوں کی چال

چھوٹا بھائی تو بار بار — انگارے مجھ پر پھینک رہا
تو میٹھی میٹھی باتوں سے — جلنوں کو میری سینک رہا
وہ تو ہے گرم نرم سے ہے یہ — کیا کُٹل نیت ہے دونوں کی
کیوں وشوامتر دیکھتے ہو — چالاکی اپنے چیلوں کی

واک یدھ بس ہو چکا بان یدھ اب ہوئے
ارے رام سنگرام میں اب دیکھوں گا تو نے

ہے پرشرام جو نام میرا — تو تو بھی رام کہاتا ہے
میرے ہی نام کا پچھلا پد — تو اپنا نام بتاتا ہے
ات ایو رام تو بنتا ہے — تو کر مجھ سے سنگرام ابھی
ورنہ مت رام کو دھوکا دے — دے بدل یہ اپنا نام ابھی

لچھمن پھر کہنے لگے دھنیہ آپ کا بودھ
رام نام سے آپ کو ہے اس قدر برودھ

نفرت ہے رام نام سے تو ساہتیہ یدھ دکھلائیے گا
مہاراج ورن مالا میں سے یہ اکچھر نکلوائیے گا
افسوس کھجاہٹ تو دیکھو کہتے ہیں نام رام کیوں ہے
جو نام ایک براہمن کا ہے چھتری کا وہی نام کیوں ہے

اور بھی کچھ کہتے لکھن کنتو دب گیا جوش
بھائی کے سنکیت نے کیا انھیں خاموش
تب بولے رگھو بنش من سنئے سری بھرگو ناتھ
ویرتھ جھگڑتے آپ ہیں رام نام کے ساتھ

ہے ناتھ آپ میں اور مجھ میں سوچو تو کتنا انتر ہے
ہے پرش نام تو مستک پہ اور رام نام چرنوں پر ہے
میں رام آپ ہیں پرشرام بتلاؤ کس کا نام بڑا
بس وہی بڑا کہاتا ہے ہوتا ہے جس کا نام بڑا
مہاراج ونئے ہم کرتے ہیں اور آپ بگڑتے جاتے ہو
ہم جتنے نوتے جاتے ہیں تم اتنے چڑھتے جاتے ہو
اتنی ہٹ اتنی گھبراہٹ اور اتنا کرودھ نہیں اچھا
آنند پربھو ایکتا میں ہے یہ دیر ورودھ نہیں اچھا

بگڑ جائیں جو ہم کہیں تو انرتھ ہو جائے
کون ہے پھر سنسار میں جو ہم کو ڈھا پائے

تعریف نہیں اپمان نہیں اپنا سبھاؤ کہتے ہیں ہم
جب بہت چھیڑتا ہے کوئی تو مون نہیں رہتے ہیں ہم
پھر چاہے وہ کوئی بھی ہو ہم اس سے دو دو ہاتھ کریں
یہ کال بھی آتے لڑنے کو تو کشتی اس کے ساتھ کریں

اس لیے نہ پرشر دکھلاؤ — ہم خوف نہ اس کا کرتے ہیں
ہاں ایک شستر مہاراج پہ ہے — جس سے ہم اب بھی ڈرتے ہیں
وہ شستر نہ لوہے کا ہی ہے — اور نہ وہ ہاتھ میں رہتا ہے
تو بھی تم سے وہ پرتھک نہیں — ہر وقت ساتھ میں رہتا ہے
کہیئے بتلائیں وہ کیا ہے — جس کا ہم کو زیادہ ڈر ہے
مہاراج دیکھئے نیچے کو — وہ ان چرنوں کی ٹھوکر ہے
کومل ہے وہ کنتو وہ ہمیں سدا بھئے دے
اس میں ہی یہ شکتی ہے ہمیں پراجے دے
بس وہی شستر ہے مہا شستر — جس سے اپنا نیچا سر ہے
یدی اسے کام میں لاؤ تم — تو یہ مستقل حاضر ہے
براہمنوں کے سیم ہیں کریا پاتر — اتنا اس جگہ غور بھی ہے
اس کا بھی چنہ وہیں پہ ہو — جس جگہ نشان اور بھی ہے
گوڑھ بچن سن رام کے چونک اٹھے بھرگو ناتھ
پاٹ ہردے کے کھل گئے ان بچنوں کے ساتھ
بولے تم اوتار ہو تو سندیہ مٹاؤ
رام رمایت کا دھنش لو اور اسے چڑھاؤ
ان ہاتھوں میں جب گیا دھنش چڑھ گیا آپ
بھرگوپت کو وسمے ہوا جب یہ لکھا پرتاپ
اب تو گد گد ہو گئے ہوا پرم آنند
دہنوں بانی سے کہا جیت سچدانند

گانا

رگھو کل میں سورج سمان ہو تم — ہے رام تمہاری جے ہووے
اسروں کے لیے کرشان ہو تم — ہے رام تمہاری جے ہووے
گو ورتی ہی شر سنیتوں کے ہت — نروپ میں پرکٹے تربھون پت
نرموہ کر بھی نروان ہو تم — ہے رام تمہاری جے ہووے

جو شنکر کے سرویں سکھ ہیں — وے آج ہمارے سنمکھ ہیں
ہم بھگت ہیں اور بھگوان ہو تم — ہے رام تمہاری جے ہووے (۲)
بن جانے ہم کٹ بین کہے سو ناتھ — چھما ہم مانگ رہے
چھمئے گا کر پاندھان ہو تم — ہے رام تمہاری جے ہووے (۳)
ہے سیتا شکتی تیری جے ہو — ہے لچھمن شیش تری جے ہو
تہری گن مے وشوہ کے پران ہو تم — ہے رام تمہاری جے ہووے (۴)
کہے رادھے شیام بھگتی ور دو — اور یہ ناتھ نویں شکتی بھر دو
ہم بھاگ تنک ہیں دھنوان ہو تم — ہے رام تمہاری جے ہووے

کہہ جے سیتا جے لکھمن جے راگھو سکھ کند
پرشرام بن کو گئے ہوا پورن آنند

بھگتوں کے نیتر دیکھتے ہیں — جو چھٹا اس سمے چھاج رہی
دائیں رگھوویر سشوبھت ہیں — بائیں جگدمبا راج رہی
سیتا کی اور جنک جی ہیں — اور رام اور سومتر کھڑے
دمپت کے شر پر ہاتھ دھرے — پیچھے ہیں وشوامتر کھڑے
یہ ادبھت شوبھا دیکھ دیکھ — دھن ہوئی مبارکبادی کی
اب رنگ بھوم کے باجے نے — راگنی بجائی شادی کی

## گانا

گھڑی آج کی پیاری پیاری مبارک — گانوں کو یہ فصل بہاری مبارک
مہاراج کا قول پورا ہوا ہے — رہی قوم کی لاج ساری مبارک
اودھ کے کنور نے دھنش توڑ ڈالا — ہمیشہ کو یہ یادگاری مبارک
جن ہاتھوں کے ہاتھ آئی تعظیم قومی — ان ہاتھوں پہ ہم سب ہیں واری مبارک
سبھا میں ملی جس کو مالا فتح کی — اسے بزم کی شانداری مبارک
مبارک جنک نندنی رام جی کو — سیا کو اودھ کے بہاری مبارک
پھلیں اور پھولیں یہ باغ جہانیں — دعا رادھے شیام یہ ہماری مبارک

اتی

# نقلی کتابوں سے بچئیے

ہماری رامائن اور ہمارے ناٹکوں کا کافی پرچار دیکھکر لوگوں نے اسی رنگ اور روپ کی نقلی کتابیں چھاپ چھاپ کر پرکاشت کر دی ہیں۔ نقالوں کی کئی برس کی کوشش کا نتیجہ یہ ہے کہ بازار میں نقلی کتابوں کی بھرمار ہے۔ یہ نقلی کتابیں ہمیں بک سیلر کو دیجاتی ہیں جنھیں بکسیلر ۱۔ یا ۲ یا ۳ میں بیچکر فائدہ اُٹھاتے ہیں اور اس پرکار خریدار کو دھوکا دیا جاتا ہے خریدار جب ایسی کتاب کو گھر لیکر جاتا ہے تو پچھتاتا ہے۔ خریدار کو اسی دھوکہ بازی سے بچانے کیلئے اب ہم اپنی ہر ایک کتاب کے اوپر اپنی تصویر دینے لگے ہیں جیسی کہ اس کتاب پر آپ دیکھ رہے ہیں۔ اب آئندہ سے آپ دھوکہ نہ کھائیے گا۔

## دھیان رہے

جن کتابوں پر "رادھے شیام وششٹھ" یا طرز رادھے شیام" چھپا رہتا ہے وہ ہمارے یہاں کی نہیں ہیں۔ ہمارے یہاں کی کتابوں پر یہ دستخط رہتے ہیں انہیں پہچان لیجئے۔

राधेश्याम कथावाचक

نیاز کیش رادھے شیام کتھا واچک

پرکاشک شری رادھے شیام پستکالیہ بریلی

# بواہ

رام کتھا نمبر ۴



لیکھک

نیپال گورنمنٹ سے کتھاواچس پتی کا خطاب پائے ہوئے

کیرتن کلانِدھی کاویہ کلا بھوشن ہری کتھا وشارد کویرتن

پرکاشک: شری رادھے شیام پستکالیہ بریلی

اوم



# شری رام کتھا

## (بال کانڈ)




رچیتا بنیاں گورنمنٹ سے کتھا واچسپتی کا خطاب پائے ہوئے

کیرتن کلا ندھی، کاویہ کلا بھوشن، کوی رتن

پنڈت رادھے شیام کتھا واچک بریلی

پرنٹر پنڈت رام نرائن پاٹھک

چھٹی بار ۱۰۰۰ شری رادھے شیام پریس بریلی قیمت ۳۲ پیسے

اوم

# پرارتھنا

جے رگھوبر جے سیا درجن کے بھرتا
پالک پوشک بھئے ھرتا
کرتا دھرتا دین بندھو دینا ناتھ دین کے داتا
جو دھیاتا ۔ گن گاتا چرنوں میں من لاتا پاتا پرساد
جاتا نہ پاس اس کے کوئی وشاد
ھرشاتا ۔ پلکاتا ۔ رنگ راتا مد ماتا
بھرتا مگن ہو بلے آشیر واد
جگ کا کھاتا پھر نہ بہانا یہ ہی آتا
تم سے ناتا ورڈھ ہو نا تا
دھن جن میں تن من میں گھر در میں جل تھل میں ساگر میں
گرو ور میں دیا پک تمھارا ہی تیج ہے ترا تا

# کتھا پرارمبھ

دھنش مہوتسو کا ہوا جب سکھ پر دپر نیام
راگھو نیدر کی وجے سے گونجا دیش تمام
گھر گھر منگلا میں ہوا پیدا یہ اتساہ
وِدھ پورک ہو جائے اب سیتا رام بواہ
"یوں نو ناتا جڑ گیا دھنش ٹوٹتے ساتھ
پھر بھی لو کا چار ہو" بولے منگلا ناتھ
"نینوں کو ہے لالسا نرکھیں یہ آنند
دولھن ہو پیاری سیا دولھا رگھو کل چند"
اسی چاؤ میں کچھ سمے رہے وہ وہ وہ
پھر رگھو ور کے پاس آ۔ بولے سہنت سنیہہ

## گائن

رام اس روپ میں اب آپ کا درشن ہووے
آپ دولھا بنیں اور جانکی دولھن ہووے
تم نے توڑا تھا دھنش جوڑتے ہم ہیں گانٹھیں
کرم کا ہو چکا اب دھرم کا بندھن ہووے
پہلا پورا ہوا اب دوسری آشرم میں چلو
بندھن جس سے چکے بس وہی سادھن ہووے
کھینچ کر جس کو چڑھایا تھا دھنش شنکر کا
وہی ڈوری تمہیں اب ہاتھ کا کنگن ہووے
دیکھ لیں بھگت بھی سنسار کی گھڑی رادھے شیام
لو بھ نینوں کا اسی لابھ سے پورن ہووے

بھرت پڑے واتسلیہ سے جنک کے بین
اور سب رگھوبر نے لوٹا دیے بچن سبین
تب پربندھ کرنے لگے پرمودت متھلیش
دوت پٹھائے اودھ پور لکھ کر سب سندیش
دونوں ہی وش بن گیا ہی اسا وبش
جنکپوری دلھن بنی اودھا کوشل ویش
پریم مگن وشوامتر تھے گرو وششٹھ کے پاس
بولے "پربھو کی کرپا سے پورن ہو گئی آس

چھتری سماج میں راگھو نے رگھوکل کی شان دکھائی ہے
بش اور وجے کے ساتھ ساتھ سیتا سی دلھن پائی ہے
ہو چکا چھتر پوجت وہاں اب لوک ریت کرنے چلئے
گرو ور سبتا ور ور لی سے رگھوور ور کو ور نے چلئے"

منی وششٹھ سے یہیں تک کہہ پائے تھے ناتھ
اتنے میں آئے وہاں بھرت شترگھن ساتھ

آتے ہی بولے بھرت لال "پتر کا کہاں سے آئی ہے؟
بھولا نہ سماتا کوشل پور گھر گھر آنند بدھائی ہے
سنتے تو یہ ہیں بھائی نے پرن پورن کیا متھلیشور کا
شنکر کا کر کودنڈ کھنڈ جیتا سنگرام سویمور کا
یہ سچے ہیں یہ سماچار تو سچ مچ سبھی خوشی کا ہے
پر بھائی تو آئے ہی نہیں کب آئیں گے کیا لکھا ہے؟"

سن سنیہہ سانی سرل بھرت لال کی بات
گرو وششٹھ پلکا گئے بولے گدگد گات

"بیٹا تم جو سن کر آئے وہ سماچار سب سچا ہے
رگھوکل کا گورو متھلا پور میں پورے پرکاش سے چمکا ہے
اس دھنش وشو ودیالیہ میں اُتیرن ہمارا ہی بل ہے

پتر کا نہ ہے سندیش ان کا پرچا نہ پریکشا کا پھل ہے
گرو گادھی تنے نے چھلیے ہے شنو دھنش نہیں توڑوایا ہے
رشی شتانند میں کتنا بل ہے جنک نرپ کو دکھلایا ہے
آسکے نہ اس سے رام بیاہ بندھن سے کھنڈ ڈور ریشم ہیں
سری وشوامتر مہامنی کی آپ نے سپردگی میں ہیں"

وشنو کھنڈ بھرے نہ پھر کیسے ڈھیلا اب وہ ڈور
یہ بندھن میں جنک نے باندھے اودھ کشور

ہے بھرت تمھارے بھائی کو بس بندھا ہے آنے میں
وے متھلا پور میں بندی ہیں رشتے کے بندی خانے میں
اسلیے چلو ساتھیوں سہت راگھو کو لیکر آئیں گے
بندھن مضبوط اگر ہوگا تو بندھا ہوا ہی لائیں گے"

گرو وششٹھ مسکا پڑے سن دشرتھ کی بات
بولے تو پھر دیر کیا سجوا کے برات"
جو آئے پتری لئے نرپت سا اہلاد
پہنچ گیا پھر ماتوں تک یہ سمواد
متھلا کو ساجے سبھی سج کر ساج انوپ
مانو سارا اودھ پور بنا براتی روپ
محل مہیپت کا ہوا بھا مود آگار
بھدرا پوجن کرنے لگیں مورت منگلاچار
انتظام کرتے ہوئے بیتی ساری رات
رگھو کل چلی استھان سے نکلی برات پربھات

پالکی اونٹ گج رتھ ترنگ راجسی ساج سے ساجے ہیں
دوج رشی پر پرجن متر مچھ سج سج کر جن میں راجے ہیں
سروتم رتھ پر مُنی وششٹھ دشرتھ کے ساتھ سہائے رہے
شُبھ گرو سرنائک کے سمیت پھر شوبھا دیکھ لجائے رہے

سری بھرت شترہن گھوڑوں پر شوبھت ہیں اپنی ٹولی میں
کرتے چلنے میں چھیڑ چھاڑ سب چھیڑے چھیل ہم جولی میں
جس سمے مبارکبادی کی باجوں میں دھن کمال پڑھتی
تب چھیل چھبیلیوں کی دوارا گھوڑوں کی چال تال پڑھتی
بارات لے کر جب سری گنبش یاترا کا سنکھ بجایا ہے
گھٹ بھرا ہوا سکھ آیا شیاما نے درس دکھایا ہے
دو ہی مین نکل لو با آدک مارگ میں ملنے جانے ہیں
سُندر منگل مئے سبھی شگن سیچے ہونے کو آتے ہیں
بنا دیے تھے جنک نے بیچ بیچ در باس
جا تی تھی کرتی ہوئی وہیں برات نواس
ہوا پہنچنے کا جبھی متھلا میں شبھ یوگ
بھینٹ سہت بیٹھے سبھی اگوائی کے لوگ
دیکھا جنبت نے جنوا سا پرمارتھ پرم سو بھت تھا
جس کی سُندرتا کے آگے سُر پور کا آسن نجت تھا
مانو تر بھون کا سو کھیہ وہاں پر سنتشٹ تھا مورت مان ہو کر
یا جگدمبا کی سب برکت حاضر تھی میسر بان ہو کر
پر بچارک منڈل پریم سہت بھو نائی پوری کرتا تھا
تن کی سیوا کے ساتھ پر چریا من کی کرتا تھا
کتنے ہی شردیہ درشیہ دیکھ سُر پور کا چین وسرجن کر
جنوا سے کا سُکھ لینے کو آگئے براتی بن بن کر
نیکھنی وہاں کی مہما کا پورا نہ پار پا سکتی ہے
لچھمی کے گھر میں سرسوتی سیما تک ہی جا سکتی ہے
سُن برات کا آگمن اُمگے دونوں بھرات
جا نی بسوامتر نے من سے من کی بات
بولے یہ جنوا سے چلو چلتا ہوں میں ساتھ

دونگا نرپ کے ہاتھ میں آج تمھارا ہاتھ"

گرو ورکے ساتھ رام لچھمن یوں جنواسے میں جاتے ہیں
رو بھوم برہسپت کو لے کر جس طرح لگن میں آتے ہیں
اتینت پریم میں پگا ہوا تھا درس پتا اور پتروں کا
اتیند سکھ بھاؤ سے بھرا ہوا تھا ملن گرو اور شیشوں کا
بولے جب وشوامتر" نرپت اپنی سمپتی سنبھالو اب
پھر نہیں حساب کروں گا میں ہر طرح پرکھ پرکھا لو اب"
تب کہا اودھ پت نے سن کر" جی ابھی چکائی ہو گی نہیں
جب تک نہ بیاج آجائے گا تب تک بھرپائی ہو گی نہیں"
اتنے میں بول وششٹھ اٹھے" او نرپ یہ مح قانون کا ہے
سینے چھوٹ سکتے نہیں منی یہ سودا دونا دون کا ہے
کوشل کی راج سبھا ہی میں نپٹے گا یہ لینا بھگون
جس جگہ ہاتھ پکڑا ان کا بس وہیں چھوڑ دینا بھگون"

اس پرکار ہو رہی تھی مودھ بھری جب بات
خبر لگی رب نیگ ہوں تو پھر چڑھے برات

برہمن منڈل نے سو شُبھ دولہا کے کر کنگنا باندھا
جامہ پٹکا پہنا کر کے سر مَوراور سہرہ باندھا
سر تا پا تاروں سے سج کر جب اودھ بہاری ساجے ہیں
کوکے جگ کی چھب ہار گئی چتر ان رت پت لاجے ہیں

ودھ پور روک ہونے لگی جبھی باگ کی ریت
گا یک گن گانے لگے سگھر سامنگ گیت

# گائن

آئی سہرہ کی گھڑی گائیں نہ کیونکر سہرا
من ہرن تم کو مبارک ہو منوہر سہرا

جو رشیوں راجاؤں سبت کو یوں کے من کو موہے تھے
رچنا منڈپ کی دیکھ دیکھ ٹھٹھک گئے نرپال اجودھیا کے
سنکاروں سے منگلیشور کے جھک گئے نرپال اجودھیا کے
بولے "سمدھی سمبندھی نے پورا سمبندھ کر دیا ہے
ناتے میں تو باندھا ہی تھا آدر میں مول لے لیا ہے"
بشوا متر بشسٹھ کو پن پن شیش نوائے
ملے سبھی بارات سے سادر ہلا رلائے
رام لکھن کی بھانت ہی سندر سکھا این
بھرت ستروہن کو نرکھ ٹھٹکے جنک کے نین
سمدھی سمدھی کا ملن دیکھ اوپما کی دیوی تھکتی ہے
بس ایک ایک کا تھا جواب لیکھنی یہی لکھ سکتی ہے
او نرئی ہے جنکے جگد مبا جنا جن کے جگ ترا تا ہے
اُن مہا بھاگ کے ورنن میں اُڈو ننبہ پدہی آتا ہے
سبھے لگن کا جانکر جنک آ گیا پائے
دولھن کو منڈپ تبھی لائیں سکھی لوائے
شارو پھر بھاں ہار بھٹی او پما پھر بھاں لجائی ہیں
جب جگ کے ستمکھ جگد مبا جگ پت کو ورنے آئی ہیں
منڈپ سارا جگمگا اُٹھا جھلملا اٹھیں سب میناں ہیں
جیسے بہار کے آتے ہی کھل جاتی ساری کلیاں ہیں
کرم کرایا دُجوں نے تب پدھت انسار
شانتی پاٹھ پوجن ہون دید و ہت بیوہار
راجہ رانی نے پریم سہت پد پدم پکھارے رگھو بر کے
ہو گئے او دئے آکر ما نو سب پونیہ جنم جنما نتر کے
سنکلپ من مان سرور میں رہتے جو کمل سمان سدا
بھاؤک بھونرے کی طرح بھگت کرتے جنکا گن گان سدا

کل پاپ ناپ ناشن ہاری جن سے ادنری سُر سری ہے
جن کی رج کا کرے اسپرش نرگنی شاپ سے پتھری ہے
ان پیارے پاؤں چرنوں کو جب راجہ رانی دھوتے تھے
تب اُن کے بھاگوں کو سراہ نشت دنشو کچھا ور ہوتے تھے
راجہ رانی جی کہتے تھے "جیون بھر جب تک اپنا
یگ آئے ہاتھ کہنا سے چھوڑیں گے جھرکر جی اپنا
تھے ایسے بھاگ کہاں اپنے جو آتے اپنے ہونے کو
پیاری پتری ارپن کرکے یہ پاؤں ملے ہیں دھونے کو"

اس پرکار انت پریم سے ہو ہوکر بلہار
دمپتی سمپتی دان تھے پربھو کے چرن پکھار
ہوا تبھی پانی گرہن شاکھو چار بکھان
اب دمپتی کرنے لگے ودھوت کنیا دان

رانی اس سمے ہو لی پلکت چھاتی کچھ کچھ بھر آئی ہے
سوچا "جواب تک اپنی تھی وہ اب ہو رہی پرائی ہے"
راجہ نے سوچا "تپ کیا ہے یہ کنیا کر دکھلائی ہے
ماں باپ جسے دیدہ بنتے ہیں اس کی ہی وہ ہو جاتی ہے
پھر اس کو ہی سرو سو سمجھ کر لیتا یہ میں تتپر رہتی ہے
اس کو ایشور کی طرح مان خود داسی بنکر رہتی ہے
یہ آریہ جاتی کی کنیا ہے یہ آریہ دیش کا گورو ہے
جس کا جواب دنیا بھر میں ملنا اننیت اسمجھو ہے"

اتنے میں براہمن اٹھے وید دھونی اچار
سمن برشٹا کرنے لگے سُر گن کرجے کار

سُر پانچ طرح کے باجوں کا جب لگا گونجنے منڈپ میں
معلوم ہوا یہ تیکش ہو دا گیا ناچنے منڈپ میں

اس پرکار جب پہر ہوا بچن کا دان
تب ساور کے وامانگ میں ملا دو ہو کو استھان
وندی جن کے وینش میں آئے چاروں وید
سکھیہ سکھیہ ہی نہ سکیں سمجھ سکیں یہ بھید
پیارے شبدوں میں دیا اس پرکار وردان
چرجیوی ہوں ور ودھو بڑھے سوکھیہ سمان
جب تک جٹاؤں میں شنکر کے گنگا کی دھارا راج رہی
پچھمی بیت کے وکش ستھل پر جب تک بھر گو لتا و راج رہی
تب تک یہ ہانک بنا رہے جب تلک چاند چاندنی رہے
یہ بنا رہے وہ بنی رہی۔ نت بنا بنی میں بنی رہے"
بھرے پوُران آنند میں اُٹھے جنک مہاراج
بولے کوشل ناتھ سے۔ ایک دنئے ہے آج
سمبندھ آپ سے کر کے ہم سب بھانت کرتارتھ ہو گئے ہیں
ساگر کی دھارا سے ملکر ندسم جیر تارتھ ہو گئے ہیں
پھر نہیں کسی کی کھوج رہی جب پکڑی پا لوُ ر اور رے کے
اس ناتے نے ایسا ناتھا اب لائق نہیں دو سرے کے
پکڑا ہے دامن جب ہم نے تو نہیں چھڑائے چھوڑیں گے
آپ ہی سے ناتا جوڑا ہے آپ ہی سے ناتا جوڑیں گے
ہے سمدھی اپنے سمدھی کا پورا اُتساہ نہ کیجئے گا
شترہن بھرت لکشمن کا بھی بس نہیں بواہ کیجئے گا
میرے سمبپ کے ناتے کی محلوں میں تین کماری ہیں
تینوں بھرا تاؤں کے لائق وے تینوں راج دلاری ہیں
مانڈوی یوگ ہیں بھرت لال شرت کیرتی شترہن لال کو ہر
اُورملا سیا کی لگھو بھگنی حاضر شری لکھن لال کو ہے
اچھائیں ابھی پورن ہوں گی آ گیا کی کیول دیری ہے

سمدھی بھی ہیں ور بدھو بھی ہیں آ جا رہے ہیں منڈپ میں"
متھلا پت کے بین سن جنسے کوشل رائے
گرو آگیا سے کہہ اٹھے ہاں یہ سچ ہو جائے
یہ کون جانتا ہے کس سے کس کا عزت بڑھا یا ہے
ہمنے تم کو اپنا یا یا تم نے ہم کو اپنا یا ہے
سمدھی کسمانتا ہوئی ہے جب تو پھر ہم تم سمان دونوں
ملتی ہیں دیہہ دو نوں سے ہیں پر ان پران دونوں
جو کچھ ہے ادھر ہمارا ہے جو کچھ ہے ادھر تمہارا ہے
شترہن بھرت اور لکشمن پر پورا ادھکار تمہارا ہے
پیر پریم گرنتھ سمبندھ گرنتھ جو گند ھی آج پر سپر ہے
میں تو یہ کہتا ہوں رس میں بندھ گیا جنم جنمانتر ہے"
سنئے اودھیا ناتھ کے جب یہ پیارے وین
پریم نیر سے بھر گئے جنک رائے کے نین
رام جانکی کا ہوا جس پرکار سنسکار
اسی طرح بیاہے گئے تینوں راجکمار
چاروں ور۔ ودھوؤں کو لہا رکو شل پت ات ہلسائے ہیں
چاروں کریاؤں کے ساتھ مانوں چاروں پھل پائے ہیں
وہ دیا دھیر جنک جی نے منڈپ بھر گیا دھیر ذن سے
ہو گئے ایا چک یا چک گن دونوں پکشوں کے نیگوں سے
پھر باجے بجے پشپ برسے آکاش سے جے جے کار ہوا
سور گونج اٹھا یہ ترلبھون میں پربھو کا بواہ سنسکار ہوا
گرو ؤں براتیوں کے سمیت جنواسے کوشل ناتھ چلے
دروازہ پر پہنچانے کو متھلا پت اُن کے ساتھ چلے
کامنیوں نے دوڑ کر گھیرے راجکمار
"تم ٹھہرو باقی رہا ابھی اور بیوہار

پرانکال کا جب بجا شہنائی میں راگ
جنو اسے آئے کنور بھرے ہوئے انوراگ
بال سکھا بھگوان کے لگے چھیڑنے آئے
"بھیا تو مٹیا گئے دودھا بھاتی کھائے
بلہاری ایسے سوارتھ کی موقعہ پر ہاتھ چھوڑ بھاگے
جب دودھ بھات کا وقت ہوا ہم سب کا ساتھ چھوڑ بھاگے"
لچھمن نے کہا "کٹھنتا سے ایسا اوسر پایا ہم نے
شنکر کا چاپ چڑھانے پر یہ دودھ بھات کھایا ہم نے"
منتروں کا منڈل پھر بولا "اس میں کیا شکتی تمہاری ہے؟
شنکر کا دھنش توڑنے میں طاقت ہر طرح ہماری ہے
برسوں تک تمہیں اکھاڑے میں ہم سب نے زور کرایا ہے
یہ انھیں کشتیوں کا بل ہے جو شو کا دھنش اٹھایا ہے"
یہ سنکر رگھوبر بول اٹھے "ہاں ٹھیک یہ کہنا سارا ہے
لیکن ہم بھولے نہیں تمہیں بیکار اولہنا سارا ہے
معلوم ابھی ہو جائے گا ہم وہاں یہ کیا کر آئے ہیں
تم سب کے ساتھ اپنا بھوجن پکا کر آئے ہیں
کھایا جو ہم نے دودھ بھات وہ تو اک رسم چکائی ہے
دعوت جو ہونے والی ہے وہ ساتھ ٹھہرائی ہے"
اتنے ہی میں اس جگہ آیا یہ سمباد
"کنور کلیوے کے لیے جنگ کر رہا ہے یاد"
تب بولے رگھونش منی "دیکھو اب ہارا کون"
سکھا برند یہ واکیہ سن رہا کچھ سمئے مون
"سب پرکار ہے آجکل جیت تمہارے ہاتھ"
یہ کہہ سب ہنستے ہوئے چلے رام کے ساتھ
انتہ پور میں ہو رہی تھی یہ پیاری جیونار

بال سکھاؤں کے سہت جیسے راجکمار
ماتا کی طرح مہارانی ان سب پر بل بل جاتی تھیں
اپنے ہاتھوں سے بار بار سوادشٹ پدارتھ جماتی تھیں
داسی دل جھونر ڈھولا ناچتا دل گیت گا رہا تھا
سمپورن محل میں اس پرکار ادبھت آنند چھا رہا تھا
کنور کلیوا کر گئے جبھی بال گوپال
تب پربندھ بڑھار کا کرنے لگے نرپال
جنواسے میں نیونتی ہوئی نیم اپار ]
دونوں رسمیں ہونے لگی بنتی وودھ پرکار
کیا جنک منڈلی نے رگھوکل کا یش گان
اس پرکار کرنے لگے پھر سمدھی کا مان

گانا

کرن چھکے سنکے لیتی کو تب لوچن دکھیں کو اکلائے
لوچن ترپت ہوئے جب تو کر پر پکھارن کو للچائے
پاؤں پڑے پرشدھ ہوا گرہ شدھ ہو جو چشن جوڑ جائے
سویکرت سیوا کریں بنتی سیوک ات نمر نمنترن لائے
اتر میں درکیش نے کرات شسنتا چار
کنیا والوں سے کیا یہ ونتی بیوہار

گانا

دیتے جواب بڑائی ہیں سو بڑھاتے مان اکنچن کا
بھاگ ادے شیہ ہمارے بڑے جو ملا سمبندھ جن کا
ہیں ہم تو اودھ ونشور ہی پر پد لوکیش ہے شری مین کا
بھگتوں کو ہے پرساد سماں یہ بھوج نمنترن بھگون کا
راج بھون میں راؤ نے رچی راج بڑھار
راج بھوگ سے راج سی راج ریت انسار

پنگت کے سنمکھ پنگت ایک من جڑت سورن پاتروں کی تھی
کھٹ رس چھتیس پرکاروں کی جن میں بھوجن سامگری تھی
سندر سجان سب سوپ کار سوادشٹ بستوئیں لاتے تھے
بن مانگے ہی من کی چیزیں مہمانوں پر پہنچاتے تھے
بڑبھارشڑے آہار کی وے بستوئیں گنانی نہیں ہمیں
بے گنتی کی گنتی کرکے لکھنی لجانی نہیں ہمیں
سوادشٹ شدھ جتنے بھوجن مل سکتے اس سنسار میں تھے
بس اتنا ہی کہہ دینا ہے وے سب پرستت بڑھار میں تھے

پریم سہت ہو رہی تھی جب پیاری بڑ ہار
ناری دل گارہا تھا گیت سمئے انسار

## گانا

آؤ سوہنیاں پیاری موہنیاں ہل مل گوئیاں گاؤ بدھائیاں
بھوجن جیمن کو ہیں آئے ہمارے مہمان
منیوں کے چرن پکھالے جاگے سب ودھ بھاگ ہمارے
بھوجن کب یہ یوگ تمہارے کرپا کری جو آپ پدھارے
سو یکار و پریم پگا پکوان (۱)
ہم نے جب یہ پگ پکڑے ہیں تب ہم اور تم ایک ہوئے ہیں
آدھ ڈگن سے کھد پورت ملے ہیں سیوک اتنے آج بڑھے ہیں
نانا یہ اچل رہے بھگوان (۲)
بگڑ گئی ہے آج کل ان گیتوں کی ریت
رہتو گاری گان ہی کر رکھی ہے نیت

تب کی ناریاں بدھائی گا اتسو کو شوبھت کرتی تھیں
منگاچار کے گیتوں سے گھر بھر کو پرمودت کرتی تھیں
اب کی ناریاں سیٹھنے گا اتسو کے بیچ لجاتی ہیں
اپنی بھی ہنسی کراتی ہیں گھر کی بھی ہنسی کراتی ہیں

کتنی بھدّی کتنی گندی کتنی اشلیل پرتھا ہے یہہ
کیا جانے کیوں گھر کے بھیتر منحوس رواج چلا ہے یہہ
انو سویا اور گا رگی کی ساری سمپت کھو رہی ہیں
ہا ! سرسوتی کی بچارنیں اتنی مت ہین ہو رہی ہیں
ماتاؤ بہنوں شرم ہو تو سوگند آج سے کھاؤ تم
گا بیوں سیٹھنوں کا رواج جیسے بھی بیٹے ہٹاؤ تم
جب بواہ کا آج بھی ہے ہم میں اتساہ
سب پرکار سے ہوا ہے وہ آدرش بواہ
پورن ہوا بڑ ہار کا جبھی راجسی بھوگ
چلے مان کا پان لے جنواسے سب لوگ
اگلے دن ہونے لگا کنگنے کا سامان
گانے لگیں ونود نی تب ونود کا گان

گانا

آؤ کنگنا کھلا وری موو منگل منا وری
تھا رمیں بیر بھروا ؤلے آوری
گا سنھ کنگن کی کھلوا دو آزماوری
ہرس ہرس رہس رہس بھنس بھنس واری جا وری (۱)
اودھ بہاری دھنش تم نے توڑ ڈالا ہے
سیا پیاری کا کنگنا نہ کھلنے والا ہے
یہ رن نرالا ہے سہج نہ لالہ ہے زبر سے پالا ہے
ٹھٹھا نہ ہو جائے بٹہ نہ لگ جائے ۔ رگھو بنش کی آن میں بان لیں شان میں
بل بل ساری سبھی دھاؤ ہو کے سہائی انھیں جتاؤ
بل پہنچاؤ ۔ زور لگاؤ پھندان کا چھڑاوری (۲)
رسیں پرکار آنند سے ہوئے سبھی بیوہار
نت نئے رس رنگ تھے نت نئی جیونار

جرچا جب جب وداکی کرنے کوشش ناتھ
تب تب ٹھہراتے جنک جوڑ جوڑ کر ہاتھ
آخر نشچت ہو گیا ایک سو دن شبھ وار
پلکا ٹیکا آدی سب ہوئے یتھا بوہار
اودھر وداکو محل پہنچے اودھ کشور
متھلا نگری میں ادھر پڑا ایکدم شور

## گانا

جب سنی ودا امنڈی متھلا گھر گھر میں پھیلی ہلا چلی
جانکی چلی ماندوی چلی شرتکیرتی چلی ارملا چلی
ہر مکان میں یہ ہی ذکر چلا ہر زباں سے یہ ہی صدا چلی
رو چھٹا چلی گھن گھٹا چلی من ہرا چلی شش کلا چلی
کرونا کیسا تھ کرُد نا ہے ہو کچھ ایسی کرنا کتھا چلی
سینا کا طوطا تڑپ گرا مینا نے پکارا میں نا چلی
چندرماں چال بھولا اپنی تاروں کی جوت تلملا چلی
بارات میں پھیلی چلا چلی ہر کشتوں سے دواکی ہوا چلی

چلا چلی کے سمے کا ایک درشیہ تھا خاص
ماں کی پیاری لاڈلی آئی ماں کے پاس
لپٹ مات کے ہردے سے بولیں سیتا بین
بھرے ہوئے تھے اس سمے درہ ینر سے نین

## گانا

" ماں میری مجھ سے چھٹتی ہے میں کیسے دھروں دھیر
جس نے سو کھے مجھے سُلایا گھر کا کام کاج سکھلایا
ہاں وہی مجھ سے چھٹتی ہے میں کیسے دھروں دھیر
جسنے مجھے پڑھایا لکھایا ناری دھرم سبھی بتلایا

وہ جننی مجھ سے چھوٹتی ہے بن کیسے دھروں دھیر
انھیں سوروں میں سجل ہو بول اٹھی یوں مات
کہی دوا کے سمئے بھی کچھ شکشا کی بات

گانا

نہ رو ؤ میری لاڈلی ری ہردے میں دھرو دھیر
جا پتی کی پوجا کریو ساس و شوسر کی سیوا کریو
یہ سیکھو میری لاڈوری ہردے میں دھرو دھیرے
دکھ اپنے سر پر سہیئو اوروں کو سکھ پہونچا ئیو
یوں رہیو میری لاڈوری ہردے میں دھرو دھیرے

ماں بیٹی میں جس سمئے ہوتے تھے یہ بین
وداہینو آئے تبھی راگھوکرو نا این
دیکھ رام کو اور بھی گئی نات بلکائے
بیٹے سے زیادہ سمجھ لیا ہردے لپٹائے

بولی" ہے رگھونندن رگھو ر رگھوکل کے روشمان بیٹا!
چرجیوی ہو بل شالی ہو یش مان پرتاپ مان بیٹا!
اس روز اگن کو ساکشی کر ارپن کی میں نے سیا تمھیں
بچوں میں کرودھ سہت دان دی تھی یہ پیاری سُتا تمھیں
پر آج تمھارے چرنوں پر میں اسے گرائے دیتی ہوں
اپنی پتری کا ہاتھ لال تم کو پکڑائے دیتی ہوں
بھولی سمجھ کر کچھ اسے رگھو پر دیا کرتے رہنا
اس کے جس کے تم ہی تم ہو اپرادھ چھما کرتے رہنا"
یہ کہہ پھر رگھو ناتھ کو چھاتی لیا لگائے
اتنے ہی میں جنک بھی گئے اس جگہ آئے
بولے ہے رگھو ونش منی ہے رگھو ونش کشور
باہر آہی تو گیا آج ہردے کا چور

بہتیرے رُوپوں میں اتبک تم کو ہے سُکھ کاری دیکھا
پر آج کھل گئے دِویہ چکشو وہ روپ چمتکاری دیکھا

انو بھو یہ ہوتا ہے مانو پرتیکش برہم ورسایا ہے
آنمتا نے مایا کو دے کر پرماتما سکھ پایا ہے
جب تلک برہم کا گیان رہا تب تلک ودیہہ رہا ہوں میں
اب آج برہم کو سمکھ پاکیا جانے کیا ہو گیا ہوں میں
ات ابوشدھ سچدانند سکھد ہام تمہاری جے ہووے
شنکر من مانس کے مرال سر برام تمہاری جے ہووے
مسکائے یہ بین سُن من ہی من رگھو رائے
نین جھکے نیچے پر تھم ہی اب سر دیا جھکائے
وداہوئے ودھوؤں سہت چاروں راجکمار
تھا دہیز اس سمئے بھی وردھہ پرکارا پار
گرو درمنی ور کو شیس نائے دستر تھ سے منقلیشور بھنٹے
پر نیک براتی سے سادر آگے کو بڑھ بڑھ کر بھنٹے
پہنچانے تھوڑی دور چلے پھر اور چلے چھوڑتے نہیں
اودھیش لوٹنے کو کہتے وہ پریم پگے لوٹتے نہیں
بریائی متھلا پھرے بر دھ دیمقا کے ساتھ
پھرتے پھرتے درشٹی نے دیکھے پھر رگھوناتھ
وہ چھب وہ لاڈ پنتا وہ مبیٹھی مسکان
بیٹھی زپ کے ہردے میں سمجھ نواس استھان
اودھ پہونچ اودھیش نے کروائیں کل ریت
کنگن چھڑیاں آدِ جو تھیں بیوہار کی نیت
بیٹوں بہوؤں کی محلوں میں آرتی اُتاری جاتی تھی
رتنوں منیوں کے سہت مات خود بھی ملہاری جاتی تھیں
آنند اودھیا نگری کا کوئی کیا برنن کر سکتا ہے

جب ورنن کرنے کے پہلے موہت ہو چکی شاردا ہے
دربار میں خاص نظارہ تھا سری وشوامتر ودا ہی کا
جب دیا پتا کے ہاتھوں میں کر انھوں نے بھائی بھائی کا
دشرتھ اپچار لگے کرنے سمانوں سو شرومتاؤں سے
رشی تو سینہ کے بھوکے تھے شنتو شٹ ہو گئے بھاؤں سے
شششیوں کے سر پہ ہاتھ پھیر آشیر باد پن پن دے کر
آشرم کو بشوامتر گئے ادھر میں راگھو کی چھب لے کر
اسی رات کی ایک ہے کہہ دینے کی بات
رگھوبر کی شیا نکٹ بیٹھی آ کر مات
جگ نہ سکے پربھو سو گئے نیند بھرے تھے مین
ماتائیں بلہار ہو بولیں ایسے بین

## گانا

"لال کیسے شو کا دھنش اٹھایا رام کیسے شو کا دھنش اٹھایا؟
کومل کمل سمان کروں نے یہ کرتب دکھلایا۔ لال کیسے؟
کیسے پتر تاڑکا ماری رشی کا یگیہ کرایا؟
پتھری سے گوتم پتنی کو سندر ناری بنایا لال کیسے؟
اچرج کی باتیں سب تیری ادبھت تیری مایا
پرشرام کا مد مرون کر سیا بیاہ کر لایا۔ لال کیسے؟

کچھ سوئے کچھ جگ رہے تھے رگھوکل کے لال
بولے سر کو پگھوں میں ماتاؤں کے ڈال
"کیسے کہہ دوں کس طرح سوپھل ہوئے سب کام
ان چرنوں کی کرپا سے جبھی ہوا ہے رام

——:(اِتی):——

# اوم

# سری کرشن کتھا

مصنفہ

## پنڈت رادھے شیام کتھاواچک

صرف ہندی حروف میں

پنڈت جی اپنی رامائن کے طرز میں اب شری کرشن کتھا لکھ رہے ہیں
یہ عظیم کتھائیں ہفتوں میں بانچی جاسکیگی ہر ہفتہ میں سات کتھائیں ہوں گی۔
بھگوان سری کرشن کا چترتر اور پنڈت جی کا قلم دونوں عجیب وغریب
چیز ہیں دونوں کا چمتکار دیکھنا ہو تو کتھا کے پہلے کھنڈ (برج بہار) میں
جس کے مندرجہ ذیل حصے تیار ہیں دیکھئے۔

| | | قیمت |
|---|---|---|
| ۱ | جنماشٹمی | ۴۴ پیسے |
| ۲ | نند مہوتسو | ” |
| ۳ | کملی والا کنھیا | ” |
| ۴ | گروردہاری | ” |
| ۵ | راس رہسیہ | ” |
| ۶ | کنس ودھ | ” |
| ۷ | نندنندن وسدیونندن | ” |

نوٹ۔ ۸ر زائد دینے پر ایک نئی کتھا ایک خوبصورت بس چار روپیہ میں مل سکتی ہے۔

# دشرتھ کا پرتگیا پالن

## رام کتھا نمبر ۵




لیکھک

نیپال گورمنٹ سے کتھاواچسپتی کا خطاب پا ہوئے

کیرتن کلاندھی - کاویہ کلا بھوشن ہری کتھا وشارد کوی رتن

राधेश्याम कथावाचक



پرکاشک

سری رادھےشیام پستکالیہ بریلی

# شری رام کتھا



(اجودھیا کانڈ)

# شری تھ کا پرتگیا پالن

مصنف
نیپال گورنمنٹ سے کتھا واچسپتی کا خطاب پائے ہوئے
کیرتن کلانِدی۔ کوی رتن۔ کادیہ کلا بھوشن
پنڈت رادھے شیام کتھا واچک
بریلی

سنہ ۱۹۶۱ء

دسویں بار ۱۰۰۰ قیمت ۳۲ نئے پیسے

پرنٹر پنڈت رام نارائن پاٹھک
شری رادھے شیام پریس بریلی

# پرارتھنا

جے۔ جے۔ جے۔ جے۔ شوشنکر

جے۔ جے۔ جے۔ جے۔ ششی شیکھر

بھوتیشور اگمت۔ اوگت اکھلیشور

سرویشور۔ بم بم۔ بم بم بھوتیشور

کرونا سندھ۔ دین بندھ

آشوتوش۔ دیا سندھ

جے۔ جے کیلاشی کاشیشور

جے۔ جے۔ ابناسی رامیشور

جے۔ جے کاشی پت وشویشور

رادھے شیام بوبو بھائی ہر ہر ہر

اوم

# کتھا پرارمبھ

جب سے بھر آتا وں سہت پربھو کا ہوا بواہ
تب سے چھایا اودھ میں نیا چاؤ اتساہ
راجیشور سمراٹ ہیں دشرتھ پرتھوی پال
پرجا سکھی دھن دھانیہ سے سب پرکار خوشحال

ایک دوس اچانک راجہ نے
دیکھا کچھ بال سفید ہوئے
سوچا آتا ہے گریشم کال
ترونائی پہ پڑ گئی اوس
کالی متوالی رات گئی
تکتا ہے راہو چندرما کو
اب تک انمت راج میں ہے
کب تک ندرا میں سوئے گا
میرا میرا کرتے کرتے
بدلی نے رنگت بدلی ہے
برسوں گرجا پد جھنجھل میں
برسوں تک راج کاج دیکھا
اب خاک ڈال ان جھگڑوں پر
نادان بیاج کے لالچ میں
سب راج تاج پتروں کو دے
اب تک تو وشیا نند کیا

درپن میں اپنا مکھ دیکھا
چوتھے پن کو سنمکھ دیکھا
سندر بسنت رتو جاتی ہے
اب بردھ اوستھا آتی ہے
آگیا چاند کا اجیالا
ہے گرہن پرو پڑنے والا
بندہ ہے حسن پرستی کا
کچھ خیال بھی ہے ہستی کا
تو دن کی نائیں ڈھلتا ہے
سورج پچھم کو چلتا ہے
برسوں شکار میں لگن رہا
برسوں ولاس میں مگن رہا
جلدی تلاش کر مکتی کو
کھوئے دیتا ہے پونجی کو؟
اور بن میں جائے تپیا کر
اب برہما نند کی چنتا کر

## غزل

ہائے آثار بڑھاپے کے ہوئے جاتے ہیں
اور ہم دھوپ کی مانند ڈھلے جاتے ہیں
سیاہ بالوں کی اندھیری میں تھے ہم بھی اندھے
خواب میں بھی نہ یہ سوچا کہ لٹے جاتے ہیں
چاندنی آ گئی کہتی ہے کہ دل صاف کرو
ورنہ پڑتا ہے گرہن چندر ڈھکے جاتے ہیں
ہائے یہ سن کے بھی کچھ ہے نہ خیال عقبے
روز بڑھتے ہوئے برسوں کو گنے جاتے ہیں
شرم تو یہ ہے کہ سب جان کے انجان ہوئے
اور آخر اسی دولت پہ موئے جاتے ہیں
ہائے ترشنا نہ تھکی من نہ تھکا رادھے شیام
ہم تھکے جسم تھکا زور تھکے جاتے ہیں
اسی طرح دشرتھ رہے کچھ سپتاہ اوداس
نیتہ نیم کر ایک دن گئے گرو کے پاس

بولے "مہاراج آ ترتا ہے
شر سے اب پریت جوانی کا
دیکھئے شوکھتا جاتا ہے
یہ اپنا کھیت جوانی کا
اب بردھ اوستھا رانی ہے
یہ باندی ہوتی جاتی ہے
میرے سونے ہی سوتے ہیں
یاں چاندی ہوتی جاتی ہے
جب برہم چریہ کو پورن کیا
تب رہا گرہی کے سیلتم میں
اب دھارن کر کے بان پرستھ
جاؤں سنیاس آشرم میں
پچھلے پرکھاؤں کی نائیں
بس مجھے تپوبن جانے دو
راجا کے لائق رام ہوا
اب اس کو راج چلانے دو

وشسٹھ بولے "ٹھیک ہے راجا تیرا وچار
میں بھی اس پرستاؤ کو کرتا ہوں سویکار

پُتروں پر ڈالیں راج بھار　راجاؤں کا ہے دھرم یہی
چوتھا پن اُس کی یاد میں دیں　ہے گرہستیوں کا کرم یہی
ہے راجا تیرا سب وِچار　تیری اِچھا پر نربھر ہے
تپ کروں تپوبن میں جائے　اِتنا خیال غلطی پر ہے
گھر ہی میں کر ایکانت واس　آرادھن برہم تتو کا کر
چنتاؤں کا کرو ہشکار　آواہن آتم سمتا کا کر
دے رامچندر کو راج تلک　آنند اسی اوسر میں ہے
اور چھوڑ سبھی چنتا من کی　چنتا منی تیرے گھر میں ہے"

جب وششٹھ جی کو ہوا یہ وچار سویکار
تب راجا نے ایک دن کیا عام دربار

بولے" منتری اور پرجا گنو!　ہم چوتھے پن میں جاتے ہیں
اب کنور تمہارے رامچندر　راجا کے یوگیہ سہاتے ہیں
ہیں رام مدھر بھاشی نرمل　بلوان راج نتگیہ بھی ہیں
مرمگیہ دُور درشی بھی ہیں　اُتسا ہی ہیں دھرمگیہ بھی ہیں
گن جو کہ چاہئیں راجا میں　وہ سبھی رام میں درسے ہیں
اِس لئے یہی راجا ہوں تو　ہم اُرن راج کے رِن سے ہیں
یہ راجا ہو کر راج کریں　اور ہم یہ آشرم تیاگ کریں
اب تک انراگ مال سے تھا　اب مالک سے انراگ کریں
یہ آج عام دربار جو ہے　اِس کی بس یہ ہی نشانہ ہے
اِس وشئے میں اپنے کانوں سے　ہم سنیں لوک سمّت کیا ہے"

اُچت اور ات شریشٹھ ہے سب نے کہا پکار
اِس پرکار سب کو ہوا یہ وچار سویکار
جب یہ نشچت ہو چکا تب دیا یا آلھاد
گونجا سارے دشو میں راج تلک سمواد

گرہ گرہ توُرن بندن واری | بہو رنگ پتاکا پھرائیں
دوارے دوارے پر سورن کلش | اور سندر جھنڈی لہرائیں
چندن پھولوں کے عرق عطر | رستوں میں چھڑکے جاتے تھے
مخمل اطلس اور زریوں کے | گلیوں میں فرش بچھاتے تھے
ہیروں کے اور موتیوں کے | کچھ دُور دُور پر دُوار بنے
زریوں کے تھان پہ بیلوں سے | سواگت اور جے جے کار بنے
ہر دروازے پر نوبت تھی | ہر جگہ منگلا چار ہوا
ہر دل میں لہر خوشی کی تھی | ہر زباں پہ جے جے کار ہوا
دشرتھ سارا وُ چکر ورتی | پھر کوشل پوری راجدھانی
جس جگہ شیر بکری دونوں | پیتے تھے ایک گھاٹ پانی
ایسے گھر ہو گا راج تلک | پھر کیونکر تاب بیان کی ہو
جب زباں کے یارو آنکھ نہیں | اور آنکھ بغیر زبان کی ہو

اب آگے جو کچھ ہوا سُنئے دھیان لگائے
ہونہار ٹلتی نہیں کرو انیک اُپائے

کیکئی۔ سمترا۔ کوشلیا | تھیں تین رانیاں راجہ کے
تھے رامچندر کوشلیا کے | لکشمن شتروہن سمترا کے
کیکئی بھرت کی ماتا تھی | راجہ کی پیاری بڑھی ہوئی
منتھرا اُسی کی داسی تھی | منہ لگی ہوئی سر چڑھی ہوئی
سو ہونہار آ کر کھیلی | بس اسی منتھرا کے سر میں
شاردا نے اس کی مت پھیری | آئی یہ سمے کے چکر میں
جب اُس نے رتو بسنت دیکھی | اُس پھولے رگھوکل کے بن میں
تب اُس کے تن میں آگ لگی | پت جھاڑ بنی یہ گلشن میں
بن گئی اچانک آندھی سی | اُس راج تلک کی شوبھا میں
افسوس لگ گئی دیمک سی | دشرتھ کے جیون بروا میں

پتھروں بھری بن گئی گھٹ اُس ہری بھری رجدھانی کو
اور یہی جو تھی چاندنی رُت کیکئی سی مہارانی کو
دیکھو ایک سادھارن داسی کیا کروُر سمسیا کرتی ہے
تختہ ہی لوٹ دو گی سارا یہ گھور پرتگتا کرتی ہے
بل اگر دیکھنا چاہتے ہو تو ان ایلاؤں میں دیکھو
رات ہی رات میں کیا ہوگا دشرتھ کے محلوں میں دیکھو
پہلے تو خاک اوڑانے کو ڈائن رستوں میں جاتی ہے
پھر سر کے بال بکھیر دئے ناگن محلوں میں جاتی ہے

لگی پوچھنے کیکئی "ہیں! داسی کیا حال؟
آج خوشی ہے سب جگہ کیوں ہے تجھے ملال؟

ہم سب نے شیش گندھے ہیں اور تو نے بال بکھیرے ہیں
تو جو رہی شگن ساعت یہ کیسے لچھن تیرے ہیں؟
کیا کسی سے لڑ کر آئی ہے یا کچھ بھوکی یا پیاسی ہے؟
سوگند تجھے میرے سر کی داسی کیوں تجھے اُداسی ہے؟

یہ سُنتے ہی بڑھ گئی اور حسد کی آگ
پھُنکاریں دینے لگی اُٹھی ناگنی جاگ
بولی "دیکھو تو سہی مچی ہے گھر گھر دھوم
راج تلک ہے رام کا ہے تم کو معلوم!

جس کا کل ہوگا راج تلک اقبال بلند اُسی کا ہے
راجا جی جسے چاہتے ہیں رانی یہ چھتر اُسی کا ہے
کچھ تمہیں دکھائی دیتا ہے اس خوشی کے پردہ میں غم ہے
بجتے ہیں یہ جو نقارے آواز میں اُن کی ماتم ہے
کھُل گئے بھاگ کوشلیا کے اُن سے ہی بدھنا ہے راضی
رانی کس نیند میں سوتی ہے راجا کی دیکھ دغا بازی

تو روز کھیلتی تھی چوسر — اب بازی ہاری جاتی ہے
لے دیکھ لے رانی نرو تیری — کس داؤں پہ باری جاتی ہے
وہ رنگ میں ہیں بد رنگ ہے تو — کیا انھوں نے پانسے ڈالے ہیں
تیرے چھکے چھوٹ جائیں گے — اب تو ان کے پو بارے ہیں
وہ باہر آنے والا ہے — جو تیر چھپا ترکش میں ہے
تم جانتی ہو راجہ دشرتھ — میرا ہے میرے بس میں ہے
جو تم کو پران سمجھتے تھے — جو روز تمہارے رہتے تھے
جو پیار بھرت کو کرتے تھے — اور راج دلارا کہتے تھے
وہ ہی راجا وہ ہی دشرتھ — جڑ بھرت کی کاٹے جاتے ہیں
حقدار رام کو مانا ہے — اور راج تلک دلواتے ہیں

جبھی منتھرا کی سُنی زہریلی گفتار
اُٹھی سنبھل کر کیکئی بولی یوں دھتکار

"چل نکل یہاں سے نالائق — کس نے تیری مت ماری ہے؟
جو نرمل صاف روئی کے لئے — بن کر آئی چنگاری ہے؟
گر اب کے ایسے وچن کہے — تو تیری کھال کھنچوا دوں گی
یہ سچ مچ کل ہے راج تلک — تو مُنہ مانگا روپیہ دوں گی
اِس شُبھ سماچار سُنانے کے — بدلے میں شُبھ سنگار یہ لے
کل راج تلک تیوہار ہے تو — داسی اُپہار میں ہار یہ لے"

اِس پرکار دینے لگیں رانی جی جب ہار
داسی پیچھے ہٹ گئی کہنے لگی پکار

یہ ہار مبارک تمہیں کو ہو — منتھرا نہ بھوکی مال کی ہے
رانی جی جیت رام کی ہے — اور ہار تمہارے لال کی ہے
سنتان تمہاری راجا ہو — یہ شرط تمہارے بیاہ میں تھی
سو اس پہ پالا پڑتا ہے — وہ بات اُسی اُتساہ میں تھی

اب اس چالاکی کو دیکھو　وہ تم سے بازی لیتے ہیں
ننھال بھرت کو بھیجدیا　اور راج رام کو دیتے ہیں
بلہاری ایسے اُوتسو کی　جو نیوتے دیش دیش میں ہوں
ہو ایک پتر کو راج تلک　اور دو بیٹے پردیش میں ہوں"

رانی پھر کہنے لگی "او دُشٹا! ہو مون
تضیئے کرنے کے لئے تو ہوتی ہے کون؟

ہیں مجھے بھرت اور رام ایک　ایک ہی درخت کی شاخیں ہیں
مجھ چڑیا کے دو پنکھ ہیں یہ　دونوں میری دو آنکھیں ہیں
ہیں بھرت رام سے بھی بڑھ کر　اور رام بھرت سے بھی بڑھ کر
گر بھرت ہے میرا نورِ نظر　تو رام ہے میرا لختِ جگر

## گانا

ایک ہے تن اور پاؤں دو ایک دیہہ دو ہاتھ
ہوں جیسے بادام میں دو گریاں ایک ساتھ
میرے دونوں پران آدھار بھرت اور رام ہیں
یہ بھرت نین تارا ہے تو رام پران پیارا ہے
ہے ایک دیہہ ایک خون ایک اتش ایک جل
ہیں دو کمل بمل پر بل اٹل اچل
رہی داسی پھل ہیں دو ایک ڈار میرے دونوں پران دھار

داسی بولی "کس لئے ہوتی ہو دلگیر
نیکی کرتے ہے بدی پھوٹ گئی تقدیر

کیا غرض پڑی ایسی میری　جو اپنا مُنہ نچواؤں گی
دونوں میں کوئی راجہ ہو　میں تو داسی ہی کہاؤں گی
میں نے تو شرط ادا کردی　اب تلک نمک جو کھایا تھا
اس لئے محبت ہوئی تجھے　شتری بھرت کو گود کھلایا تھا

رانی جی! ذرا غور کریئے　　دیکھئے بات کشش پیچ کی ہے
تم گھر میں اپنے زچ ہو بیں　　کیا ہی چال شطرنج کی ہے
ہو خوشی کے گھوڑے پر سوار　　شہ دیدی وہاں پیادا نے
ہیں وزیر بھی اس طرف سے　　رخ پھیر لیا ہے راجا نے
یہ راج تلک کا جشن نہیں　　کشتی لڑنے کا دنگل ہے
اِس اَور تمہیں تم اکیلی ہو　　اُس اَور انیکو کا بل ہے
رانی جی سنو تمہاری　　اور کوشلیا جی کی بازی ہے
اب دیکھیں کون وجے پائے　　کس سے یہ لکشمی راضی ہے
یدی تم یہ بازی ہار گئیں　　تو بھرت ہو اور داسی کی طرح
مانگی تم کو کوشلیا　　خدمت گزارو داسی کی طرح
دھکار ہے ایسے جینے پر　　کیوں پڑا اعقل پر پتھر ہے؟
دنیا میں جب آبرو نہیں　　تو ڈوب کے مرنا بہتر ہے!

کام کر گئی انت کو ناگن کی پھنکار
لگی کانپنے کیکئی آنے لگے خمار

بیشک زن بزن کرانی ہے　　جب تریا چرتر دکھاتی ہے
پل بھر میں مِتر کو شترو کرے　　اور شترو کو متر بناتی ہے
کیا سمجھے کتھا کیا جادو تھا　　جو سر پہ چڑھ کے بول اٹھا
اُس اَور شاردا کا چکر　　ہونی کے پردے کھول اٹھا
کیکئی کی آنکھوں میں گھومی　　آفت کی شکل خوشی بنکر
ہوئی سر پہ آکر کھیلی　　رہ گئی وہیں بدھی بنکر
داسی سے کہا "تو سچی ہے　　اب خیال مجھے بھی ہوتا ہے
اپنا اپنا ہی ہوتا ہے　　اور غیر غیر ہی ہوتا ہے
بس میری شیشہ چٹک ہے تو　　تیرا گن میں نے جان لیا
بیشک ہے راجا دغا باز　　یہ میں نے اب پہچان لیا

تو بدھمان ہے بوڑھی ہے  تو ہی اب اچھی رائے بتا
ہو بھرت لال کو راج تلک  داسی اب وہی اپائے بتا"

پلٹا کھایا وقت نے پلٹ گئی تقدیر
دونوں ایسی مل گئیں جیسے شکر شیر

داسی بولی واری جاؤں  ہو جاؤ کھڑی کمر کس کر
موقع ہے جال لگا دینا  اڑنے نہ پائے پکشی پھنس کر
کچھ یاد ہے تم کو راجا پر  دو قول تمہارے باقی ہیں؟
اس سے وچن پانے کے لئے  بس وہی ہاں دو کافی ہیں
گر تمہیں شکار مارنا ہو  دھر رکھو زہر بجھا کر کے
موقع سے مار ہی تو دینا  مرگ کی چوکڑی بھلا کر کے
راجا جب آئیں محلوں میں  ترچھی کر بھوئیں کمانوں کو
پہلے کچھ تریا چرتر دکھا  پھر مانگنا ان وردانوں کو
اور مانگنا اس چتورائی سے  جو بات نہیں جانے پائے
اس وقت مانگنا جب راجا  سوگند رام کی کھا جائے
کہنا دو باتیں مانگتی ہوں  یہ ٹیکا بھرت لال کو ہو
تپشی کے بھیس میں رامچندر  بنواسی چودہ سال کو ہو"

کہو کرم کبری کیا کر کر کپٹ کٹھا کٹھ
کیکئی کٹھن کو منتر ناجیوں نہ توسے پتن کا

رانی پرسن ہو کر بولی  تیری بدھی کی بلہاری
اے بھرت آج سے پڑی تیرا  تو اس کی سچی مہتاری
میں اب تک سمجھے بیٹھی تھی  کیا بھرت رام کی جوڑی ہے
داسی تیری بلہاری ہے  دیوار کپٹ کی توڑی ہے
منتھرا! کہ اب نہیں ہو گی  اب کوشلیا کی من مانی
اب راجا ہونگے بھرت لال  وہ ہو گی جو میں نے ٹھانی

اَب کیا طاقت ہے راجا کی ادھکار بھرت کا دور کرے
پر ایک بات میں کہتی ہوں گر تو اس کو منظور کرے
ہیں رامچندر بھی راجکنور کومل ہیں نر اپرادھی ہیں
بنواس میں چودہ برس بہت دو چار برس ہی کافی ہیں"

یہ سُنتے ہی منتھرا اُٹھی اور رسیائے
ہاتھ مٹھی پر مار کے بولی بھوں چڑھائے

"لاکر کے [illegible] پر پھر جاتی ہو طوفانوں میں
اپنے ہاتھوں [illegible] ہیں تم آپ کلھاڑی پانوں میں
ہو چکا ہو [illegible] میرا اور تم پھر بھی جاتی ہو
جو کرے تمہارا سروناش تم اُس پہ دیا دکھاتی ہو
راتی [illegible] راج مہوتسو کی ہو رہی دھوم چودہ دن سے
تو کیوں کا بدلہ [illegible] ہاتھ تم اس کوشلیا سوتن سے
وہ ایک ایک دن کے بدلے ایک ایک برس تک آہ بھرے
چودہ دن کے بدلے میں چودہ سال رام بن واس کرے
دوسرے بہت دن ہولے ہیں سُتری بھرت لوک پریہ ہو جائیں
پھر رام مٹانا بھی چاہیں تو بھرت نہیں ہٹنے پائیں
تیسرے جو یہ جلدی لوٹے تو پھر حقدار کہائیں گے
گر بارہ برس رہے بن میں حق سے بےحق ہو جائیں گے
پھر تیرہ برس نہیں اچھے اس کارن چودہ واجب ہیں
کہتی ہے میری سرسوتی چودہ ہی برس مناسب ہیں
سب سمجھ گئیں سب جان گئیں اب آگ لگاؤ بن میں تم
وہ دیکھو سندھیا ہوتی ہے بس جاؤ کوپ بھون میں تم

## گانا

بھول جانا نہیں، ڈگمگانا نہیں، اب چھوڑا تمہیں تقدیر پہ
دیکھو نہ راجا کی گھاتوں میں آنا
باتوں میں رانی جی دھوکا نہ کھانا
تیور بدل مچل مچل کام کو بنانا (بھول جانا نہیں)
رات ہی میں کاج ہو اپنے بھرت کو راج ہو
اور دن نکلتے رام کو بن واس ہو
وقت کم ہے کام بہت دیکھو وچن پانا
بھول جانا نہیں ڈگمگانا نہیں
سنتے ہی اس بات کے ہوئی کیکئی آگ
اشن پانی چھوڑ دیا اُن جل تیاگ

وستروں کے کر دئیے تار تار — لٹ کے موتی جنجال ہوئے
بالی میں جھمکے الجھ گئے — سب سر کے بال وبال ہوئے
لی مانگ کی سُرخی آنکھوں نے — کاجل نے کالے گال کئے
شرنگار دان پر تیل پڑا — کنگھی نے دانت نکال دئے
مِسّی نے ہونٹ کئے کالے — اور ترچھی بھویں ہلال ہوئیں
سرکی ساڑی ساری سرکی — شوآسوں کی چال بھونچال ہوئیں
وہ سجی ہوئی سندر مورت — اس سمے اُجاڑ ہو گئی ہے
داسی کے ہوا بدلتے ہی — رانی پت جھاڑ ہو گئی ہے

باغ باغ جب شام کو آئے دشرتھ راؤ
دیکھ کیکئی کی دشا بولے سرل سبھاؤ

"ہیں پران پریا ہیں ہیں یہ کیا! — فرماؤ یہ حالت کیوں ہے؟
بے وقت پھول سے مکھڑے کی — مرجھائی ہوئی رنگت کیوں ہے؟
لٹ کے موتی کیوں بکھر رہے — مَن مار بار کیوں مچل گیا؟
بڑھ گئی مانگ اُلجھن میں ہو — کاکل کا کل رنگ بدل گیا
کیوں کوپ بھون میں بیٹھی ہو — کیوں بھاری تم کو چھن چھن ہے؟
جو تمہیں پران پیارا ہے — کل اس کے ابھیشک کا شبھ دن ہے

پیاری اٹھو سنگار کرو پرتھوی پر پڑی کراہتی ہو
کچھ درد ہے یا کچھ صدمہ ہے کیا مانگتی ہو کیا چاہتی ہو
جس آنکھ نے تمہیں ڈرایا ہو سر سے وہ آنکھ نکلوا دوں
جس زباں سے تم سے سخت کہا وہ زباں دہن سے کٹوا دوں"

راجا کے یہ شبد سُن کھولے دونوں نین
گہری سانسیں چھوڑ کر بولی رانی بین

"میں کون تمہاری ہوتی ہوں کیوں مجھے ستانے آئے ہو؟
من میں تو سوارتھ رکھتے ہو باتوں سے منانے آئے ہو
دنیا میں کون کسی کا ہے سب منہ دیکھے کی محبت ہے
ہے وہی تمہاری پران پریا جس پہ ان دنوں عنایت ہے
تم کہتے ہو کیا مانگتی ہو؟ اس مانگ پہ جان نکلتی ہے
بن مانگے موتی ملتے ہیں مانگے سے بھیک نہ ملتی ہے
اچھا یہ مانگ جو سر پر ہے دیکھے مانگ کیا دیتی ہے
جب ہاتھ مانگنے جاتے ہیں بالوں کو بندھوا دیتی ہے"

راجا بولا" دھنیہ ہو دھنیہ تمہارا گیان
آپ آپ ہی مانگ کا کرتی ہیں اپمان

اس مانگ کی عزت رانی جی پوچھو تم اپنی پٹیوں سے
دھرتا کی دلہن رہی سے ہو بھرتی ہو اسے موتیوں سے
ایسے ویسے سے مت مانگو مانگو اس سے جو پورا ہے
جو سدا مانگ کا عاشق ہے اور بات کا اپنی سچا ہے
اچھا یہ بندش جانے دو یہ بتلاؤ کیوں روٹھی ہو؟
پیاری پیاری سوگند میری بولو بولو کیوں روتی ہو؟"

راجا کی یہ بات سُن اُٹھ بیٹھی بے پیر
تیوری پہ بل آ گئے اور سنبھالے تیر

بولی "تم میرے سوامی ہو — اور مجھے پران سے پیارے ہو
رگھو ونشی ہو ستوادی ہو — پرن کو نبھانے والے ہو
راجا جی قول ہے مردوں کا — جو کہتے ہیں سو کرتے ہیں
پرن ویر وہی کہلاتے ہیں — جو آن پہ اپنی مرتے ہیں
چاہے سب متر شترو ہو ویں — چاہے سنسار پلٹ جائے
سر کٹ جائے ٹوٹ جائے — سر سے نہ بات جانے پائے
سمرن تمہیں ہے مہاراج! — ہیں تم پہ دو وردان میرے
دو ہی دھن میرا مجھ کو دو — بنتے ہو یدی دھنوان میرے"

راجا بولا "بس یہی اس پر ہی یہ چال!
اتنی لمبی بھومکا اور یہ تچھ سوال!!

دو ور تو کوئی چیز نہیں — لو شوق سے جتنے جی چاہے
کچھ مجھے ذرا انکار نہیں — وہ لے لو جو مرضی چاہے
گر چاہیں تو گھور برسیں نہ بوند — یہ سب فریب میگھوں میں ہے
جو کہا کیا جو دیا دیا — بس ایک بات مردوں میں ہے"

رانی بولی "جی نہیں یہ ہے نقلی جوش
ہو جاتے ہیں وقت پہ بڑے بڑے خاموش

کچھ کرودھ نہیں ابھیمان نہیں — کرتی ہوں میں اپہاس نہیں
سچ تو یہ ہے مجھ کو تو اب — پرشوں کا ہے بشواس نہیں
ان میٹھی میٹھی باتوں میں — مہاراج نہ مجھ کو بہکاؤ
سچے ہو تو ہے راجا جی — سوگند رام کی کھا جاؤ"

راجا بولا "ویرتھ کیوں کرتی ہو تکرار؟
تمہیں ستیہ کہدو میرا جھوٹا ہے بیوہار؟

گانا

آکاش کے تارے چھپے پرتھوی پہ اتر جائیں
پرتھوی کے جیو بھی چھپے آکاش میں چڑھ جائیں
مانک سمندر میں ہوں پہاڑوں میں مگر جائیں
ہم وہ نہیں ہیں قول سے جو اپنے مکر جائیں
پر ماتما گواہ ہے ان ہت نہیں ہوگا
کشتری کمار دھرم سے وچلت نہیں ہوگا
سوگند رپورک میرا اب تجھ سے کٹھن ہے
یہ ویر پرتگیا ہے یہ کشتری کا وچن ہے
مدھیستھ میری بات کا یہ راج بھون ہے
اور ساکشی آکاش ہے پرتھوی ہے پون ہے
ہے آن پہلی مرتبہ اس پاک نام کی
کھاتا ہوں تیرے سامنے سوگند رام کی
رانی بولی " دھنیہ ہے یہ ہے سچی آن
اب میں تم سے مانگتی ہوں اپنے وردان

ہاں سنوں پران پت پران ناتھ	اب میں اپنے ور مانگتی ہوں
پہلا ور رام کے بدلے میں	یہ راج بھرت کو چاہتی ہوں
دوسرا جو رن چاہیئے میرا	سو سنو سنکوچت مت ہونا
کشتری نریش کہلاتے ہو	تو ست سے وچلت مت ہونا
یہ رام جو راجا ہوتے ہیں	سو راجا نہیں اُو داسی ہوں
کل سے رہی چودہ برسوں کو	تپسی بن کے بنواسی ہوں
پرانیش پیار رکھتے ہو تو	پیاری کے سنمکھ منہ کھولو
کشتری اور ست وادی ہو تو	جلدی سے ایومستو بولو "

اُف شد یہ تھے نہیں تھے زہریلے تیر
جنکے لگتے ہی ہوا سل ہردے نخچیر

اس سیدھے سادے راجا کا — سر گھوم گیا ان باتوں سے
پل بھر کو آنکھیں بند ہوئیں — سر دابا دونوں ہاتھوں سے
بیہوشی آنے والی تھی — پر کیا ان نے آ کر ٹوک دیا
پرتھوی پر گرنے والے تھے — لیکن دھیرج نے روک دیا
سوچا یہ پھل ہے کرموں کا — ابلا سے انوچت نہیں ہوا
بس یہی سوچ کر رگھو ونشی — آسن سے وچلت نہیں ہوا
بلوان آتما ہے جس کا — اس کی گت ٹر سکتی ہے نہیں
سچ کہا ہے کسی کہیتا نے — "ابلا کیا کر سکتی ہے سن؟"

ذرا دیر تک موَن رہ بولے دشرتھ راۓ
"پریا تمہارے سامنے کہتا ہوں ست بھاۓ

سب پتر پتا کو ہیں سمان — یہ بات آپ بھی جانتی ہیں
ہیں مجھے بھرت اور رام ایک — بھگوان ترلوچن ساکشی ہیں
جو پہلی مانگ تمہاری ہے — وہ نہیں ہوتی ہے بھار مجھے
ہو بھرت لال کو راج تلک — اتساہ سہت سویکار مجھے
پر دیش نکالا رام کو ہو — اور وہ بھی چودہ ورشوں کو
اس میں کیا تم نے سوچا ہے — میں سمجھا نہیں اشاروں کو؟
رانی! لے راج بھرت جی کو — لیکن یہ کرور اپاۓ نہ کر
ہے رام گنو اور شرد وتی — اس پر اتنا انیاۓ نہ کر
رانی! رانی!! یہ تیرا پت — جو تیرا پوجیہ دیوتا ہے
اس کے پاؤں پڑ کر تیرے — بس اتنی بھیک مانگتا ہے
میری ان بوڑھی آنکھوں کے — آگے ہی رہے مورتی وہ
ہو چاہے جیسی آدا اسی کا — پر رہے ایودھیا میں ہی وہ"

شبد نہیں تھے راؤ کے تھے آکرشن منتر
چھن بھن کرنے لگے رانی کا شڈ ینتر

پر ہوتا ہے جو بدھی سبھی — وہ بُجھتا رہتا ہے اگنی سے
استری جب ہٹ چڑھتی ہے — تب بُجھتی رہتا اگنی ہستی ہے
کہنے کو تو ان شبدوں نے — نستبدھ کر دیا رانی کو
پر ہوتا ہے کیسے کون سے — پھر آن ہلایا پانی کو
رانی شاید راتی ہوتی — پر ہوتے دیا نہ ہوتی تو
اور آدھر بجائی کونے کی — دیوار کسی کی ہستی سے
دیکھا کبڑی ہے کھڑی ہوئی — اور یوں کہہ رہی اشاروں میں
"ہاں سا دھان اسے وقت یہی — مت آ جانا اقراروں میں"

رانی تب کہنے لگی "راجا! کیسی زبان؟
کیوں ڈگمگانے لگے جب مانگے وردان؟

وردان جو میں نے مانگے ہیں — میں ان کو بدل نہیں سکتی
پڑ گئی جو ریکھا پتھر میں — دھونے سے نکل نہیں سکتی
جی اگر آپ کا دُکھتا ہو — تو ایک اُپائے بتاتی ہوں
بوڑھی آنکھوں کے آگے ہی — وہ رستہ وہ راہ بتاتی ہوں
مہاراج بات یہ گہری ہے — کچھ بچوں میں ایمان نہیں
تم اپنے منہ سے یہ کہہ دو — میں دونگا یہ وردان نہیں"

یہ سنتے ہی ایک دم اُبل اُٹھے مہاراج
بولے "بس اب ہو چکا جو ہونا تھا آج

او نیچ بدھ والی استری! — کیوں ست سے ہمیں گراتی ہے؟
جو ستیہ ہمارا جیون ہے — تو اس سے ہمیں ڈگاتی ہے؟
ہم سوریہ ونش کے کُل میں ہیں — کلنک نہ آنے دیویں گے
سنتی ہے پران دیویں گے ہم — پر وچن نہ جانے دیویں گے
کیا اچھا ہے یہ وردان نہ دیں — تو دھرم ہمارا جاتا ہے
اور ادھر رام بن جاتا ہے — تو پران ہمارا جاتا ہے

بس اب کر تو یہ تکرار [illegible] میں — وشسٹھ کا جیون ٹلتا ہے
ہے دھرم کا [illegible] دھرا — اور ادھر پران کا سودا ہے
بیٹے کے پران [illegible] — وشسٹھ [illegible] دھرم پہ ہے
او [illegible] — [illegible] کرم [illegible] ہے
ماتا [illegible] دنیا میں — [illegible] پہلو میں
اور [illegible] کی آشا — [illegible] میں
[illegible] — [illegible] دھرم پہ ہے
میں کہا تو نے کیا اور بیٹے کیا — سب کچھ [illegible] دھرم پہ ہے

### گانا

جان جائے گی پر رانی یہ آن نہیں جائے گی
سر جائے گا پر سر سے یہ تان نہیں جائے گی
رو آں رو آں ہے دھرم پہ دیکھ لیجے جانچ
کرم کسوٹی کہہ رہی نہیں سانچ کو آنچ
چندر ٹرے سورج ٹرے ٹرے بیشک اور پربت
ٹرے نہ کشتری ستیہ سے یہ رگھوکل کی ریت
چاہیں ہو جائیں میری کھال کے ٹکڑے ٹکڑے
ہڈیاں چور ہوں اور بال کے ٹکڑے ٹکڑے
چاہیں ہو جائیں میرے مال کے ٹکڑے ٹکڑے
پیٹ بھرنے کو ملیں چھال کے ٹکڑے ٹکڑے
چاہے کتنا ہی ستائے کوئی آزاد مجھے
ستیہ سے میں کبھی ڈگ جاؤں تو دھکار مجھے
سب جائیگا پر رانی! زبان نہیں جائیگی

رانی بولی" واہ واہ جب ہے اتنا جوش
تو ہاں کہنے کے سمے کیوں ہوتے خاموش؟

ست وادی تھا ایک ہرلیشچندر — جس نے ست تجا نہ سنکٹ میں
جس کی سچائی کا چراغ — جگمگا رہا ہے مرگھٹ میں
دوسرے مہا راجا شو تھے — جو نہیں سوچتے ہیں اپنا
رکشا پہ ایک کبوتر کی — خود ماس تو لتے ہیں اپنا
تیسرے ہوئے سری بیت ودھیچ — جو سوپش وان کا لیتے ہیں
جب آکر اندر مانگتا ہے — اپنی ہڈی دے دیتے ہیں
میں تم سے ہرلیشچندر جیسا — شمشان واس نہیں مانگتی ہوں
میں تم سے شو ودھیچ جیسا — ہڈی و ماس نہیں مانگتی ہوں
میں مانگتی ہوں تم سے قرضہ — جو تم کو دینا واجب ہے
تم ہرلیشچندر کے کل میں ہو — تو دیدو یہی مناسب ہے"

راجا بولا" کیکئی بس اب ہو خاموش
جو شعلے کو اور کیوں ولا رہی ہے جوش!

میرا کچھ نہیں بگڑتا ہے — تو جو مجھ کو للکارتی ہے
رانی تو اپنے پاؤں میں — خود آپ کلہاڑی مارتی ہے
اس سے گرم ہو رہی ہے تو — لیکن جب گرمی اترے گی
تب تو ہی اپنی کرنی پر — پچھتاوے گی اور روے گی
اچھا جو ہونا ہے ہو گا — مجھ کو اس سے کیا مطلب ہے
میرا تو آج ستیہ ہی پر — جو کچھ ہے نیو چھاور سب ہے
رانی! رانی!! انچل پسار — قرضہ بھی لے اور دان بھی لے
لے راج بھی لے بنواس بھی لے — بر دان بھی لے اور پران بھی لے"
یہ کہتے کہتے بکل ہوئے — آ گئی نراشا آشا میں
کچھ آنکھ لگی گر گئے وہیں — ہو گئے سشپت اوستھا میں

ادھر سورگ کو یہ ہوا ہوئے راجسی ساج
دوارے پہ نوبت بجی راج تلک ہے آج

سب ہے پر یہ ہے تو کیسے ہے — مہاراج ہیں ابتک محلوں میں؟
ٹمٹما رہا ہے ابھی تلک — رجنی کا دیپک محلوں میں
کیا کارن ہے معلوم تو ہو — منتری محلوں میں جاتا ہے
ہیں یہ کیا ہے سناٹا ہے — اور اندھکار دِکھلاتا ہے
منتری نے دیکھا راجیشور — مچھلی کی طرح تڑپتے ہیں
جس سے آنکھ کھل جاتی ہے — تب رام رام ہی رٹتے ہیں
اِتنا ہی نہیں اور دیکھا — جامے کے ٹکڑے ٹکڑے ہیں
سرپیچ کہیں اور تاج کہیں — مالا کے دانے بکھرے ہیں
اور یہ بھی دیکھا سرہانے — کیکئی کھڑی ہے ناگن سی
وہ بھی سنگار دھنیا ہے — بھے دایک وکٹ پشاچن سی
یہ درشیہ دیکھ کہ منتری بھی — نستبدہ ہو گئے محلوں میں
آئے تلاش میں راجہ کی — اور آپ کھو گئے محلوں میں
کچھ دیر بعد سنبھلے پوچھا — "کیکئی سے ماتا یہ کیا؟
باہر نقارے بجتے ہیں — محلوں دِکھلاتا یہ کیا؟"

رانی بولی " رام کو لاؤ یہاں بلائے
جب وہ آئے یہاں پر سب کارن کھل جائے"
جو آگیا" کہہ کر چلا منتری سنیش لوائے
چلتا ہے پر سو گئے پاؤں نہ چلتے ہائے
اودے ہوا تھا جس جگہ سکھ کا سوچ پربھات
ہوتی ہے اب اس جگہ دکھ کی کالی رات
منتری نے جاکے کہا اٹھے شیگھر سکھ کند
آئے تات کے سامنے رام سچدانند

دیکھا بے ہوش پتا جی ہیں — تاں کی تیوری ہے چڑھی ہوئی
گویا شکار ہے پڑا ہوا — اور وہیں شکارن کھڑی ہوئی

اچھے جیسے سے نپٹے تو    رگھو راج ... کے چرنوں کی
پھر پاس پتا جی کے جا کے    انگلی پکڑی ... پانوں کی
کہا پتا کیا حال ہے کیوں تم بیہوش ہو؟
مجھے دیکھتے بھی نہیں ہو ایسے خاموش

ہے پتا! پتا!! کیا تمہیں ہوا؟    کیوں تم کو مورچھا آئی ہے؟
کیا کسی لڑکے نے گھیرا ہے    یا کچھ لیپت گھبرائی ہے
ضمتری! ضمتری!! ماتا! ماتا!!    یہ ایسے کیوں گھبرائے ہیں؟
کیا مجھ سے کچھ اپرادھ ہوا    جو میرے پتا رسائے ہیں؟

جیوں ستار مضراب سے دیتا ہے جھنکار
تیوں راجا کے کان میں پہنچی یہ گفتار

کچھ حرکت ہوئی کھلیں آنکھیں    اور ایک سوانس سکھ سے نکلا
دھیرے دھیرے کچھ ہونٹ ہلے    اور رام شبد مکھ سے نکلا
بیٹے کی پیاری چھب نہار    اچھے پرکار بھر لیں آنکھیں
آشیرباد آنکھوں میں دے    پھر وہیں بند کر لیں آنکھیں

تبھی کیکئی نے کہا رام اس طرف آؤ
میں جو کہتی ہوں اسے سن لو کان لگاؤ

تم یہ سوال کرتے ہو کیسے    کس دکھ نے انہیں دبایا ہے
اس کا کارن بتلانے کو    میں نے ہی تمہیں بلایا ہے
تم جانتے ہو تم سے ان کو    کس قدر محبت زیادہ ہے
بس اسی موہ کے کارن سے    ان کی یہ بری اوستھا ہے
دو ور دینے کے لئے مجھے    ان کا برسوں سے وعدہ تھا
جب وقت ہوا تو مانگ لیا    جو کچھ بھی مجھے مانگنا تھا
مانگا یہ راج بھرت جی کو    چودہ برسوں بن واس تمہیں
یہ سن کے یہ بے ہوش ہوئے    اچھا تھی رکھیں پاس تمہیں

جو ہوا وہی جو ہونا تھا  بیکار ہوئی سب اچھا یہ
تم اپنا فرض سے تیز ہو  تو پوری کرو آپ تے"

منتری نے جب یہ سنا گیا پسینہ آئے
وہیں زمیں پہ گر پڑا منہ سے نکلی ہائے
سن ہی من تھکا پڑے سے رام سمجھ اندر
ہاتھ جوڑ کے ماتا سے بولے پھر کچھ یوں

"بڑے بھاگی وہ بیٹا ہوتے جو  ماں باپ کا آ گیا کارج سنے
ماتا! اگر ایسا حکم ہے تو  زندگی پوتر ہماری ہے
ہم اتنے بڑے ہوئے لیکن  افسوس سدا یہ رہا چھین
ماتا یا پتا کسی نے بھی  کچھ حکم نہ اب تک دیا ہمیں
یہ آج سنہری موقع ہے  جو حکم ہمیں دیتی ماں
ہے آج ہمارا سوبھاگیہ  ہم سے سیوا لیتی ہے ماں
ہم تو خود سوچا کرتے تھے  تھوڑی زندگی بھول میں دیا
تب جانیں گے ہم دکھ کیا ہے  جب جیون دکھی جنگلوں میں دیں
ہم سچ کہتے ہیں راج تلک  لگتا تھا ماتا بھار ہمیں
وہ بھرت پران پیارے کو ہو  اس میں آنند اپار ہمیں
ہاں سوچ ہے کچھ تو ہے یہ ہی  ہے پتا کو آج وِتھا اتنی
آشچریہ ہے اتنی بات پہ ہی  ہے ان کی بگڑی دشا اتنی
شاید کچھ بات اور بھی ہے  جس کا آگھات گہرا ہے
معلوم نہیں یہ ہوتا ہے  کوئی اپرادھ ہمارا ہے"

اس پرکار کہتے ہوئے بڑھے پتا کی اور
تبھی کیکئی نے کہا "ٹھہرو کرو نہ شور

تم جب تک کھڑے رہو گے یہاں  ان کا سنتاپ نہ جائے گا
جب تک تم بن جاؤ گے نہیں  یہ پشچاتاپ نہ جائے گا

اِس لئے مناسب تو یہ ہے تکلیف نہ ان کو پہنچاؤ
جتنی جلدی ہٹ سکتے ہو اُن کے آگے سے ہٹ جاؤ"

سُنے جِس سمے کان سے ماتا کے یہ بین
ہٹے پِتا کی اور سے تبھی پُتر کے نین

اَنراگ باپ سے ہے لیکن ماں کے درجے کو دیکھتے ہیں
جو ابھی پِتا کو دیکھتے تھے وہ اَب دوارے کو دیکھتے ہیں
اُس سمے پِتا کو مَن ہی مَن کر کے پرنام رگھورائے چلے
جو آگیا بس اِتنا ہی کہا اور ماں کو ماتھ نوائے چلے

کہا کیکئی نے تبھی " جاؤ ہو تیار
کوشلیا سے بھی ذرا مل آؤ یکبار

ہاں ایک آگیا اور بھی ہے مِل کر کے اسی جگہ آنا
میں بلکل وستر منگاتی ہوں وہ آکر یہیں پہن جانا
اب جاؤ اور جلدی ہی آؤ یہ سمے نہ زیادہ ملن کا ہے
جو راج تِلک کا تھا مہورت وہ ہی مہورت بن گمن کا ہے"

اِتنے میں مہاراج کے مُکھ سے نکلا " رام "
منتری نے اُٹھ کر تبھی اُن کو کیا پرنام
اِدھر مُسکرا کے چلے مند مند سُکھ دھام
دھنیہ رام اور دھنیہ یہ گاتھا رادھے شیام

# تمام شد

# نقلی کتابوں سے بچیئے

ہماری رامائن اور ہمارے ناٹکوں کا کافی پرچار دیکھکر لوگوں نے اسی ڈھنگ اور روپ کی نقلی کتابیں چھاپ کر پرکاشت کر دی ہیں۔ لقالوں کی کئی برس کی کوشش کا نتیجہ یہ ہے کہ بازار میں نقلی کتابوں کی بھرمار ہے یہ نقلی کتابیں ۲ر تین پیسے میں بکسیلر کو دیجاتی ہیں جنہیں بکسلر ۱ر یا ۲ر یا ۳ر میں بیچکر فائدہ اٹھاتے ہیں اور اس پر کارگراہک کو ایسی دھوکہ بازی سے بچانے کے لئے اب ہم اپنی ہر ایک کتاب کے اوپر پنڈت رادھے شیام جی کی تصویر دینے لگے ہیں جیسی کہ اس کتاب پر آپ دیکھ رہے ہیں۔ اب آئندہ سے آپ دھوکہ نہ کھائیے گا۔

## دھیان رہے

جن کتابوں پر رادھے شیام وششٹھ یا طرز رادھے شیام چھپا رہتا ہے وہ ہمارے یہاں کی نہیں ہیں ہمارے یہاں کی کتابوں پر پنڈت جی کے یہ دستخط رہتے ہیں انہیں پہچان لیجئے۔

نیاز کیش:- Radheshyam Kathavachak

"منیجر" شری رادھے شیام پستکالیہ۔ بریلی

# کوشلیا ماتا سے ودائی

رام کتھا نمبر ۶



لیکھک


نیپال گورنمنٹ سے کتھا واچسپتی کا خطاب پائے ہوئے

کیرتن کلا ندھی۔ کاویہ کلا بھوشن۔ ہری کتھا وشارد۔ کوی رتن۔

राधेश्याम कथावाचक


پرکاشک


شری رادھے شیام پستکالیہ بریلی

قیمت ۳۲ نئے پیسے

شری

رام کتھا نمبر ۶

اجودھیا کانڈ

# کرشنا پایا ہے ورادھی

مصنف

نیپال گورنمنٹ سے

کتھا واچسپتی کی سند یافتہ

کیرتن کلاندھی۔ کاویہ کلا بھوشن۔ کوی رتن

پنڈت رادھے شیام کتھا واچک

نویں بار ۱۰۰۰ سنہ ۱۹۶۱ء قیمت فی جلد ۳۲ نئے پیسے

پرنٹر پنڈت رام نرائن پاٹھک

سری رادھے شیام پریس بریلی

# پرارتھنا

بھجو رے من ۔ کاشی پت ۔ ترپراری
مر تو بجے منگل کاری گرجاپت ۔ کرناکاری
ترج ہاری ۔ دکھ ہاری ۔ بھے ہاری
بھجو رے من ۔ کاشی پت ۔ ترپراری
جے کے داتا کاماری جن کے سچے ہتکاری
اسراری وبچاری
پورن کام ۔ رادھے شیام
بابا بھولے بھنڈاری
بھجو رے من ۔ کاشی پت ۔ ترپراری




# کوشلیا ماتا سے ودائی

اُمنڈ اُٹھا گھن کی طرح یہ سمواد تمام
چودہ برسوں کے لیے جاتے ہیں بن رام
ابھی ہو پنچے بھی نہیں پائے تھے رگھوبر
پہلے آئیں جانکی کوشلیا کے تیر
دم تو دم پر گھٹتا تھا۔ لیکن منہ کھول نہیں سکتیں
تھا لاج کا تالا پڑا ہوا۔ مجبور تھیں بول نہیں سکتیں
تھی سوانس۔ گھونٹ آندھی کی طرح ڈھونڈے تھی رستہ چلنے کی
انکھیاں گھٹائیں بنی ہوئیں دیکھے تھیں باٹ برسنے کی
کوشلیا کہنے لگیں بیٹا یہ کیا حال؟
آج تمھارا ہو رہا ہے کیسا احوال؟
اس طرح اداس ہو رہی ہو جس طرح بھکارن ہو کوئی
مرجھائی ہو ایسی مانو۔ برسوں کی روگن ہو کوئی
بیٹا بیٹا سوگند میری۔ بتلاؤ تو چنتا کیا ہے؟
لجّا کو دور کرو سیتے اور کہدو آشنکا کیا ہے؟
یہ سنتے ہی سیا نے حیران گئے اکلائے
نینوں نے بھی اس سمے دیں دو بوند گرائے
رکی ہوئی تھی وایو جو۔ ملی اُسے جو راہ
تب سیتا کہنے لگیں کر کے دھیمی آہ
لجّا کو کیسے دور کروں۔ یہ تو استریوں کا گہنا ہے؟
پر آپ آگیا دیتی ہیں تو کہتی ہوں جو کہنا ہے

مہاراج سے منجھلی ماتا نے۔ پرن چکا لیا دو بچن کا ہے
پہلے میں راج بھرت کو ہے دو جا انکے بن گمن کا ہے
اب آپ کے نیا یا لیے ہیں۔ میں اپنا آدیدن لائی ہوں
چودہ برسوں کے جیون کو بن دھارت کرنے آئی ہوں
اس سمے میں میرا دھرم ہے کیا۔ کیا آپ کی اچھا ہے ماتا؟
میں بن جاؤں یا یہاں رہوں مجھ کو کیا آگیا ہے ماتا؟
استری کے لیے ایک بہت ہی سروستو اور سروو پر ہے
لیکن جو درجہ ساس کا ہے وہ کچھ اس سے بھی بڑھ کر ہے
ہیں آپ پوجنیا اُن کی جتنی یہ کچھ بچارن نے ہے
اس لیے آگیا کی ابھلشا۔ لینے کو کھڑی بھکارن ہے

یہ سنتے ہی گر پڑیں۔ کوشلیا کہہ ہائے
بوڑھی آنکھوں کے تلے گیا اندھیرا چھائے

یدی روک نہیں سکتیں سیتا تو اور انرتھ وہاں ہوتا
"اتھ" کیکئی کے یہاں ہوا" اتی" کوشلیا کے یہاں ہوتا
لیکن روکا تھا دشرتھ کو جس طرح سیتا کی بھگتی نے
رکھا تیوں ہی۔ کوشلیا کو اس سمے دھرم کی شکتی نے

بھتر میں کچھ دھکا لگا۔ دیں پھر آنکھیں کھول
دھیمی سی آواز میں لگیں بولنے بول

ہا بدھنا یہ کیا چکر رچا۔ یہ سمے کا پرورتن کیسا!
راجیا بھیشک ہوتے ہوتے چودہ برسوں کا بن کیسا!
تو پوچھتی ہے مجھ سے بیٹا میں بن جاؤں یا یہاں رہوں
میں پوچھتی ہوں تجھ سے بیٹا میں جیتی رہوں یا پران تجوں

پھر کچھ چکر آ گیا اور منہ سے کچھ نین
کچھ چھن کے اپرانت پھر سنبھلیں بولیں بین

میری کیا ہے میں بوڑھی ہوں جیوں تیوں دن کاٹ ہی لونگی میں
یدی نہیں کٹے تو یہ ہوگا اس دنیا سے چل دوں گی میں
پر ایسا بجر ہوگ سیا تو کس پرکار سہ سکتی ہے؟
تو تو چندر کا چندرکی ہے کس طرح یہ تھکا رہ سکتی ہے؟
وہ راجہ ہوں تو تو رانی وہ یوگی تو تو یوگن ہو
وہ یدی بن باسی ہوتے ہوں تو بانے تو بن باسن ہو
بن تجھے اودھ سے بڑھ کر ہو جب ساتھ ہوں پرانیشور تیرے
ہوں بن دیویاں ساس تیری اور بن دیوتا سسر تیرے

ہو کر تیار تب جانکی کرنے انھیں پرنام
اتنے ہی میں اس جگہ آ پہنچے شری رام
بچھڑا دیکھا اور بھی تب ڈکرا لی گائے
ہائے شبد کے ساتھ ہی گئی مورچھا آئے

جب رام پتا کے پاس گئے تب ان کی بری اوستھا تھی
اب ماں سے ملنے آئے تو ان کی بھی وہی دردشا تھی
آخر کچھ تھوڑے گھبرا کر سیتا سے بول اٹھے دھاؤ
دیکھو میں پنکھا جھلتا ہوں ۔ تم تلوے ان کے سہلاؤ

پنکھا جب جھلنے لگا ماں کا پیارا لال
تلوے سہلانے لگی پیتم بدھو تتکال
رہیں بدریا کی طرح آنکھیاں جو امڈائے
ننھے جان کر انھوں نے دی بس جھڑی لگائے

سیتا نے بہتیرا روکا پر وہ کب رکنے والی تھیں
ساجن کو ساون جھیں وہ اپنی دھن میں متوالی تھیں
مانو بجلیاں گرجنا ہیں سو آنسوؤں کی والو بہالی ہے
برسا تھم جو ہے برسات ہی یہ ۔ سیتا برسات کی رانی ہے

دیکھی سیتا کی دشا جب یوں ڈانواں ڈول
پچھوا کی نائیں بھی۔ آٹھے رام جی بول

سیتے سیتے! کیوں روتی ہو۔ کیا دھرا ویدناؤں میں ہے؟
اُن سب کو سُکھ دُکھ ہے سمان بل جن کی آتماؤں میں ہے
میں جانتا ہوں میرا ویوگ تم نہیں سیا! سہہ سکتی ہو
اس لیے آتما میں بل دو۔ بل ہوگا تو رہ سکتی ہو

رگھو نے جب ایسا کہا ہوئیں اور بھی دین
لگیں کھودنے پاؤں کے نکھ سے سیا زمین

جب سمے بولنے کا ہو۔ تب بن بولے ہوتا کاج نہیں
پرانوں پر جب آجاتی ہے تو رہ سکتی ہے لاج نہیں
یہ سوچ کے سیتا بول اٹھیں کس کا بلوان آتما ہو؟
میرے تو تم ہی آتما ہو۔ آتما تو کیا پرماتما ہو
اب لاج چھوڑ کے کہتی ہوں۔ جن نوں کے ساتھ چلونگی میں
یدی آپ بھبوت رمائیں گے تو سوامی بھسم ملوں گی میں
جیو آتما جب چل دیتا ہے تو دیہہ میں رہتی جان کہاں؟
ایسے ہی سمجھیں پران ناتھ جب ناتھ نہیں تو پران کہاں؟

کچھ چھن کو نستبدھ ہو بولے تشری رگھو پریہ
پرے پرے دھیرج دھیرو ایسی نہو ادھیر

چلنے کو تو چل سکتی ہو۔ یہ ورن تمہارے تو گیہ نہیں
ہے راج محل کی راج بدھو بن گمن تمہارے یوگیہ نہیں
یہ کومل تن سکمار کہاں۔ اور کہاں وہ بن سنکٹ مے ہے
جس میں بنجروں راکشسوں کا ویالوں اور باگھوں کا بھے ہے

"بھئے" کیا جب ساتھ میں میرے رگھو کل راج؟
شبد جانکی نے یہی کہے چھوڑ کے لاج

جب درشن سُکھ دے کا ہوگا تب کا نن سنکٹ مے کیسا؟
سنگھنی سنگھ کے ساتھ ہو جب تب اسکو ڈر اور بھے کیسا؟
کیا کہا میرا تن کومل ہے۔ جو نہیں دین کے قابل ہے؟
اور آپ کا تن؟ وہ ہے کرال؟ اور اس بن گمن کے قابل ہے؟
کہنے کو ہم ابلائیں ہیں پر ہم میں کتنے ہی بل ہیں
ہم کرال سے بھی ہیں کرال۔ اور کومل سے بھی کومل ہیں
سُکھ اور دُکھ کی مانپ کا ہی ہو جاتی سمے سمے پر تے
جب سمے بدل جاتا ہے تو جنگل اور محل برابر ہے
موٹے موٹے گدّوں پر بھی۔ اننا جنھیں ہوتے دیکھا
آ پڑا سمے تو اُن کو ہی کانٹوں پر ہے سوتے دیکھا
رگھوراِی کہنے لگے ہے یہ نیتی اُدار
کنتو تمہارے گمن میں ہے ایک اور وچار
میں کیسے لے چل سکتا ہوں بندھ رہا میں آگیا پالن میں؟
منجھلی ماں نے یہ نہیں کہا جانکی بھی جائے گی بن میں
اب تم کو ساتھ لے چلوں تو وہ بات آن کی جاتی ہے
ماں کہیں گی۔ پھر بن باس ہی کیا جب ساتھ جانکی جاتی ہے
یہ سُن بولیں جانکی ٹھیک ہے یہ مریاد
پر میں پہلے کر چکی ہوں اس کا پرت واد
کہہ چکیں بڑی ماتا مجھ سے۔ وہ لوگی تو تو یوگن ہو
دے چکی ہیں مجھ کو آگیا یہ بارے! تو بھی بن باسن ہو
پربھو اُدھر آگیا پال رہے ہیں اِدھر آگیا پالوں گی
پربھو اپنا دھرم سنبھالیں گے۔ میں اپنا دھرم سنبھالونگی
داسی ہے آپ کی باما کی چھایا کی طرح ساتھ میں ہے
جیون کی ڈوری پر ان ناتھ اس سمے آپ کے ہاتھ میں ہے

## کبت

جیسے ہو آنند میں کو اتھاہ ساگر میں
منی سے ہو جیسے کہ آنند اہی پھن میں
چندر ما کے سامنے چکور کو آنند جیسے
جیسے ہو آنند بولی کو آبھرن میں
پرجا کو آنند جیسے پرجا پریہ راجا سے ہو
بھگت کو آنند جیسے ہری کی شرن میں
رنک کو آنند جیسے راج ندھ پائے سے ہو
ویسے ہی آنند مجھے آپ کے چرن میں

## گائن

میں اس مندر کی ہوں پجارن میرے ٹھاکر تمھیں تو ہو
میرے برت تم۔ میرے تپ تم۔ میرے ایشور تمھیں تو ہو
مجھ چاتکنی کے تم امرت۔ مجھ چکورنی کے تم چند
میں نلنی ہوں تم سورج ہو میں بھرمری ہوں تم مکرند
مجھ روگنی کی تم ہو اوشدھی مجھ دکھیا کے تم سکھ کند
مجھ گرہنی کے تم دھن ہو مجھ بھکارنی کے آنند
رادھے شیام ”اس ابلا کے بل تمھیں تو ہو تمھیں ہو
میرے برت تم۔ میرے تپ تم۔ میرے ایشور تمھیں تو ہو
نیر بہانے لگ گئی۔ بھر نینوں کی کور
اب کے مالو دھوپ میں تھا برشا کا زور
اُدھر اشرو جل ہو گیا۔ ماں کو اوشدھ روپ
ادھر یہی ہے تو چلو گونجی گرا انوپ
کچھ چھنوں میں ہو گئی تھی یہ ساری بات
جا نگیں جب تک مور چھا سے کوشلیا مات

کچھ چھن کو بھول گئی میا کیا بن کیسا راج تلک
بولی لا بھو تنک روئی کاڑھوں پاچھے پر آج تلک
پھر بولیں۔ ہیں بک گئی میں کیا۔ بیٹا تو تو بن جاتا ہے
تن جاتا ہے۔ من جاتا ہے۔ دھن جاتا ہے جن جاتا ہے
کیا سچ سچ میرا نیہہ چھوڑ۔ جوڑو گے نیہہ آ گیا ہے؟
کیا سچ مچ بن واسی ہو گے توڑو گے پریت اجودھیا سے؟
کیا سچ مچ آن کر چلے ہو۔ چودہ برسوں تک آنے کی؟
کیا سچ مچ راجہ نے تم کو۔ دی ہے آ گیا بن جانے کی؟
اتنا کہہ کر ایک دم مون ہو گئیں مات
ہاتھ جوڑ کر رام نے اتنی کہی یہ بات
میا۔ میا کیا بتلاؤں اب تو بچار آپ ہی ہے
مجھ کو تو جیسا راج تلک۔ بن جانا بھی ویسا ہی ہے
مجھ سے بھی زیادہ سیوا کو ہے بھرت تمہارے پاس یہاں
غم کیا ہے بن جاتا ہے ایک رہتا ہے دوسرا داس یہاں
ٹھیک ہے یہ پر ایک بھی وہ کیوں بن کو جائے؟
یہ ہی کہتی ہوئی ماں اٹھی ذرا اکلائے
تیرین بچار کے ساگر میں کچھ ابھریں پھر کچھ ڈول اٹھیں
ایک ہی بات تھی جاندار وہ ہی کوشلیا بول اٹھیں
بولیں وہ تمھیں بھیجتے ہوں۔ یدی چودہ برسوں کو بن میں
تو تم ہرگز تیار نہ ہو۔ اس انوچیت آگیا پالن میں
میں ماتا ہوں ماتا کا پد ہے بڑا پتا سے اے بیٹا
اس لیے روکتی ہوں تم کو اپنی آگیا سے اے بیٹا

اور اگر سیتا کے ساتھ ساتھ۔ ماتا کیکئی کی آگیا ہو
تو جاؤ اور اوشیہ جاؤ۔ بن تمہیں اودھ سے زیادہ ہو

یہ ہی کہتے ہوئے پھر ہوا مکھ کمل بند
بولے سرل سوبھاؤ سے تب رگھوکل کے چند

شری پتا نے تو کچھ کہا نہیں۔ ان کی تو فقط پڑ گیا ہے
اس بن جانے میں کیکئی ماتا ہی کی تو آگیا ہے
"ایسا ہے تو مجبور ہوں میں" یہ بولیں کوشلیا ماتا
کیا بڑی اور منجھلی چھوٹی۔ ہیں سب سمان ماتا ماتا
اچھا جاؤ اے میرے لال۔ اب بن ہی تمہیں ایودھیا ہو
آشیرباد ہے ماتا کا۔ دن پر دن دونا تیج ہو
تکلیفوں کو جو سہتے ہیں آرام بھی وہی پاتے ہیں
سکھ دکھ کو جو سمان سمجھیں بس یوگی وہی کہلاتے ہیں

دھرم وان جو لوگ ہیں منتر ہے ان کا ایک
تن جائے تو جائے پر جائے نہ اپنی ٹیک

بیٹا شریر تو نشور ہے۔ نشور کا موہ چھوڑ دینا
آتما سد لو ہے اپنا سنگی۔ اس سے ہی نہ چھوڑ دینا
استھر جو تتّو پر ہیں۔ وہ نربھے پد پر جاتے ہیں
مایا ان کو ہی دیا پتی ہے جو مایا میں لپٹاتے ہیں

اسی طرح اپدیش یہ دے کر بارمبار
کہنے ماتا لگی۔ سنو میرے سکمار

برسات کے دریا کا پانی کب ٹھیرے ہے ٹھیرائے ہوئے
سیتا بھی بن جانے کے لیے بیٹھی ہے آس لگائے ہوئے
وہ اردھانگنی تمہاری ہے اس لیے اسے بھی ساتھ میں لو
میں تمہیں آگیا دیتی ہوں اس کا بھی ہاتھ ہاتھ میں لو

# گانا

اب چھوڑ کے روتی مجھے تم بن کو سدھارے ۔ ہے راج دُلارے
پرانوں کو بھلا رکھوں گی میں کس کے سہارے ۔ ہے پران پیارے
رو کا بہتیرا ہر دے ۔ اب نہیں روکا جائے
بچھڑا بچھڑے تو بھلا کیوں نہ گائے ڈکرائے
چودہ برس گنوں گی اب اکاش کے تارے ہے میرے ستارے
پرانوں کو بھلا رکھوں گی میں کس کے سہارے ہے پران پیارے
کشتری کا دھرم تھا وہ ۔ جو کہہ دیا "جائیے"
یہ ماتا کا سینہ ہے ۔ رہا ہے جو امنڈائے
ہو تو یہ ہو وے نہیں کچھ سوچے ۔ بچارے ۔ ہے لال ہمارے
پرانوں کو بھلا رکھوں گی میں کس کے سہارے ۔ ہے پران پیارے
اتنا کہہ بیہل ہوئیں دی بھر بہت اسیس
تبھی نوایا بر بدھو نے ۔ ماں کو شیش

اب سنیئے اس مندر میں جب یہ شُشتا چار ہو رہا تھا
اس سمے سمترا جی کے یہاں کچھ اور وچار ہو رہا تھا
جس پرکار شری سیتا جی نے کوشلیا سے احوال کہا
تیوں ہی اس طرف سمترا سے لکشمن نے سارا حال کہا
کہا آگیا دیجیئے ۔ تو ہم کریں اُپائے
دیکھا جاتا ہے نہیں رگھو کل میں انیائے
وہ کون مانگنے والی ہے جو مانگ رہی ہے راج تلک
حقدار جو ہے اس گدی کا ہوگا اس کو ہی آج تلک
یہ تو ادھکار کا جھگڑا ہے ۔ چپ رہنے میں سنتوش نہیں
بن جانے کی بھی خوب رہی کیوں جائیں جب کچھ دوش نہیں
ماتا بولی لوک مت تو ہوگا انکول
لیکن چلنا پڑے گا راجہ کے پرتیکول
پرتیکول پر ٹکیا سے سُتوں رہے پتا کا چلنا ٹھیک نہیں
اس لیے مون رہنا اچھا ۔ یہ بات نکلنا ٹھیک نہیں

یہ ہی اتنا دوششں نہیں ہوتا۔ تو گھور آندولن ہوتا
یا بن میں اور دھ پوری ہوتی۔ یا اودھ پوری میں بن ہوتا

اس سے اب یہ اُچت ہے۔ گورنشش سناؤ
رگھونندن کے ساتھ میں تم بھی بن کو جاؤ

وہ وہاں اکیلے جاتے ہیں۔ یہ دیکھ نہ سکتی ہیں آنکھیں
اس لیے ساتھ میں بھیجنے کو اب تمھیں ترستی ہیں آنکھیں
تم میرے لائق بیٹے ہو۔ تو مانو میرے بچنوں کو
سیوا کے لیے ساتھ ان کے تیار ہو چودہ برسوں کو

کہے سمترا مات نے اس پرکار جب بین
بھرے پریم اشروں سے لکھن لال کے نین

دیکھو ایک وہ ہے جو اپنے بیٹے کو راج دلاتی ہے
اور سوتیلے لڑکے کے لیے لڑکے بن باس کراتی ہے
اور ایک یہ بھی تو ماتا ہے۔ اس ماتا کی بھی چھاتی ہے
جو سوتیلے کی سیوا میں اپنے کو بھینٹ چڑھاتی ہے

یہی بھاؤ بھتے ہوگئے جن میں لکھن انینہ
بولے بانی سے کھا جے جننی تم دھنیہ

تم دیوی ہو۔ تم ودوشی ہو۔ تم دیرکشتریانی ہو ماں
تم نہیں مانوی ہو کوئی۔ تم ساکشات بانی ہو ماں
تم نے ماں تم نے سمے دیکھ۔ میرے ہی من کی بات کہی
جو میں کہلانے آیا تھا۔ وہ سویم تمھیں نے بات کہی
یہاں تو اتکٹ اتکنٹھا ہے۔ بڑی رگھو رانی کی باتیں
بھائی کی سیوا کرنے کو۔ تیتر ہیں بھائی کی باتیں
اچھا اب دیر نہیں اچھی۔ جلدی سے بدا کرو ماتا
بالک کو ایک بار دیکھو۔ اور سر پر ہاتھ دھرو ماتا

ماتا بھی بوجھل ہوئی ۔ بولی جاؤ لال
ماں کا آشیرباد ہے ہووے نہ بانکا بال

کچھ بال بھی بانکا ہوئے تو ۔ ہووے بھائی کی سیوا میں
بدی یہ انوں کا بھی ہو بیان ۔ تو رگھو رائی کی سیوا میں
دیکھنا جو میرے لال ہو تم ۔ تو دھرم پہ سدا اڑے رہنا
اپنے کرتویہ کی منزل میں ۔ آگیا کے ساتھ کھڑے رہنا
یدی ذرا بھی پیچھے ہٹے لال ۔ تو کشتری دھرم مٹا دوگے
کرتویہ کے پنتھ سے ڈگے اگر ۔ تو ماں کا دودھ لجا دوگے
جاؤ پرسنہ رکھو اُن کو ۔ جو مدمنگل کے داتا ہیں
بیٹا ! اب وہ ہی تمہارے پتا اور وہ ہی تمہاری ماتا ہیں

یہ کہہ آشیرباد دے شر پر پھیرا ہاتھ
ہو پرسن لکشمن تبھی چلے نوا کر ماتھ

کچھ سمے وہاں ٹھہرے لکشمن دیکھی لاج بھری اُرملا جہاں
پائیوں کہیے گھن گھوروں میں بھاشر وچندرما کھلا جہاں
سینکوں کی سکھ چٹائی پر ۔ وہ گرہ لکشمی بیٹھی پڑی ہوئی
جب سوامی کو آتے دیکھا ۔ گمبھیر بھاؤ سے کھڑی ہوئی

پہلے اوپر کو گئے پھر نیچے کو نین
دیکھ دشا یہ پریا کی بولے لکشمن بین

اُرملا ۔ اُرملا بدا کرو ہے دن آبھاہ دکھانے کا
ماں نے بھی آگیا دیدی ہے ۔ کرچکا میں پرن بن جانے کا
اس سمے نہ زیادہ دیر تلک ۔ اس مندر میں ٹھہرونگا میں
کیا بھی بھائی کی سیوا میں جاجیون سپھل کرونگا میں

کمپت ہونے کو ہوا وہ سکمار شریر
کنتو اہا اُس ستی نے تجا نہ اپنا دھیر

اندر ہی اندر آگ لگی۔ ظاہر دھوئیں کا پتہ نہیں
بجھ گئی وہ اندر ہی اندر باہر کو آئی ہوا نہیں
وہ روئی پر ایسی روئی۔ جس کو نہ کسی نے سجل دیکھا
لکشمن تو گیا۔ کوئیوں کی بجی۔ کلمینا نے نہیں بکل دیکھا

بولی وہ ہونا وہی جیسا ہو ہو تو یہ
لیکن یہ ہی سمے ہے۔ پالن ہو کر تو یہ

ہے پرمیشور۔ پرستھان کرو شری۔ رگھو رائی کی سیوا میں
بھائی کا جیون سارتھک ہے۔ بھائی بھائی کی سیوا میں
جو دھرم ہے میرے سوامی کا۔ ہر وقت اُسی پہ تتپر میں
بھگوان جانتا ہے میرا۔ کرتویہ ہوئی یہ سنکر میں
میں بھی کہتی ہوں یہ ہی دن ہے اب آلسیہ دکھلانے کا
ہے پران ناتھ! یہ ہی سمے رگھوکل میں یش کمانے کا
میں خوش ہوں جب یہ دیکھتی ہوں۔ پوشاک سفر کی پہنے ہو
جب بن جانے کو ہو تیار تو یہاں کس لیے ٹھہرے ہو؟

لکشمن نے جب یوں سنے اردھانگنی کے بین
رُوم رُوم ہرشت ہوا سجل ہو گئے نین

تم کہتی ہو کرت کرتیہ ہوں میں! میں کہتا ہوں دھنیہ ہو تم
اُرملا نہ تم بھی مانوی ہو۔ بس کوئی دیو کنیا ہو تم
ماتا ہو جہاں ممتا ایسی اور بدھوار ملا ایسی ہو جہاں
اُس گھر کی ایمان کیا کہیے بس ساکشات ہے سورگ وہاں
جانے کو تو تیار ہوں میں۔ ناحق نہیں دیر لگاتا ہوں
تم کہتی ہو "کیوں ٹھہرے ہو"؟ اس کارن بتلاتا ہوں
پہلی میری چودہ برسوں کی بچھڑن۔ تم کو کھل سکتی ہو
تو ملیں یہ کہنے آیا ہوں۔ تم ساتھ میرے چل سکتی ہو

## اُرملا نے کہا

کس کے؟ اُس کے ساتھ جو سیوا کرنے جائے
سیوک کا کب دھرم ہے پتنی کو نبھانے
یدی مجھے ساتھ میں لوگے تو۔ کہ تو تپیہ میں بادھا آئے گی
ہو گیا جو میرا موہ پربل۔ تو وہ سیوا چھٹ جائے گی
اس لیے نہیں جاؤنگی میں جی لوں گی چودہ برسوں تک
وہ چتر جو آپ کا رکھا ہے پوجوں گی چودہ برسوں تک
پرانیش چھوڑ کر دھیان میرا نشچنت آپ پرستھان کریں
وہ جگجننی وہ جگ جننی۔ وہ جگدمبا کلیان کریں
میں سنتی ہوں تو میرے ست سے کچھ آنچ نہ تم پر آوے گی
یہ مورت یہ میری اشٹ مورت سانند لوٹ کر آوے گی
وہ سمے کشل سے آئیگا جب پیاسی ابلوکیں گی آنکھیں
اور اسی راج سنگھاسن پر سیا رام کو نرکھیں گی آنکھیں
وہ ہی دن پرم دھنیہ ہوگا۔ جب کمال یہ ہوگا محلوں میں
تم ہوگے رام کے قدموں میں اور میں سیتا کے چرنوں میں

## گانا

بس جاؤ سدا سدا۔ میرے سوامی دھیان میں (۳)
بھائی کو اور بھابی کو رکھنا سمنوں میں (۲)
ہے آج تو منہ بند۔ مگر چودہ برس بعد (۳)
ڈنکا بجے گا دھرم کا۔ چودہ بھونوں میں (۳)
رگھو رائی پہ آئے جو مصیبت کوئی بن میں
ننکو نا رگھو بنس کا دھبہ گگنوں میں (۳)

بڑھتا ہے سدا ان کا ہی سنسار میں پرتاپ
چلتے ہیں جو بیٹے سے بڑوں کے بچنوں میں (۳)
سیوک بنے تو دھارنا رکھنا یہ رادھے شیام
آنند ہے بس رام سیا کے چرنوں میں (۲)

بدا ہوئے یوں اُرملا سے لکشمن سانند
کوشلیا جی کے چلے ۔ کہہ جے رگھوکل چند

جب پہنچے وہاں تو یہ دیکھا خوش رام اور سیا ہو رہے ہیں
ماں اُن کو بدا کر رہی ہے ۔ یہ ماں سے بدا ہو رہے ہیں
لکشمن کچھ جھجکے یہ سوچا ۔ آگے بڑھ جاؤں کیسے میں؟
"مجھ کو بھی ساتھ لے چلو" یہ آواز لگاؤں کیسے میں؟
کیا جانیں شری رگھوکل بھوشن بنتی سویکار کریں نہ کریں
اپنے چھوٹے پر سیوک پر اپنا اُپکار کریں نہ کریں
یہ سوچ کے لجّا کے کارن ۔ بس وہیں ٹھٹک کر رہے لکھن
تھمبے کے سہارے کھڑے کھڑے ویاکل ہو رونے لگے لکھن

سُنی غریب نواز نے رونے کی آواز
بلک بلک کر لکھن کے رونے کی آواز
بڑھ آئے آگے تبھی ۔ دینا ناتھ دیال
بولے ہیں! ہیں؟ لکشمن کیوں ہے ایسا حال!

تم میری بھجا دوسری ہو ۔ تم میرے پران دوسرے ہو
تم میرے دفنلش دوسرے ہو ۔ تم میرے بان دوسرے ہو
کہنے کو تو ہم تم دو ہیں ۔ واستو میں بلنش ایک ہی ہے
ہے تتو ایک ہے رکت ایک جل ایک ہے انش ایک ہی ہے

جیسے لاٹھی ہاتھ سے چھوٹ بھوم پر جائے
تیوں ہی پربھو کے لکھن نے گہے چرن اکلائے

بولے جب ایسے بھاؤ ہیں تو کیوں پریت کو توڑے جاتے ہو؟
میں تو چرنوں کا سیوک ہوں مجھ کو کیوں چھوڑے جاتے ہو؟
یہاں زیادہ باتیں یاد نہیں دو ٹوک بچن ہے لکشمن کا
یا تو بن گمن ہے لکشمن کا ۔ یا پران گمن ہے لکشمن کا

پربھو بولے دھیرج دھر و اتنے مت اکلاؤ
ذرا سمجھ کی اور بھی دیکھو دھیان لگاؤ

میں سیاسہت بن جاتا ہوں ۔ ننہال میں بھرت شترگھن ہیں
اس جگہ پتا اور ماتائیں شوکاتر ہیں ۔ ملین من ہیں
اسلئے رہو تم یہیں لکھن ۔ ان سب کا دھیرج دھرنے کو
سیوک چاہیئے یہاں بھی تو وردھوں کی سیوا کرنے کو

## لکشمن نے کہا

کس کی سیوا؟ تم بنا کوئی نہ میرا اور
ہوں جہاز کا کاگ میں جیسے نہ دوجی ٹھور

مجھ کو ہے کسی سے کیا مطلب میں تو سیوک سرکار کا ہوں
اردلی حضوری یا خواص جو کچھ ہو لا اس دربار کا ہوں
بھائی سوامی یا پتا سکھا ۔ میرے تو اودھ بہاری ہیں
بھائی سوامی اور ماتا ۔ جو کچھ ہیں جنک دلاری ہیں
سیوا سے بنت رہیں تو پھر کس کام کی بھجا لوٹ جائیں
اسلئے چرن چھوٹیں گے نہیں چاہے یہ پران چھوٹ جائیں
بھائی یہ خون ہے بھائی کا رک سکتا اس کا جوش نہیں
یہ زباں ہے اس بلبل کیطرح جو رہ سکتی خاموش نہیں

## گانا

اے میرے بڑے بھائی ہمراہ میں چلوں گا
سیوک ہوں میں تمہارا سیوا سدا کروں گا
کیسے نہ لے چلوگے ؟ اس وقت جا سکوگے
دامن تمہارا جب میں ہاتھوں سے چھوڑ دوں گا
یہ ہاتھ ہاتھ میں لو ۔ یا کھڑگ ہاتھ میں لو
یا خاکسار ہوں گا ۔ یا خاک ہو رہوں گا
پربھو دھرم کے پتا ہیں ماں دھرم کی سیا ہیں
چرنوں ہی میں جیا ہوں چرنوں ہی میں مروں گا

گہہ نشاد جو ساتھ تھا۔ بول اُٹھا "کیا خوب"
دیکھ حیرت وہ اُس سمے۔ گیا پریم میں ڈوب
پھر نہائے بھاگیرتھی۔ بھاگیرتھ کُل رائے
گنگا سے کہنے لگی۔ سیتا شیس نوائے

## گانا

جے گنگے ماتا۔ جے جے گنگے ماتا
جو جن تم کو دھیاتا۔ من بانچھت پاتا۔ جے جے
سُکھ داتا تم۔ جگ تراتا تم۔ تربھون وکھیاتا
پھول جو لیکر آتا۔ پھل لے کر جاتا۔ جے جے
کتنے ہی پاپی اس جل سے پرم دھام پاویں
تارے گنے نہ جاویں۔ تارے گن جاویں جے جے
ہاتھ جوڑ بنتی ہے میری۔ اِس نیت استھل میں
آویں کشل سہت کوشل پت۔ کوشل میں جے جے

ــــ ا-٥-ا ــــ

لے اشیش سُر سری سے۔ پھر نوا کر ماتھ
چلیں بنوں کو جانکی۔ راگھویندر کے ساتھ

بن گمن کا خاص درشیہ وہ [illegible] میں جہاں لبھاتی ہیں
آگے ہیں رام لکھن پیچھے۔ درمیان میں سیتا جاتی ہیں
ہیں رام لکشمن برہم جیو۔ جانکی پرکرت دیوی سی ہیں
یا سور یہ شیش ہیں دے دونوں۔ اور مدھ میں یہ پرتھوی سی ہیں

آگے چل تینوں جنے۔ نہائے تیرتھ راج
پھر اُس آشرم میں گئے۔ جہاں تھے بھاردواج

تھی ایک تربینی سنگم پر۔ ایک اس آشرم میں رہتی تھی
وہ تو استھول روپ میں تھی۔ یہ سوکشم روپ میں بہتی تھی

اور دوسرے گرام ڈھنگ پہنچے جب رگھرائے
لگیں بوجھنے ناریاں۔ سیتا کے ڈھنگ آئے
کیوں جی تم کہاں سے آتی ہو۔ کس گاؤں کی رہنے والی ہو؟
کنتی ہو تم کس کے گرہ کی کس آنگن کی آجیالی ہو؟
سانورے اور گورے جو ہیں۔ سو کون تمہارے ہیں دونوں؟
کس کل کے دیپک ہیں دونوں۔ کس ماں کے پیارے ہیں دونوں؟
یہ سنتے ہی سیانے۔ کی کچھ دھیمی چال
بتا دیا سنکشیپ میں۔ اپنا تھوڑا حال
کہہ دیا " یہ گورے سے جو ہیں۔ سو میرے دیور ہیں سجنی
سے نام لکشمن جی اِن کا۔ او دھنبش کنور ہیں ہے سجنی"
پھر پہ بھو کو پٹ گھونگٹ ہی میں۔ بتلا کر تر چھے نینوں سے
"پ مجھ داسی کے سوامی ہیں"۔ کہہ دیا سیانے سینوں سے
جان گئیں سب ناریاں۔ ہیں وے سیتا ناتھ
پھر بھی کچھ نے ہنس کے کہا ہنسی کے ساتھ
" جی ایک بات تو رہ ہی گئی۔ اس کا کچھ کام نہیں ہے کیا؟
اِن کا تو نام لکشمن ہے۔ اور اُن کا نام نہیں ہے کیا؟
سُنکر یہ بات ناریوں کی۔ رہ گئیں جانکی سکُچا کر
مُنہ کھول کے اپنا بند کیا۔ پھر چلدیں آگے مُسکا کر
اسی طرح کرتے ہوئے۔ بھرمن اور آنند
بالمیک کے آشرم۔ میں پہنچے سُکھ کند
بولے مُن مہاراج سے۔ سری رگھوراج کرپال
"بتلاؤ ایسی جگہ۔ جہاں رہیں کچھ کال"
بالمیک کچھ ہنس پڑے بولے " سنئے رام
رہنے کو سُکھ دھام کے۔ بتلاتا ہوں دھام

اُس جگہ کرو وشرام جہاں ۔ سروم کھلو دم برہم ہی ہے
جس جگہ پرکرت اور برہم جیو ۔ ہے ایک بھی اور پرتھک بھی ہے
کرتا کارن اور کریا جہاں ۔ درشٹا درشن اور درشیہ میں ہیں
ہیں جُدے جُدے تینوں لیکن ۔ تینوں ہی ایک سروپ میں ہیں"

پربھو بولے" کہنے لگے ۔ مُنی تم تو ویدانت
رہنے کو بتلا رہے ۔ جگہ کوئی ایکانت"

تب بالمیک بولے" اچھا ۔ جس جگہ دیو کا پوجن ہو
نیویدیہ ہو ۔ پُشپ ہو ۔ اکشت ہو ۔ کرپور ہو ۔ دھوپ ہو چندن ہو
آچمن کی ہو نئی پرتما ہو ۔ گھو رشن آپچار ہو ارچن ہو
اس جگہ رہو ہے رام جہاں " جگدیش ہرے" کا گائن ہو"

رگھنندن نے پھر کہا " پوچھا تھا استھان
آپ سُنانے لگ گئے ۔ اُپاسنا کی " تان

پھر کر بالمیک بولے" اچھا ۔ جہاں سنت سماگم ہو
ہو ویدک شاستر کا منتھن شردھا بھگتی اور گیان کا سنگم ہو
اکتھا ہو کتھا پرسنگ جہاں ۔ یا ہر کیرتن کا جمگھٹ ہو
اس جگہ رہو ہے رام جہاں ۔ سوہم داسو ہم کی رٹ ہو

بول اُٹھے پھر سیاپت " کُھل کر دو تو کوئی راج
آپ سجانے لگ گئے ۔ اب کوتا کا ساج"

"کوتا کی بات نہیں ہے کچھ یوں بولے بالمیک پھر بھی
" تم پوچھتے ہو رہنے کی جگہ ۔ تو سُن لو ٹھیک ٹھیک پھر بھی
جس گرہست کے گھر تلسی ہو ۔ اور گئو ہو شالگ رام بھی ہو
جس کا سب کرم ساتوک ہو ۔ نسوارتھ ہو نشکام بھی ہو
جس کے گھر پتا ۔ پتر ۔ بھراتا ۔ سب بندھے ایک دھاگے میں ہوں
ماں ۔ بیٹی بھگنی اور بدھو ۔ سب سُمت روپ تاگے میں ہوں
ناری گرہ چریا کرتی ہوں ۔ نر کرتے ہوں اُدیوگ سدا
ایسے گھر رہیے رام چندر ۔ ہوتا ہو جہاں سنجوگ سدا"

"پھر وہ ہی" - یوں رام نے - کہا مند مسکاتے
والمیک بولے "ذرا - سن تو لو رگھراتے
ایرشا اور دویش کی اگنی سے - جس کا جی کبھی نہ جلتا ہو
ستیتا ایکیتا کا دیپک - جس من مندر میں جلتا ہو
گا رستیہ پریم کی سیرتا ہو - اور جہاں پریم کا ساگر ہو
اس جگہ رہو جس جگہ رام - سب کا سمان برابر ہو
جو کام سماج کا کرتا ہو - اور عزت نہیں چاہتا ہو
کرتا ہو نتیہ پروپکار پر - شہرت نہیں چاہتا ہو
باہر سے جیسا نشچھل ہو - بھیتر بھی ویسا نرمل ہو
لینا دینا کہنا کرنا - دونوں ہی جس کا اجل ہو
بلوان ہو ہمت والا ہو - محنت سے کبھی نہ اوبا ہو
اس کے وچار گرہ میں ٹھہرو - جو دیس پریم میں ڈوبا ہو
وادی پر تو وادی بن بن کر - بھائی بھائی لڑتے نہ جہاں
نردھن کا خون چوسنے کو - دھنپت پیچھے پڑتے نہ جہاں
مذہب اور دھرموں کے جھگڑے - طوفاں نہ جہاں اٹھاتے ہیں
یا حاجی جہاں کہار کے - بھاڑا اور سود نہ کھاتے ہیں
دولت والا ہونے پر ہی - اونچا آسن ملتا نہ جہاں
ہر ایک غریب آدمی سے - نفرت رئیس کرتا نہ جہاں
ہوتا ہے سرودا نیائے جہاں - گن جہاں بل جہاں چھیما جہاں
ہے بشمبھر تم وہیں رہو - رہتا ہے وشوکا پریم جہاں
پر دھن متی کے سدرش جہاں - پر ناری مات سمان جہاں
بھگوان رہو تم اسی جگہ - ہوتا ہے بڑوں کا مان جہاں
سنتوش جہاں وشواس جہاں - سچ نشٹھا اور پرتیت جہاں
تم وہیں رہو ہے نیت جہاں - تم وہیں رہو ہے پریت جہاں

جس جن کی آس تمہیں تم ہو۔ جس جن کی ٹیک تمہیں تم ہو
اس کی آنکھوں میں باس کرو۔ جس کے بس ایک تمہیں تم ہو"
بس یہ ہی کہتے ہوئے پلک اُٹھے مُن رائے
ہاتھ بڑھاکر ہردے سے۔ پربھو کو لیا لگائے
سُستھر ہوکر پھر لگے۔ کہنے مُنی مُن رائے
"اچھا اب ایک ٹھاؤں میں دیتا ہوں بتلائے
سرو گیہ آج بن کر ابھمان۔ جو ٹھاؤں پوچھنے آئے تھے
اس کارن بیٹے بھی اب تک۔ بہرے گھر دِکھلائے تھے
اب سُنو نکٹ ہے چتر کوٹ۔ کچھ شوک۔ دُوند نہ تراس جہاں
ہے جگن تو اس اُچت ہو تو۔ کریئے کچھ کال تو اس وہاں"
چتر کوٹ میں بن گیا۔ سُندر پرن نکیت
ٹھیر گئے رگھونش مُن۔ سیتا لکھن سمیت

## گانا

دھنیہ دھنیہ چتر کوٹ ٹھہرے جہاں راجہ رام
اتِ پاون من بھاون۔ ہلساون ہردے دھام
بہہ رہی مند اکنی ہے۔ وا یوتاپ ناشنی ہے
پھول پات سب سُہات۔ چہچہات پکشی گن مُدام
روز بسنت سہائے۔ پر مُدت کرنے کو
گر ی بن سب سرسائے۔ پر مُدت کرنے کو
جل تھل نبھ چر تمام۔ گاتے ہیں رام نام
لجت ہے سورگ دھام۔ ہرشت ہے رادھے شیام

سماپت

# نقلی کتابوں سے بچیئے

ہماری رامائن اور ہمارے ڈراموں کی زبردست اشاعت دیکھکر لوگوں نے ہوبہو اسی رنگ اور ڈھنگ کی نقلی کتابیں چھاپ چھاپ کر شائع کی ہیں. نقالوں کی کئی سالوں کی کوشش کا نتیجہ یہ ہے کہ بازار میں نقلی کتابوں کی بھرمار ہے. یہ نقلی کتابیں بکسلر کو بیچاتی ہے جسے بکسلر ۲ آنہ ۳ آنہ ۴ آنہ میں بیچکر فائدہ اٹھاتا ہے اور اس طرح خریدار کو دھوکا دیا جاتا ہے خریدار جب اس نقلی اور ناقص چیز کو گھر پہنچ کر دیکھتا اور پڑھتا ہے تو پچھتاتا اور افسوس کرتا ہے خریدار کو اس دھوکہ بازی سے بچانے کے لئے اب ہم اپنی ہر اصلی کتاب پر پنڈت رادھے شیام جی کی تصویر دینے لگے ہیں جیسی کہ اس کتاب پر آپ دیکھ رہے ہیں. اب آئندہ سے آپ دھوکا نہ کھائیے گا۔

## دھیان رہے

جن کتابوں پر آپ "رادھے شیام" یا "رادھے شیام واشسٹھ" "طرز رادھے شیام" چھپا ہوا دیکھیں انہیں قطعی نقلی سمجھ لیں. وہ ہمارے یہاں کی اصلی نہیں ہیں. ہمارے یہاں کی کتابوں پر پنڈت رادھے شیام جی کے نیچے دئے ہوئے دستخط بھی چھپے رہتے ہیں. ان دستخطوں کو پہچان لیجئے۔

राधेश्याम कथावाचक

نیاز کیش: منیجر رادھے شیام پستکالیہ - بریلی

# سُونی ایودھیا

رام کتھا نمبر ۸



لیکھک

نیپال گورنمنٹ سے کتھا واچسپتی کی پدوی پراپت کیرتن کلا ندھی کاویہ کلا بھوشن
شری ہری کتھا وشارد. کوی رتن

پرکاشک شری رادھے شیام پستکالیہ بریلی

سری رادھکا رپرکاشک کے آدھین ہیں

شری

# رام کتھا

## ایودھیا کانڈ

# سوُنی ایودھیا

لیکھک

نیپال گورنمنٹ سے کتھا واچسپتی کا خطاب پائے ہوئے
کیرتن - کلا ندھی - کاویہ کلا بھوشن - کوی رتن

## پنڈت رادھے شیام کتھا واچک

بریلی

آٹھویں مرتبہ ۱۰۰۰ جلد     ۱۹۶۲ء     قیمت فی جلد ۲۰ نئے پیسے

پرکاشک

شری رادھے شیام پستکالیہ - بریلی

# پرارتھنا

جے رگھوپت جے شری پت
جے جگپت ۔ تربھون پت
کوشل پت ۔ سیتا پت
جے گنپت ۔ جے دھن پت
مایا پتے ۔ کملا پتے
بھوپت بھوپت ۔ جن پت ۔ جیون پت
وسرتھ تینم ۔ کردنا تینم
رُج تاپ ہرم ۔ الھادکرم
وردم بل دم ۔ لیش دم سکھدم
کلیان پردم ۔ سیتا رمنم
جے نرپت ۔ جے سُرپت
راگھوپت ۔ تن من پت






راج رہے آنند میں چترکوٹ بھگونت
اب وہ سُنیے جس طرح آیا اودھ سُمنت

آنند کند تھے جب تک۔ تھا تب تک آنند سروپ وہ رتھ
چھب دھام کا ہوتے ہی دیوگ۔ ہو گیا بھیانک روپ وہ رتھ
جو رتھ گھر تھا پریہ بار تھ کا۔ وہ آج سراسر سوارتھ ہے
رتھ ہے یا بنا منورتھ کا۔ یہ اوجڑ گاؤں اکا رتھ ہے
منتری نے جب گھوڑے جوڑے۔ توڑے دیتے ہیں رتھ کو وہ
سوٹے کھا کے بھی نہیں بڑھتے۔ چھوڑے دیتے ہیں رتھ کو وہ
موکھ زور ہوئے ہنہنا رہے۔ اڑتے ہیں دولتی مارتے ہیں
سارتھی کھینچا تا ہے جب۔ تو بری طرح پھنکارتے ہیں
چلتے ہیں تو کھائی خندق کا۔ دھیان چھوڑ کے چلتے ہیں
بن کے ویاکل ہرنوں کی طرح۔ چوکڑی چھلانگیں بھرتے ہیں
جب رام کوئی کہہ دیتا ہے۔ تو وہیں ٹھٹک جاتے گھوڑے
پیچھے کو دیکھ کر بار بار۔ جھٹ جھجھک اٹک جاتے گھوڑے
ان گھوڑوں کی ان پشوؤں کی۔ جب ایسی بری اوستھا ہے
تو اس بوڑھے کی منتری کی۔ کس طرح بتائیں دشا کیا ہے
الو منتری ہے مرتک تلیہ۔ رتھ ارتھی تلیہ دکھاتا ہے
گھوڑوں کے کندھوں پر مُردا۔ اس اودھ مسان میں جاتا ہے

دل میں پوچھے گی اودھ چھوڑے کہاں کرپال
تب کس کس سے کہوں گا میں وِیوگ کا حال
یہی سوچکر رات میں پہنچا اودھ سُمنت
رتھ کو دوارے چھوڑ کر۔ محلوں گیا ترنت

دیکھا ابھی وہ بوڑھا نرپ۔ شیا پر پڑا کراہ رہا
کتنا جل بہا میگھ دوارا۔ پھر بھی دُکھ سندھ اتھاہ رہا
یہ کرم بھوگ تھا یا اپنے آنکھوں کے نُور کی ممتا تھی
یا بوڑھے کشتری راجہ کے پرن کی یہ کٹھن پریکشا تھی
سب انگ شتھل تھے اُتھل پتھل رگ رگ میں شول گڑ رہا تھا
مُردنی چھا رہی تھی موکھ پر۔ ٹھنڈا سب بدن پڑ رہا تھا
زندگی اگر کچھ تھی تو یہ۔ تھے نین دوار پر لگے ہوئے
منتری سُمنت آتا ہوگا۔ اس انتظار پر لگے ہوئے

جبھی سُمنت وزیر نے آکر کیا پرنام
روگی شیا سے اُٹھا۔ کہا" کہاں ہیں رام؟"
مانو ہر ذرہ وہاں۔ لیتا تھا یہ نام
پوچھ رہے تھے محل بھی کہو کہاں ہیں رام؟

اس سمے دشا جو سیچ کی تھی۔ وہ آتی نہیں بیان میں ہے
معلوم یہ ہوتا تھا منتری۔ سرتاپا پرفستان میں ہے
پھر ہوئی وہی دھن رام کہاں؟ آکاش بھی بولا رام کہاں؟
او منتری کے بُت اُتر دے۔ اب رام کہاں؟ آرام کہاں؟
اس نام کی بوٹی سے مُردے۔ منتری میں ذرا جان آئی
"ہیں رام کہاں" اس اِمرت سے گونگے میں کچھ زبان آئی
بولا" رتھ کو اور مجھے چھوڑ۔ نوکا پر رام سوار ہوئے
میں رہا دیکھتا پتھر سا۔ وے تینوں گنگا پار ہوئے

بس اتنا ہی کہہ سکا سچو ہردے کو تھام
اِتنے میں پھر دھن ہو ئی تن گئے نیوں کو رام؟
منتری کے مکھ سے ہاں نکلی۔ دشرتھ کے مکھ سے ہا نکلی
اس ہاں اور ہا کے ساتھ ساتھ سب شریر سے جوالا نکلی
جس طرح سویرے کا دیپک بجھنے سے پر تھم بھڑکتا ہے
اس مرن سیج پر اسی طرح رگھو کل کا راو تڑپتا ہے
"منتری! منتری!! ستیہ ہی گئے ہیں بن کو رام؟
رہی سہی امید بھی۔ جاتی رہی تمام
جب لچھمن گیا۔ رگھبیر گیا۔ ہمراہ ہیں وہ سیتا بھی گئی
تن گیا پران بھی چلا گیا۔ اور ساتھ ساتھ آشا بھی گئی
چھٹپٹا چکے ہیں بہتیرے۔ اس جگت جال میں پھنس کر ہم
ڈوبے ہیں سر سے پاؤں تلک سنسار سندھ میں دھنس کر ہم
آتے ہی ہم یہ سیکھے تھے۔ یہ میرا ہے وہ تیرا ہے
جانے کے پہلے دیکھتے ہیں۔ بس چاروں اور اندھیرا ہے
سامان سرائے کے جتنے ہیں وے سب سرائے میں رہتے ہیں
یاتری خالی ہاتھوں آکر۔ خالی ہاتھوں ہی چلتے ہیں
جگ سے ممتا رکھنے والے۔ آکر دیکھیں یہ نام میرا
کس شوق کا تھا آغاز مرا۔ کس درد کا ہے انجام میرا
اسی سمے بہار کے۔ بھنک پڑی یہ کان
چھیڑ رہا تھا دوار پر۔ کوئی ایسی تان

گانا

دیکھو آنکھ پسار یار۔ دنیا مطلب کی ہے
ماتا اپنے بیٹے کو تو جانتی ہے بس پھول
سوتیلا بیٹا چبھتا ہے۔ ایسے جیسے شول
بات یہ بڑے غضب کی ہے یار دنیا مطلب کی ہے
نار شیلی یہ کہتی ہے۔ ہٹ میری رہ جائے
پت کا چاہے گھر اجڑے یا پران پہ بپت آئے
ہائے چاہت اس ڈھب کی ہے یار و دنیا مطلب کی ہے

راگی کا یہ راگ تھا۔ یا ویراگیہ پلنیت
اتھوا روگی کے لئے۔ تھا انتم سنگیت
دیوٹ پر جل رہی تھی۔ جب دیپک کی جوت
شیا پر بہ رہا تھا۔ تب وچار کا سُروت

سچ ہے دنیا مطلب کی ہے سچ ہے دنیا ''...'' کی ہے
اس مطلب والی دنیا میں۔ یہ ہی حالت ہم سب کی ہے
لعنت ہے ایسی ہستی پر۔ دھکار ہے ایسے جیون پر
جب اپنا ہی ادھکار نہیں۔ اپنے تن پر اپنے من پر
طاقت ہو تو اس بندھن سے۔ ہو کر سوتنتر باہر آؤ
ہستی میں جینا چاہتے ہو۔ تو نیتی سے مر کر آؤ

دُنیا تو جب چھوڑتی نہیں۔ دو زندگانیائے
تو بس ہم بھی ڈھونڈھتے ہیں دوسرا اُپائے

تو الجھن دے بیاری دے۔ دُر بلتا چنتا دے من کو
مجبور یہاں تو ہو دیگی۔ کھو دیویں گے ہم جیون کو
داسیو۔ تم اپنا کام کرو۔ رانیو تم اپنا کام کرو
ہے رامچندر چودہ برسوں۔ تم بن ہی میں بشرام کرو
بادلوں سدا کی نائیں تم۔ چو ماسے میں چھائے رہنا
سورج تم محلوں کی چھت پر۔ یوں ہی اُٹھتے جاتے رہنا
جگنو کی طرح دیپ تو کیوں۔ دھوکا دے دیکر جلتا ہے
تو قائم رہ وشرتھ کیول۔ کیول وشرتھ ہی چلتا ہے
پرلوک میں پرمارتھ چلتا۔ سنسار میں سوارتھ چلتا ہے
بستی کے باہر رتھ چلتا۔ محلوں میں دشرتھ چلتا ہے
سنکلپو تم بھی چلتے ہو؟۔ اچھاؤ تم بھی چلتی ہو
پراتوں کے ساتھ رہیں! ہیں!! آشاؤ تم بھی چلتی ہو

تم رہو ابھی چودہ برشوں ۔ تم کو تو سادھن کرنا ہیں
راجیونین کے ایک بار ۔ پھر انتم درشن کرنا ہیں
یہ کہہ کچھ مورچھت ہوئے پلا ذرا انتراَم
بیچینی نے زباں سے پھر کہلایا "رام"
کوشلیا نے اِس سمے ۔ کی وہ جگہ پوتر
نے آئی وہ کہیں سے ۔ ایک رام کا چتر
وہ چتر ہاتھ میں آتے ہی ۔ بوڑھا تڑپ گیا چترووت ہو
مانو دو ایک گھڑی کو پھر ۔ جی گیا پتھک جیون مرت ہو
لیکھنی نہ لکھ سکتی ہے اب ۔ جو بھاؤ اٹھے روگی کے من میں
کچھ دیر بعد پھر رام کہا ۔ اور پھر مورچھا دیا پی تن میں
اب کی جو آنکھیں کھلیں ۔ تو عجیب تھا حال
یا تو اب اُنماد تھا ۔ یا تھا کوئی خیال
کوشلئے ۔ کوشلئے دیکھو ۔ وہ کیا ہے ؟ دیکھو وہ کیا ہے
کچھ نہیں کچھ نہیں ۔ کوئی نہیں ۔ کوئی بھی نہیں وہم سا ہے
ہیں! وہم نہیں یہ وہم نہیں ۔ پھر پھر نظروں میں آتی ہیں
پہچان لیا یہ وے ہی ہیں ۔ وے ہی روحیں دکھلاتی ہیں
موندی کھولی آنکھ پھر ۔ پھر کچھ آیا دھیان
بولے "کوشلئے سنو ۔ میرا ایک اکھیان
جن دنوں میری ترنائی تھی ۔ تھا پرشرموں میں چڑھا ہوا
اکھیٹ کھیلنے کا بھی تھا ۔ اُوتساہ اُن دنوں بڑھا ہوا
ایک دِوس ایک مرگ کے پیچھے ۔ مگ وسر گیا آخر میرا
ہو گیا اُس طرف ہرن ہرن ۔ چھوٹا اُس طرف شبد میرا
اتنے ہی میں شبد ایک ۔ ہوا ذرا گمبھیر
سنا شروں دُوارا ۔ کہیں بول رہا ہے نیر

سمجھا ہیں یہ ہے میرا۔ کھویا ہوا شکار
شاید جانا چاہتا ہے۔ سرتو کے پار
کوشلیے تم یہ جانتی ہو۔ میں دھنرویدیہ میں شکست ہوں
ہو لکشیہ بھید یا۔ شبد بھید۔ دونوں بھیدوں سے پرچیت ہوں
اسلئے شبد ہی پر مینے۔ کرلیا لکشیہ۔ نشچے اپنا
پھر اسے لکشیہ پر اُسی سمے۔ شر چھوڑ دیا تر بھے اپنا
پہنچا تو بان لکشیہ ہی پر۔ پر لکشیہ نہیں وہ بان کا تھا
گھاتک تھا جس کے پران کا وہ۔ وہ پران بس اپنے پران کا تھا
ہا! اسے یاد آتے ہی وہ۔ ہوتے ہیں رونگٹے کھڑے میرے
کیوں گیا شکار کھیلنے میں۔ کیوں بھاگیہ پہ پتھر پڑے میرے
ٹھہرو دم لیلوں ذرا ابھی بہت ہے بات
نہیں سنے جاؤ پریا۔ رہی ہے تھوڑی رات
بان کے لگتے ہی ہوا۔ کرنا کا سنچار
کسی چٹیلے ہردے کی۔ آئی آرت پکار
گھبرا کر میں اُس اور چلا۔ سوچا یہ کیا بھو تو یہ ہوا
مجھ ہت بھاگی کے ہاتھوں سے آہت یہ کوئی منشیہ ہوا
جیوں جیوں ان میں آگے بڑھتا تھا۔ تیوں تیوں پکار وہ بڑھتی تھی
آکاش کے نرمل پردے پر، کالی بادریا چڑھتی تھی
اب صاف سمجھ میں آتا تھا۔ داڑون دُکھ کوئی سہ رہا ہے
ہا۔ ماتا! پتا!! پتا! ماتا!! ۔ یہ بار مبار کہہ رہا ہے
پہنچا تیر سمان ہی۔ میں بھی اُس کے تیر
کانپ رہا تھا اُس سمے سریو کا بھی نیر
اب میں گھائل کے پاس میں تھا۔ لیکن دل میرے پاس نہ تھا
میں تھا مشر پر تھا آنکھیں کھلیں پہ قائم ہوش حواس نہ تھا

جیوں تیوں یہ شبد کہے بیٹے۔ "تم کون ہو؟ بولو اُتر دو
ہے نردوشی دوشی ہے کھڑا۔ جو دناڈ ہو نردھارت کردو
میں اودھ پوری کا دشرتھ ہوں۔ میرا ہی بان ہتیا ما ہے
پڑ کر شکار کے دھوکے میں میں نے ہی تم کو مارا ہے
یہ کہہ کر گھائل کے سمیپ بیٹھا میں گھاؤ سنبھالنے کو
جن ہاتھوں سے چھوڑا تھا بان۔ ان سے ہی اسے نکالنے کو
نکلی ساتھ ہی بان کے ایک رودھر کی دھار
گونج اٹھی پھر پورے دت بن میں کروں پکار
کہہ کر ماتا! ہائے پتا!! جب گھائل نے کھولیں آنکھیں
تب نیچے جانو میری بھی - ڈبڈبا اٹھیں۔ ڈولیں آنکھیں
اُس بان کا بدلہ لینے کو - آئیں اس طرح نکل آنکھیں
رولیں میری آنکھوں میں آ۔ اُس دُربل کی نرمل آنکھیں
ملے پر سپر اس طرح - دو دو دو پیلے نین
درد مند نے تب کہے دردبھرے کچھ بین
دشرتھ تم راجہ دشرتھ ہو۔ میں دھنیہ ہوا درشن کرکے
وہ بان مبارک ہے جس سے۔ پر لوک جا رہا ہوں مرکے
راجن شکار کے دھوکے میں۔ ہو گیا شکار اگر میرا
تو اس میں دوشی نہیں آپ - آگیا انت اوسر میرا
او دھیش شرون ہے نام میرا۔ میں اک لگھو داس تمہارا ہوں
ماں باپ ہیں اندھے اور بوڑھے - انکا میں ایک سہارا ہوں
میں بُرجب آگی ہوں جنم میرا۔ گذرا ماں باپ کی سیوا میں
اور آج مرا بھی ہوں آکر - تو مرا ماں باپ کی سیوا میں
ایشور سے یہی پرارتھنا ہے۔ ایشور سے یہی کامنا ہے
جاتی مرنے والے کے سنگ۔ یہ جیتی ہوئی داستاں ہے

چکھتے جنم جنمانتر بھی - یہ بھگت پتا ماتا کی ہو
جب کبھی بھی ہووے جنم. جنم تب بھینٹا جنم داتا کی ہو
راجن جگ اور جگ کے سکھ کی - اب مجھے نہ کوئی ضرورت ہے
مرنے والے کی مرنے کے - پہلے یہ تمہیں وصیت ہے
اندھے اور بوڑھے ماتا پتا کی - میرے ذرا خبر لینا
آکر جیون مجھے سنبھالا تیوں - ان کی بھی سُدھ جا کر لینا
اس لوٹے میں پانی بھر کر - لیجا کر انہیں پلا دینا
ہو گی یہ انتم مجھ پہ دیا - پیاسوں کی پیاس بجھا دینا
او دھیش دیش کے لئے آج - سندیش سناتا ہوں اپنا
آدیش نہیں اپدیش نہیں - اُدیش بتاتا ہوں اپنا
گرودکتی سمجھنا نہیں - ہردے کی سرل شدھ گنجاریں ہیں
ایک پتر بھگت کے زدئیں روئیں کی - سبھاو بھری جھنکاریں ہیں

گانا

ماتا ہے میری شرتی پتا میرا ہے شبد ادم
ماتا پتا میں لین ہے سیوک کا رُوم روم
میں اُن کا دھرم پتر - وے دھرم آتما میرے
میں آتما اُن کا ہوں وے پرماتما میرے
ماتا ہی خوشی ہے میری میرا پتا ہی مود
بھنڈار ہے آنند کا - ماتا پتا کی گود
یہ پریم یہ انراگ - ہردے پہ چھا میرے
میں آتما اُن کا ہوں وے پرماتما میرے
مجھ کو تو مہادیو دے - اور دے مہا ماتا کی
ماتا پتا کے روپ میں دیتے ہیں دکھائی
کر دیتے ہیں اپرادھ وہی بس چھما میرے
میں آتما اُن کا ہوں وے پرماتما میرے
دیکر بھی پران بھار ہرن ہو نہیں سکتا
ماتا پتا کے رن سے ادرن ہو نہیں سکتا

رگ رگ میں رادھے شیام یہ رام اور رما میرے
میں آتما اُن کا ہوں۔ ویسے یہ ماتما میرے
پران کنٹھ تک آگئے دیہہ ہوئی نشکام
لینا ماتا اور پتا ہے اب آخری یہ نام
مات پتا میں لین ہو۔ جیو گیا پر لوک
کو شلئے وہ درشیہ تھا۔ اِت پوتر آلوک
میں زندہ تھا۔ یا مردا تھا! کیا تھا!! وہ نہیں سمجھا تھا
ایک لاش سامنے تھی میرے۔ سر میرا اُس پر رکھا تھا
سَریو کی لہریں بولتی تھیں۔ "ہا" ماتا پتا پتا ماتا
درختوں کی ڈالیں بولتی تھیں "ہا ماتا پتا پتا ماتا
کانوں کے بھیتر اُتر تھا۔ "اوشروَن کمار شروَن بیٹا
آکاش کے اوپر اُتر تھا" اوشروَن کمار شروَن بیٹا
یہ حالت کتنی دیر رہی۔ سو ٹھیک نہیں کہہ سکتا میں
جب یاد وصیت کی آئی۔ تو پانی بھر کر اُٹھا میں
انا دھی اندھے کے نکٹ پہنچا جب میں جائے
سوچا کس موہنہ سے کہوں ہو گیا جل آئے
جیوں تیوں دھیرج دھر کہا آگے پیچھے نیر
کہتے تو کہہ گیا پر۔ پانی ہوا شریر
وہ بولے جل لایا بیٹا۔ پر بڑی دیر میں آیا ہے
کچھ تجھے کشٹ تو نہیں ہو لمدل تو نہ تیرا گھبرایا ہے
سردی تو نہیں لگی ہے تجھے۔ کیوں بول ہو رہا بھاری ہے
چِنتا نہ ہلیں کچھ پیاس کی ہے۔ تو تو خوش اور سکھاری ہے
سوچ رہا تھا گھر امیں کیا اتر دوں ہائے
بنا کہے بنتی نہیں۔ کہتے کہا نہ جائے

کچھ ہو بولے گا نہیں جھوٹ

رگھوبنشی کا ستیہ ہے سدا پران کے ساتھ

ہے مہا ستے اور مہاستی۔ میں سَروَن نہیں ہوں دشرتھ ہوں

وہ بڑھاپے کی پر مار تھا۔ میں ایک ابھاگا۔ بخشو ہوں

سر یوتٹ مرا بان سے وہ۔ میرے شکار کے دھوکے میں

اپنا ہی پاؤں کلہاڑی سے۔ کٹ گیا کا ٹھ کے بدلے میں

کانپ کانپ کر کہہ سکا میں اتنی ہی بات

اُس اندھے کے ہردے میں لگا تیر آگھات

سر تھام کے وہ بولا ہیں کیا! اب جگ میں سَروَن کا نہیں

جب پران نہیں تو دیہہ نہیں۔ اور دیہہ گئے سنسار نہیں

جب نہیں سہارا اندھے کا۔ تو کیسے وہ چل سکتا ہے؟

ہو گیا سماپت تیل تو پھر۔ دیپک کیسے جل سکتا ہے؟

جل لایا ہے؟ جل جائے یہ جل۔ نہ جل ہی پران دلویں گے ہم

جس جگہ گیا ہے پران پتر۔ بس اُسی جگہ پہنچیں گے ہم

اب جل کیا امرت بھی آئے۔ تو اپنے لئے زہر سا ہے

ہم اندھوں کو تو سَروَن بنا۔ سوجھی سب تیری ''ایودھیا'' ہے

دشرتھ جل دیتا ہے؟ لا دے مت دے تو کیا دے سکتا ہے

جیون میں اور مرن میں بس۔ جل تو بیٹا دے سکتا ہے

اچھا دیتا ہے؟ ہاتھ پہ دے۔ پھل ملے گا اپنے آپ تجھے

آگے بڑھ کو شل کے راجا دیتا ہے اندھا شاپ تجھے

جس طرح بڑھاپے میں مرتا۔ یہ اندھا پتر چنتوں میں

تیوں ہی وہ یوگ میں بیٹے کے ہو مرتیو تیری بوڑھے پن میں

اتنا کہہ کر چیخ کر۔ لے بیٹے کا نام

وہ اندھا بھی چل دیا۔ دیہہ چھوڑ نِج دھام

کھڑا کھڑا میں سوچتا تھا۔ کیا کروں آ پائے
لگی مجھے یہ دوسری۔ منتھیا و دھنا ہائے
اتنے میں اندھن بول اٹھی۔ لیا سنگ پر ان کے ناتھ چلے
جب ناتھ چلے تو پران چلے۔ سمبندھ پران کے ساتھ چلے
آنکھیں تو پہلے ہی سے نہیں۔ اندھوں کی ٹیک شروں ہی تھا
جب شروں بھی نہیں رہا تو پھر فیصت بس ایک ہرن ہی تھا
ہا شرون! شرون کرتا ہے نہیں۔ ٹیرے ہے یہ اندھی میتا
گودی سہاگ سب سونا ہے۔ سونا سنسار ہوا دنیا
ہے برہم جہاں۔ بس جیو پر کرت۔ شوبھا ان میں سبھی وہیں
دے گئے جہاں تو گیا جہاں۔ میں بھی آتی ہوں ابھی وہیں
کانوں کو کھول ایودھیا پت۔ سن نے دلاپ اب اندھی کا
اندھے کا کشٹ مٹ چکا ہے۔ کر گرہن شاپ اب اندھی کا
جو مرے بھوگ کر اٹھتی ہے۔ وہ آگ نہ ٹھنڈی ہوتی ہے
اس لاش کے پاس کھڑی ہو کر۔ یہ رانڈ پتوتی کہتی ہے
پت کا شوکرم وہیں پڑا۔ یہ دیکھ آہ اٹھتی ہے میری
تو بھی جو مرے تو ٹھیک وقت۔ انتشٹ کریا ہووے نہ تیری"
بس یہ ہی کہتی ہوئی۔ شت اور پت کو ٹیر
اندھی بھی سُر پر چلی۔ لگی نہ جاتے دیر
آتی تھی من میں میرے۔ بار بار یہ بات
منتھیا اور یہ تیسری۔ ہوئی آج کی رات
پھر سوچا ہوگا وہی۔ جیسا ہو ہو تو یہ
اپرادھی کے واسطے ہے یہ ہی بھو تو یہ
چاہے اجان میں ہو پر میں۔ سو ویکار دوش یہ کرتا ہوں
ٹوٹی چھاتی کے شاپوں کو۔ ماتھے پہ اپنے دھرتا ہوں

ایشور جھوٹا بھی شاپ ہو یہ - تو بھی دشرتھ کو سچا ہو
اس شاپ کے کارن ہی پیدا، مجھ پُتر ہین کے بچا ہو
یہ سوچ کے دھیرج ہوا مجھے - لوٹا کر انت کریا سب کی
پر آج وہی دھیرج میرا دیتا ہے مجھے سزا تب کی
وے ہی روحیں وے ہی شکلیں اب میرے آگے آتی ہیں
کوشلیئے - کوشلیئے - دیکھو - وے مجھ کو پاس بلاتی ہیں

گانا

دنیا میں آج کس کو میں کیا بتاؤں کیا ہوں
پچھلا پہر نشا کا۔ دن کا ڈھلاؤ سا ہوں
وہ بھاگ ہوں جو پھوٹا - تارا ہوں وہ جو ٹوٹا
چھاتی پہ بھوم کی میں ایک بھار سا دھرا ہوں
گدی سے ہو جو اترا - سب کچھ چھنا ہو جس کا
راجا ہوں وہ تو بھوکوں مرتی ہوئی پرجا ہوں
اٹھتا ہوا دھواں ہوں - جاتا ہوا سماں ہوں
اچھائیں مر گئیں سب میں ایک اب چتا ہوں
ہے رادھے شیام باقی اتنی جگر میں گرمی
ہیں رام اب بھی میرے - میں اب بھی رام کا ہوں

رام رام کہہ - چھوڑے نرپ نے پران
ہوا دیپ بھی صبح کا - اسی سمے نِروان
کبھی لاش پر رانیاں - گرین پچھاڑیں کھائے
انتہ پور سے پرگٹ ہو - گھر گھر دیا پی ہائے

محلوں میں لاش ہے راجہ کی بن میں شری رام اور لکشمن ہیں
انتیشٹ کریا ہو کس پرکار - ننہال میں بھرت شترگھن ہیں
دنیا کی صورت صاف صاف - اس جگہ دکھائی پڑتی ہے
ہوں چار چار بیٹے جس کے - اُس کی یوں لاش بھٹکتی ہے

مہاراج کی مرتیو سے بدل گیا سب رنگ
کیکئی کی ہو گئی۔ بھید بھاؤ نا بھنگ
ہوئی اُتری شیس سے گئی داہ کی رات
آنکھ کھلی تو سامنے دیکھا ہوا پربھات
بولی کیکئی" نیترا پنا۔ اپنے ہاتھوں میں پاپیں نے
کیا جڑتا کی حد تو کاٹی ۔ اور پتوں کو سینچا میں نے
اس سمے سمترا ٹیرا دھی۔ کچھ دوش تمہارا بہن نہیں
دُردن اپنی پرار بدھ کے ہیں۔ برسوں تک اب توسدن نہیں
کوشلیا بولی کیا بتائیں۔ جو تھے پن میں یہ تاپ ہوا
اُس اندھے بوڑھے تاپس کا۔ اس پرکار پورا شاپ ہوا
محلوں میں جب اس طرح بڑھتا دیکھا کلیش
گرو وششٹھ نے آنکر۔ دیا تبھی اپدیش
ہے مہارانیو دھیر دھرو۔ رونے سے ہاتھ آئے گا کیا؟
کولاہل اور دلاپوں سے۔ مرنے والا جی جائے گا کیا؟
سنسار میں جس نے جنم لیا۔ وہ انت ایک دن مرتا ہے
جو بلتا ہے وہ بجھتا ہے۔ جو پھلتا ہے وہ جھڑتا ہے
مانو تو کیا اندرا وک بھی۔ سدا نہیں رہنے پائے
کرما نسار چوراسی میں۔ سب پرانی ہیں آتے جاتے
کتنے ہو چکے جنم پیچھے۔ کتنے آگے طے کرنا ہیں
کتنے گھر گذر چکے اب تک۔ کتنے اب اور گذرنا ہیں
جب اپنا ہی کچھ پتا نہیں تو کیسے رشتے ناطے ہیں
سب سپنے کے سے کھیل ہیں یہ جو کچھ نظروں میں آتے ہیں
کیسا گھر کیسے گھر والے۔ سب بازی گر کی مایا ہے
وہ اپنے رستے جاتا ہے۔ جو اپنے رستے آیا ہے

رکھتی ممتو ہو جیو میں تو ۔ وہ بڑا کار کہلاتا ہے
اور شریر اپنا سمجھو تو ۔ وہ سنمکھ پڑا دکھاتا ہے
جو بولے تھا دیکھا وہ نہیں ۔ جو دیکھا ہے وہ اب بھی ہے
اب بتلاؤ ہے کون مرا ہو کس کی یہ رودا بیٹی ہے

سچے یوگی کا ہوا ۔ سچا جب اپدیش
کچھ تو کم ہو ہی گیا کلیشیوں کا کلیش

تب گروشٹ نے آ گیا دی ۔ اب ایسا تیمن کیا جائے
تیلوں میں اور مسالوں میں کچھ دنوں مرتک رکھا جائے
کیکئی ۔ پردیش سے منتری ور ۔ بلواؤ بھرت شترو ہن کو
ان کے ہی دوار اکرم ہوں سب دے ہی دیں آگ تن کو

آگیا پالن میں لگی ۔ نہیں ذرا بھی بار
لاش رکھائی گئی وہ ۔ اسی تیین اُنار
کو شلیا نے تب کہا کرے طور ولاپ
ستنیہ ہو گیا اس طرح ۔ اندھی کا بھی شاپ

نانا کے گھر نانا پرکار ۔ وُس سوپن بھرت دیکھا کرتے
شترو ہن سہت چنتت ہو کر ۔ اُن سب کا پھل سوچا کرتے
اتنے میں پہنچا دوت وہاں ۔ یہ نہیں کہا کیا گذرا ہے
اتنا ہی بولے ۔ چلئے گا ۔ گرو دیو نے ہم کو بھیجا ہے

راہ راہ ملتے رہے اشگن اور اُتپات
جیوں تیوں کوشل دیش میں آئے دونوں بھرات
دیکھا سارا دیش ہے سونا اور اُجاڑ
تالابوں میں ریت ہے درکشوں پر ہیت جھاڑ

جو کوئی انہیں دیکھتا ہے ۔ وہ نیر بہاتا آنکھوں سے
مانو لوپ ہوا نرپ کا رعب ۔ سواگت کر رہی آنسوؤں سے

جب پوچھتے ہیں یہ کشل تو ہے ؟ اُتر ملتا یہ کہیں کہیں
اب کشل کہاں جب کوشل میں کوشل کے پت اور پران نہیں
بھیّا مجھلی ماتا جی نے۔ بن باس دیا رگھنندن کو
چودہ برشوں کے لئے گئے۔ وے اور سیتا لکشمن بن کو
اچھا تھی مہاراج کی یہ۔ رگھنندن جی کو راج ملے
در مانگا یہ ماتا جی نے۔ بھیّا تم کو یہ تاج ملے
اس میں تو راضی تھے نریش۔ پر بہن نہ دو جا بچن ہوا
رگھنندن کے بن جاتے ہی۔ بھوپت کا سُر پُر گمن ہوا
ہے کسی کا اس میں دوش نہیں۔ اپنا نصیب ہی کھوٹا ہے
بن گیا ہے بن تو اندرپوری۔ سونی ہو گئی ایودھیا ہے
ہے بھیّا کشل یہی ہے اب۔ جو آپ یہاں پر آئے ہیں
مُردوں نے یہاں جان پائی۔ جو آپ کے درشن پائے ہیں

سماچار یہ سنتے نہیں۔ تھا اک دھواں سیاہ
اٹھوا ٹوٹے دلوں کی تھی درد بھری آہ
اُٹھا ہوائی آسماں سے ایسا طوفان
بھرت راج کی شانتی کا ڈول گیا جلیان

ہردیو چھو اس بتلاتے تھے۔ ہوسکتا اب نرواہ نہیں
مانو ملاح کہہ رہے تھے۔ اب ہمیں سوجھتی راہ نہیں
اُس سمے ایک ہی مانجھی تھا۔ اس سمے ایک ہی کیوٹ تھا
اُس مانجھی اُس کیوٹ پر ہی۔ بیڑے والے میں جیوٹ تھا
وہ کیا تھا پریم ؟ رام کا تھا۔ تھے بھرت اسی پر تھمے ہوئے
اب جتنے شواس نکلتے تھے۔ سب رام رام میں رمے ہوئے
یہ دِوت نہ ہوتا تھا دکھ ہے کتنا۔ کس طرح سہہ رہے ہیں
شواسوں کا تار بندھ رہا ہے۔ یا مکھ سے رام کہہ رہے ہیں

رام رام کہہ رام کہہ بولے بھرت پکار
سنو پرجاجن - بھراتاجن میرا تچھ وچار

سورگیہ پتاکی وہ اچھا جو گئی اپورن ساتھ اُن کے اب کاریہ میں پرنت ہو دیگی۔ تب چکیں گے رن اس جیون کے سچاہے وہ ہی مرتک کرم سچا انتیشٹ سندرن وہ جس سے ہو شانت مرتک آتما سب پرکار سچا ترپن وہ یدپتاکے سچے پتر ہیں ہم - توشانتی اُنہیں پہنچائیں گے کچھ ہو شری رامچندر جی کو - اب ہم ادھیش بنائیں گے ملتاہے راج بڑوں ہی کو - مت یہ ہی نیائے پُورو ک ہے شری رام ہی سچے راجا ہیں۔ یہ بھرت تو اُن کا سیوک ہے اوپرگواہ ہیں سوریہ چندر- بیچ گنگا- جمنا ساکشی کرتا ہوں آج پرتگیا ہیں - کرکے بچہ - بچہ ساکشی یہ راج مکٹ نیما لنسار - جب تک نہ رام کے سرپر ہو تب تک شیا کو تیاگتا ہوں - پرتھوی ہی میرا بستر ہو

اس پرکار اُس پرجا کو دے تو جیون دان
محلوں میں پہنچے بھرت - ہو کر دڑھ بھگوان

آنگن میں آتے ہی دیکھا - داسی کبری ہے کھڑی ہوئی سوا رتھ کے لئے آ رہنے لگی - تھالی ہاتھوں میں سجی ہوئی "ہم پھا چاہتے ہیں"۔ اتنا ہی کہا بھرت نے جلدی میں پرسہن شتروہن کو نہ ہوا - پڑ گئے بل اُن کی تیوری میں جس طرح رام کے ساتھ اُدھر - شری لکھمن تیز طبیعت کے ہیں تیوں بھرت لال کے پاس اِدھر - شتروہن گرم عادت کے ہیں شتروہن نے سوچا جگت جلی - اب ہمیں جلانے آئی ہے گل کرکے محلوں کا چراغ - ارتا بال کر لائی ہے

کرودھ تو تھا ہی آسی چھن۔ توڑ دیا وہ تھال
خوب گھسیٹا بھوم پہ۔ کھینچ کھینچ کر بال
کوبر لوٹا پرکٹ ہیں۔ دی سب ٹیڑھ تیڑ
دل کی بھی شاید۔ گئی۔ بانکپن اور چھیڑ
اور کوٹتے شترگھن۔ کنت ہو گئے دور
بھائی کے سنکیت نے کیا انہیں مجبور
پہنچا ماتا کے نکٹ۔ اب ماتا کا لال
ایک کٹھن تھا اُسی کو پرکٹ کیا تکال

"ماتا تم میری ماتا ہو؟ ہیں۔ نہ تمہیں ہو کیا ماتا میری
کیا تم ہی ہو رگھو کل کی رانی۔ کیا تمہیں جنم داتا میری
میں بھولا! ہاں ماتا ہو تم۔ ماتا کا درجہ اونچا ہے
ماتا سے کچھ اُنچت کہنا۔ سب پرکار اُنچت بیجا ہے
اس لئے ایک ہی مارگ آج مجھ بھولے کو دکھلاتا ہے
وہ نہیں آج سے ماتا ہے۔ جو رہی آج تک ماتا ہے
تم من میں یہ کلپنا کرو۔ بیٹا میرے جنما ہی نہیں
میں سمجھوں گا بے ماں کا ہوں۔ میرے کوئی ماتا ہی نہیں
مانو تو ہیں سمبندھ سبھی۔ مانو تو سارے ناتے ہیں
ورنہ سب جیو اکیلے ہی۔ دنیا میں آتے جاتے ہیں
یہ ماتر بھاو جانے پر بھی۔ کوئی دربھاؤ نہیں ہوگا
ہے مہامتی تم مدت رہو۔ انچت برتاؤ نہیں ہوگا
پھل ہے یہ کرپا تمہاری کا۔ جو جیون آج شدھرتا ہے
سونا جیوں جیوں ٹھوکا جاتا۔ تیوں تیوں بھوشن ہی بنتا ہے
تپ کر بجھ کر ہو گیا ٹھوس۔ اب ہردے نہ کومل پرت رہا
ماتا ماتا نہ رہی اب سے۔ تو بھرت نہ اب سے بھرت رہا

اب سے اپنا دھیہ ہے ایک دھارنا ایک
منتر ہے اپنا ایک ہی ایک ہی اپنی ٹیک

گانا

برت بھنگ کرینگے نہیں۔ دُرواکیہ بول کر
سہہ لینگے ظلم پریم سے چھاتی کو کھول کر
پیچھے کو ہٹیں گے نہ اگاڑی ہی بڑھیں گے
قاتل جب ہم پہ آئے گا تلوار تول کر
جتنا بھی کہیں گے صحیح اور صاف کہیں گے
باتیں نہ بنائیں گے۔ ثنار قبند کھول کر
شکوے میں شکایت میں برائی میں بدی میں
دیکھیں گے پہلے اپنے جگر کو ٹٹول کر
موتی ہردے کے مان۔ سرو دریں بہت ہیں
لائے بھی رادھے شام کوئی رول رول کر

کیکئی پر اس سمے۔ کتھا دارُن سنتا پ
بتا رہا تھا مون ورت من کا پشچا تاپ
بھرت لال نے ادھر بھر کر کہا آپ ہی آپ
اُدے ہوا کس جنم کا۔ ودھنا میرا پاپ
وہ سُکماری سیتا ماتا۔ بن میں کیسے رہتی ہوگی
کیونکر ورشا اور کڑی دھوپ۔ سر پر اپنے سہتی ہوگی
دن میں تپتی بالو پر چل۔ ایڑینت وکل ہوتی ہوگی
رجنی میں سوکھے پتوں پہ۔ یا کانٹوں پہ سوتی ہوگی
بن میں رگھونندن سا بھائی۔ اور لکشمن جیسا بھرتا ہو
گھر میں کبری سی داسی ہو۔ اور کیکئی سی ماتا ہو
اتنے دکھ پر یہ بجر گرے۔ چھوٹے ہیں پران پتاجی نے
کیا یہی دیکھنے کو دھارا۔ نرجیون مجھ دُر بھاگی نے

شتروہن کنارے سریو کے۔ مجھکو بھی تم پہنچا دینا
ہو جبھی پتا کا داہ کرم۔ میری بھی چتا جلا دینا
یہ کہہ کر اُس جوش میں خنجر لیا نکال
اِتنے ہی میں دھن ہوئی۔ یہ کیا میرے لال
کوشلیا نے دوڑ کر پکڑا جیوں ہی ہاتھ
کیکئی نے بھیت میں مارا اپنا ہاتھ
"ہے بھرت کیکئی کی تم نے۔ دیکھی ہی نہیں دشا کیا ہے
بچے تم جان نہیں سکتے۔ ماتا میں کتنی ممتا ہے
اُس سے جو کچھ بھی بھول ہوئی۔ سو تب کلنگ کا شاسن تھا
پرشانت اسی سمے ہوتے تم۔ تو دیکھتے جو پرورتن تھا
کوشلیا نے اس سمے چھاتی سے لپٹائے
اس پرکار شری بھرت سے بچن کہے سمجھائے
"تم میرے پران۔ اے میرے ہردے تو نہیں تو پھر ہم بھی ہیں نہیں
سب اور سے تردشن ہوکے ہم۔ سنسار میں جی سکتی ہیں نہیں
ہے رام اگر آسرا میرا۔ تو تو بس میرا سہارا ہے
یدوہ نینوں کا تارا ہے۔ تو تو پرانوں کا پیارا ہے
اب رہی بات کیکئی کی۔ اُس کی بھی اس میں خطا نہیں
ہوتی جب سر پر آتی ہے۔ چلتی ہے کسی کی ذرا نہیں
اُس بہن سے یہ گھٹنا جو گھٹی۔ سو کیول ایک بہانہ تھا
واستو میں مرتیو تھی راجہ کی اور رام کو بن میں جانا تھا
کتنی پیاری اور تھی سچی یہ تقریر
پھر بھی دیا کل بھرت کو بندھی نہ اس سے دھیر
بولے" اس میں ایک ہے مرجانے کی بات
ہوگا بادل کے بنا بجلی کا اُت پات

سنسار کہے گا میں نے ہی۔ یہ سارا ناٹیہ رچا یا تھا
میں نے ہی راجیہ کے لالچ سے۔ کیکئی کو سکھلا یا تھا
سچ کہتا ہوں ماتا تم سے۔ یداس میں گنہ گار ہوں میں
تو جتنے دنڈ جگت میں ہیں۔ سب سہنے کو تیار ہوں میں
گو بدھ سگرو بدھ۔ اور براہمن بدھ۔ ان سبکا مجھے پاتک ہو
یداس میں میری رائے بھی ہو۔ یداس کی مجھے خبر تک ہو
پرہت کا بادھک بنتے ہیں۔ پر مارتھ کی نندا کرنے میں
ہوتا ہے جتنا گھور پاپ۔ پر دھن پرواراہرنے میں
دینوں کا گلا کاٹنے میں۔ رشوت کی رقم اڑانے میں
جتنا گناہ ہے متروں سے۔ وشواس گھات کرجانے میں
بیواؤں اور یتیموں کا دھن۔ مارنے میں جو ورگت ہے
میں ان سب کا ادھیکاری ہوں جو میری اس میں سمت ہے
جو وش رس بھرے کنک گھٹ ہیں کہتے کچھ ہیں کرتی کچھ ہے
اُن کا پھل مجھے ملے اس میں۔ یدمیری چالاکی کچھ ہے
جو جات کا اپنی درد ہی ہو جس کو نہ سندیش پیارا ہو
اس کی گت میں پاؤں ماتا۔ جو اس میں میرا اشارہ ہو
جو نام چاہنے کی خاطر۔ نیتا سماج کا بنتا ہو
اس کا سب پاپ مجھے ہو یدمیری اس میں کچھ منشا ہو
جو دشا دھرم کر توتیہ۔ ستیہ۔ ہر بھگت ہیں ناشک کی ہو
بس وہی اوستھا ہو میری۔ یداس میں ملامت بھی ہو

یہ کہہ کر ڈہول ہوا۔ اور گرات کال
کوشلیا کی گود میں کیکئی کا لال
کوشلیا نے تب کہا۔ اٹھو میرے پوت
سچائی کو چاہیئے۔ زیادہ نہیں ثبوت

تم سچے ہو میں کہتی ہوں ۔ تم سچے ہو ساکشی ہوں میں
دنیا کیسے آپیش دے گی ؟ ہے پتر مدھیہ ورتی ہوں میں
جو کھرا ہے وہ ہر وقت کھرا ۔ چاہے جو کرلے جانچ کہیں ۔
بالا ہے بول سچائی کا ۔ ہے نہیں سانچ کو آنچ کہیں

اتنا کہہ کر ہردے سے لیا پھیر لپٹائے
اسی سمے اس محل میں ۔ گرو وشسٹھ جی آئے
آتے ہی گرو نے کہا ۔ چھوڑ و اور وچار
پہلے کر دو پتا کا پتر ۔ داہ سنسکار ۔
پتا، شبد یہ جس سمے ۔ پڑا کان میں آئے
پرتھوی پر لوٹے بھرت ۔ دھیر گیا بسرائے
تب وشسٹھ جی نے کہا ۔ تجو دیر تھا سنتاپ
کیا ئی ہو کر کس لئے ۔ کرتے سوچ ولاپ

سوچو اس کو جو مرتا ہے ۔ سنسار کی مایا ترشنا پر
وہ سدا جی رہا ۔ مرا ہے جو ۔ سچائی اور پترگیا پر
وہ زندہ مردے سے بدتر ۔ جو اپنے لئے جی رہا ہو
اس کا مرنا جینا ہے جو ۔ اوروں کے لئے مر گیا ہو
سوچو ۔ اس کو جو پاپی ہو ۔ دبھچاری لمپٹ کامی ہو
سوچو ۔ اس کو جو ہر کو تج ۔ پاکھنڈوں کا انوگامی ہو
سوچو ۔ اس کو دوسروں کی جو ۔ انّت کو دیکھ کے جلتا ہے
سوچو ۔ اس کو جو سچا بن ۔ بھولی دنیا کو چھلتا ہے
سوچو ۔ اس کو ودّیا پاکر ۔ ابھمان میں بھرا ہوا ہے جو
سوچو ۔ اس کو دھنپت ہو کر ۔ نردھن کو ستا رہا ہے جو
سوچو ۔ اس کو یش کی خاطر ۔ کرتا دھرما نشٹھان جو ہے
سوچو ۔ اس کو ہو نام میرا ۔ اس لئے رہا دان جو ہے

سوچو۔ اس کو جو اونچ نیچ کا۔ بھید لگاتا اپنوں میں
سوچو۔ اُس کو جو پڑتا ہے۔ مت متانتروں کے جھگڑوں میں
اُس براہمن کو سوچو۔ بھٹکا جو اپنے براہمن کرم سے ہو
اور شوچنیہ ہے کشتری وہ بنچت جو کشا تر دھرم سے ہو
سوچو وہ دیش جو سچائی۔ اُدیم وا نجیہ کھو چکا ہو
دَدنے پہ۔ شُود در شُود پہ جو۔ دیئوں کا گلا کاٹتا ہو
وہ شود ر سوچنے قابل ہے۔ جو ہے سیوا کی شکت رہت
ان سبھوں میں وہ ہے شوچنیہ۔ جو آگیانی ہر بھگت رہت
دشرتھ تھے سچے کرم ویر۔ وے نہیں سوچنے یوگیہ کبھی
جیون اور مرن ہے مایا مے۔ یہ پد نہ بھولنے یوگیہ کبھی

یوں سچے برہمرشی کی۔ سن سچی تقریر
گیان وان تھے ہی بھرت بندھی شیگھر ہی دھیر
اُٹھا بڑی ہی دھوم سے۔ نرپ کا مرتک مان
رام رام کی ٹیر سے۔ گونجا اودھ مسان

ویراگیہ بھرا بھرت والا۔ نظارہ ایک سرپو پر تھا
راجا کی لاش چتا پر تھی۔ اور دھواں چتا کے اوپر تھا
جس سمے بھرت نے واہ دیا۔ تب یہ وچار آئے من میں
اُڑ گیا دھوئیں کے ساتھ است۔ رہ گیا سیتہ ہی ست پن میں
گانا

دنیا مسافر خانہ ۔ مسافر خانہ
کوئی آئے کوئی جائے جیا مسافر خانہ
دُکھیا ہو جاے سُکھیا سو جائے سُکھیا
کال سب کو ہی کھائے اپنا ہو یا بیگانہ
یہ واکیہ نہ بھولو رادھے شیام۔ دنیا دھوکہ کی ٹٹی ہے
آنکھیں ہوں تو دیکھو نہار آخر مٹی کی مٹی ہے
سوئی ایودھیا سوئی ایودھیا سوئی
بن رہا سر سائے کیسا دور لگا زمانہ

# مہابھارت

پنڈت رادھے شیام کتھا واچک کی رامائن کے طرز میں ہم اب مہابھارت کو بھی کتھا کی شکل میں تیار کرا رہے ہیں باجا اور طبلے پر ہندوستان کے مایہ ناز بہادروں کے کارنامے گا کر پبلک کو خاص دلچسپی پیدا ہوگی۔ اسی خیال سے پبلک کی فرمائش پر ہم نے اس کتھا کا سری گنیش ہندوستان کے مشہور قومی شاعر پنڈت مادھو شکل کے دست مبارک سے کرایا تھا۔

ابتک اس کتھا کے مندرجہ ذیل حصے چھپ کر تیار ہو گئے ہیں صرف ہندی چھپے ہیں۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۔ بھیشم پرتگیا | ۴۴ نئے پیسہ | ۱۳۔ یکش سمواد | ۴۴ نئے پیسہ |
| ۲۔ بھیشم پراکرم | ۴۴ نئے پیسہ | ۱۴۔ کیچک بدھ | ۴۴ نئے پیسہ |
| ۳۔ پانڈو جنم | ۴۴ نئے پیسہ | ۱۵۔ ابھمنیو بواہ | ۴۴ نئے پیسہ |
| ۴۔ پانڈوؤں کا بال کال | ۴۴ نئے پیسہ | ۱۶۔ نرن نمنترن | ۴۴ نئے پیسہ |
| ۵۔ پانڈوؤں کی ششتر پرکشا | ۴۴ نئے پیسہ | ۱۷۔ شانتی کا ادیوگ | ۴۴ نئے پیسہ |
| ۶۔ لاکشا گرہ | ۴۴ نئے پیسہ | ۱۸۔ گیتا گیان | ۴۴ نئے پیسہ |
| ۷۔ بک سنگھار | ۴۴ نئے پیسہ | ۱۹۔ سیناپتی .. | ۴۴ نئے پیسہ |
| ۸۔ دروپدی بواہ | ۴۴ نئے پیسہ | ۲۰۔ ابھمنیو ویر | ۴۴ نئے پیسہ |
| ۹۔ شبھدرا ہرن | ۴۴ نئے پیسہ | ۲۱۔ مہارتھی کرن | ۴۴ نئے پیسہ |
| ۱۰۔ راج سویہ یگیہ | ۴۴ نئے پیسہ | ۲۲۔ پانڈو وجے | ۴۴ نئے پیسہ |
| ۱۱۔ دروپدی وستر ہرن | ۴۴ نئے پیسہ | ۲۳۔ اشومیدھ یگیہ | ۴۴ نئے پیسہ |
| ۱۲۔ کرا تارجن یدھ | ۴۴ نئے پیسہ | ۲۴۔ پریکشت کا راج تلک | ۴۴ نئے پیسہ |

ملنے کا پتہ

## شری رادھے شیام پستکالیہ۔ بریلی

رام کتھا نمبر ۹

# چترکوٹ میں بھرت ملاپ



لیکھک

نیپال گورنمنٹ سے کتھاواچس پتی کا خطاب پائے ہوئے

کیرتن کلاندھی۔ کاویہ کلا بھوشن ہری کتھا وشارد کوی رتن

پرکاشک:۔ شری رادھے شیام پستکالیہ بریلی

# پنچ وٹی

رام کتھا نمبر ۱



لیکھک

نیپال گورنمنٹ سے کتھا واچس پتی کی پدوی پراپت

کیرتن کلانِدھی۔ کاویہ کلا بھوشن۔ شری ہری کتھا وشارد۔ کوی رتن

राधेश्याम कथावाचक

پرکاشک: شری رادھے شیام پستکالیہ بریلی

# شری
# رام کتھا

(آرنیہ کانڈ)




رچیتا

نیپال گورنمنٹ سے کتھا واچسپتی کی پدوی پراپت

کیرتن کلانِدھی۔ کاویہ کلا بھوشن شری ہری کتھا وشارد کوی رتن

## پنڈت رادھے شیام کتھا واچک

پرکاشک شری رادھے شیام پستکالیہ بریلی

ساتویں مرتبہ ۱۰۰۰۰ جلد    ۱۹۶۱ء    قیمت فی جلد ۲۳ نئے پیسے

پرنٹر:- پنڈت رام نرائن پاٹھک

شری رادھے شیام پریس بریلی

# پرارتھنا

ہے جگ وندن۔ رگھو نندن میری بگڑی سُدھار

جن گن تارن بھٹکے جن میرا بیڑا ہو پار

میں دین، دکھ بھاری۔ تم دین دکھ ہاری

در دوار پہ کھڑا ہے بھکاری۔ کھولو دیا کا بھنڈار

تم لیتے دیا کاری۔ رشی پتنی ہے تاری

وہ تو شاپ کی شِلا تھی۔ میں ہوں پاپ کا پہاڑ

جتنے ہیں تارے تم نے سمجھ لے نہ تارے اُتنے

مجھے بھی جو تارو۔ تب میں جانوں کرتار

پر ان تم تمام کے ہو، ناتھ رادھے شیام کے ہو

نام کے دھنی ہو تو مجھے بھی تار




جس دن سے آ کر رمے رام ستچدانند
چترکوٹ میں تبھی سے رہے نتیہ آنند
انرت پھل پھلنے لگے بارہ ماس بہار
منیوں کی نائیں کریں بن میں رام بہار

ایک روز بن پھول کچھ رگھونندن
چن لائے شری سیتا جی کو
اپنے ہاتھوں گہنے بنائے
پہنائے شری سیتا جی کو
سندر گلاب کا شیش پھول
کٹیاں کملوں کی کلیاں ہیں
موتیا پرویا بال بال
بالیاں جوہی کی لڑیاں ہیں
جھومر بن جھومی سورج مکھی
جھمکے جھمکے داؤدی کے
گلنار گلے کا گلوبند
اور کرن پھول گل مہندی کے
چمپا کلیوں کی چمپ کلی
کنٹھی کمنیہ کیتکی کی
ہیں ہار ہار سرنگاروں کے
مالا من ہرن مالتی کی
پہونچی پھولی پچرنگے کی
چل ترنگ کے جوشن ساجے
بیلا جب بازو بند بنا
تو کلغے کے کنگنی ساجے
پیلے پچلڑا سیوتی کا
ستلڑا سگھڑ گل کیلی کا
جگمگ جت بنا چاندنی کا
تو توڑا ہوا چمیلی کا
تاگڑی سجائی گیندے کی
پازیبیں بنیں مونگرے کی
دو پلہ لالہ کے چھڑے کڑے
جھانجھیں جھنکائیں مروے کی
یوں پھبتے پھولوں سے سج کر
جب پھولی پھولوں والی وہ
تب منہ منہ مسکرا اٹھا
پھولوں کا پالک مالی وہ

اتنے ہی میں کاگ ایک ۔ آیا پنکھ پسار
بن دیوی کے چرن میں چلا چونچ ایک مار
دیکھ نیچ کی نیچتا ۔ کوپے کچھ رگھورائے
بان بنا ایک سینک کا ۔ چٹ پٹ دیا چلائے

پیاری کے پران ناتھ جی نے کر دی وہ بلا ہوا پیچھے
جاتا ہے جہاں جہاں کاگا رہتا ہے بان لگا پیچھے
آندھی سمان نبھ منڈل پہ جب کاگا چڑھتا جاتا تھا
بادل کی طرح ساتھ ہی میں وہ بان بھی بڑھتا جاتا تھا
تینوں لوکوں میں بھرما پھرا یہ دکھ ہر سکتا کوئی نہیں
آکاش ہمالیہ ۔ ورنالیہ رکشا کر سکتا کوئی نہیں
سب اور سے جب آشا ٹوٹی چلایا چونچ پھاڑ کر کے
پا سکتا ہے کیا چین بھلا سجن سے کھل بگاڑ کر کے؟

نارد مارگ میں ملے ۔ کہا "جائے یوں تراس
بان ہے جس بلوان کا جاؤ اسی کے پاس"
سن کے اس اپدیش کو ۔ پلٹا چکر کھائے
تراہ مام، کہہ رام کے ۔ گرا چرن میں آئے
کرپا درشٹی کر رام نے ۔ ہر لی اس کی ویادھ
ایک نین کو پھوڑ کر ۔ چھما کیا اپرادھ

یہ اندر کمار جنیتا تھا ۔ آیا تھا رام پریکشا کو
ابھمان کے کارن آنکھ گئی لے گیا ساتھ اس شکشا کو
اپنے گھمنڈ میں دشٹ لوگ اوروں کو نہیں دیکھتے ہیں
اس سے گیان کچھ ہوتا ہے نیچا جب کہیں دیکھتے نہیں
اتنے پر بھی وہ اچھے ہیں جو ٹھوکر کھائے سنبھلتے ہیں
ہین کرم ہیں جو گر کر بھی عادت کو نہیں بدلتے ہیں

چترکوٹ میں اس طرح ۔ رہے خوب اسرار
نتیہ درشنوں کے لیے آتے تھے نر نار
دھیرے دھیرے بس گئے وہاں کئی ایک گرام
چھوڑ دیا رگھوناتھ نے تب وہ پیارا دھام
ایک جگہ رہتے نہیں ۔ جم کر کبھی فقیر
نرمل کہلاتا وہی ۔ بہتا ہے جو نیر
پانچ کوس اس روز چل ٹھہر گئے شری رام
اتری آشرم میں کیا ۔ جا کر کے وشرام
انسویا نے اس سمے سیتا کو ار لائے
وِمل ۔ دویہ بھوشن بسن ۔ پہنائے ہرشائے
بولیں "سچ تو گئے یہ ۔ گہنے اپنی ٹھور
کنتو نار کے واسطے ۔ ہیں آبھوشن اور

کیا رکھا ہے ان چمکدار کنٹھیوں ۔ ٹیکیوں اور جھومر میں؟
یہ شیش ۔ پھول سجا سر کا ۔ سر جھکے بڑوں کے آدر میں
ہیت دھرم شروَن ہو شروتوں سے ۔ یہ شروَن پھول ات اجول ہو
ماتھے پر تیج کی بیندی ہو ۔ آنکھوں میں لاج کا کجل ہو
شدھتا ناک کی ہو بلاق ۔ دانتوں کی خوب صفائی ہو
جم جائے جتیندرتا کا رنگ ۔ یہ گالوں کی ارونائی ہو
بازوؤں کا بازو بند یہی ۔ بازوؤں میں بس تیاریاں ہوں
انگلی کے مندری اور چھلے ۔ ان گنتی دستکاریاں ہوں
جن ہاتھوں کے پیارے زیور ۔ چکی ۔ چرخا ۔ سل بٹنا ہیں
ان کے آگے کیا چیز بھلا ۔ ہتھ پھول ۔ جھن اور کنگنا ہیں
جو ہاتھ داس بن کے گھر کے ۔ گھر کو روٹیاں کھلاتے ہیں
پہونچیاں ۔ چھیلی ۔ دستانے ۔ ان کے آگے شرماتے ہیں

کنٹھی تو یہ ہی کنٹھ کی ہے — بس کنٹھ میں مصری گھولی ہو
یہ گلے کا تیجا گلو بند — سچی اور میٹھی بولی ہو
ہو ہردے پہ شردھا کا جگنو — جڑواں ہمیل گنبھیرتا کی
ستیتا موتیوں کی مالا — اور چمپا کلی دھیرتا کی
پت پریم کا چندر سینی ہار — گردن پر اور جگر پہ ہو
پتی ورت اور برہمچریہ ورت کی — نرمل کوندھنی کمر پر ہو
پتی آگیا میں جم جائیں پاؤں — یہ لچھے چھڑے ہیں پاؤں کے
سن مارگ پہ چلتے رہیں پاؤں — یہ بچھوئے کڑے ہیں پاؤں کے
لجا لی بھا شئیل کی جب — ساڑی اور چولی شوبھت ہوں
تب دیکھ دیکھ اس ناری کو — دیویاں سورگ کی لجت ہوں

یہ ہیں ناری جات کے بھوشن اور شرنگار
ہو جاتی ہے پرکرت بھی جنھیں دیکھ بلہار
پر ایسے شرنگاریں ہیں کتنی لولین
جگ میں تو ہو رہی ہے نار جات شوقین

فرمائش پوری ہوتی ہے — پر ٹیوہ نہ جاتی رونے کی
بن گئے ہاتھ کے کھوئن کڑے — تو چاہیئے تگڑی سونے کی
پت جاہے شرم کرتے کرتے — مر جائے یا بیمار رہے
پر ناری یہی چاہتی ہے — ڈیوڑھی پر کھڑا سنار رہے
ساڑی مہین ہو ریشمین — بس ایسا ساج سہاتا ہے
نیچ کو اتنی لاج نہیں — سارا شریر دکھلاتا ہے
اٹھتے جاتے ہیں دنیا سے — پہناوے پتی ورتاؤں کے
بڑھتے جاتے ہیں گھر گھر میں — سارے سجاؤ گنکاؤں کے
یدی یہ ہی حالت رہی تو پھر — درگت ہوگی ابلاؤں کی
جو جات شرومن ہے ابتک — کہلائیگی جوتی پاؤں کی

پتی کی بیٹھک ہو جُدے ، باہر کی چوپال
پیہ ناری کو چاہیئے سندر بھون وشال

بڑھیا سے رنگ محل میں ہوں — مخملی بچھونے بچھے ہوئے
تصویریں ہوں آئینے ہوں — گلدستے بھی ہوں سجے ہوئے
پریہ پاندان اور عطردان — چوکیوں کے اوپر ساجے ہوں
ہوں کھیلنے کو مینا طوطے — جی بہلانے کو باجے ہوں
ایسے ٹھاٹھوں سے بن ٹھن کر — من میں سکھ پاتی ہے ناری
سنگار کو اپنے دیکھ دیکھ — پھولی نہ سماتی ہے ناری
اس سمے مسکرا دیتی ہے — جب باہر سے پتی آتا ہے
بس اتنی ہی سیوا پوجا — پات ورت دھرم کہاتا ہے

سیانہ تم کو دے رہی ۔ شکنتا میں لولیش
اسی بہانے کر رہی دنیا کو اُپدیش
چار بھانت کی ناریاں ۔ ہیں اس جگ کے بیچ
اِت اُتم ہیں پرتھم پھر ۔ اُتم مدھیم نیچ

اِت اُتم وہ کہلاتی ہے — جس کی بس ٹیک ایک ہی ہو
ہو ایک ہی جس کا دھیہ دھیان — ورت اور وویک ایک ہی ہو
جو سمجھ رہی ہو یہ من میں — دوسرا نہ اشٹ کہیں کوئی
میرے پت کے اترکت اور — دنیا میں پُرش نہیں کوئی
پت ہی ورت ہے پت ہی گت ہے — پت ہی بھیتر اور باہر ہے
میں پرمیشور کو کیا جانوں — میرا پت ہی پرمیشور ہے
کیسا پوجن اور آدیاپن — نارائن یا چندرائن ہے
میرا بیکنٹھ تو گھر ہی ہے — جس میں میرا نارائن ہے

اپنے اُچ وچار کی ۔ اِت اُتم کہلائے
اب اُتم بھی دھارنا ۔ کہتی ہوں سمجھائے

اُتم پتی کو پتی جانتی ہے — پتی جان کے سیوا کرتی ہے
پتی کو پرسن رکھنے کے لیے — ساری پرچریا کرتی ہے
پتی کے اترکت دوسروں کو — بھائی کی طرح جانتی ہے
جیٹھوں کو پتا سمجھتی ہے — چھوٹوں کو پُتر مانتی ہے
پتی کے سنکٹ کی ساتھن ہو — پتنی کا دھرم نبھاتی ہے
پتی سکھی رہے اس لیے — نتیہ۔ دیوی دیوتا مناتی ہے
بوڑھا اندھا پتی پاکر بھی — کرتویہ کو پالن کرتی ہے
پتی کے جینے پر جیتی ہے — پتی کے مرنے پر مرتی ہے

یہ ہے اُتم ناری کا دھرم کرم اور گیان
اب مدھیم کی بات بھی سنو لگا کر دھیان

دوسروں کی دیکھا دیکھی جو — کرتویہ کو پالے رہتی ہے
لجا۔ لالچ۔ سے یا بھئے سے۔ نج دھرم سنبھالے رہتی ہے
چنچل من کے ہونے پر بھی — سنگت کے کارن نیکی ہے
ایسے آچرنوں کی ناری — جگ میں۔ مدھیم شرینی کی ہے

اِس سے نیچے ناری جو۔ وہ نکرشٹ کہلائے
جات ورن۔ کل۔ جنم کو پاپن سدا لجائے

ناری کا پتی بنچک ہونا — دونوں ہی لوک بگڑنا ہے
اس لوک میں لوک ہنسائی ہے — پرلوک میں نرک یاتنا ہے
وبھیچارن ناری کو دنیا میں — کہتا ہے بھلا نہیں کوئی
دربار میں پرمیشور کے بھی — کرتا ہے چھما نہیں کوئی
اس لیے اچت ہے ناری کو — بس دھرے دھرم کا دھیان بہت
یدی دھرم ہے تو دھن دھام بہت — آرام بہت سنتان بہت

پتی کی سیوا ہی نہیں ہے کیول ایک کرم
اور بھی ہیں سنسار میں کچھ ناری کے دھرم

گوری شنکر کی بھانت سدا — جب ساس سسر کی سیوا ہو
تب گنگنا یک کی طرح سپھل — پتی دیو کی پوری پوجا ہو
گھر میں جو بھی ہو نند بہو — دیور رانی یا جیٹھانی ہو
ان سب کی داسی بن جائے — تب ناری گھر کی رانی ہو
باہر سے آیا ہوا اناج — گھر ہی میں دلا جائیگا جب
گھر ہی میں سوت کات کرکے — گھر ہی میں بُنا جائیگا جب
گھر ہی کا کام اور دھندا — جب دھرم ہوا شٹ پر پر اُس کا
تب گھر والی گرہ لکشمی ہو — گھر سورگ سے ہو بڑھکر اس کا

ایک اور بھی مکھیہ ہے ناری جات کا کرم
بچوں کا پالن سدا سمجھے پہلا دھرم

پرلوک کے ناتے اُچ دھرم — پتی دھرم ہی سمجھا جاتا ہے
پر دیش میں اس سے بھی اونچا — سنتان اُدھرم کہلاتا ہے
کارن ناری سے دیش سدا — اُتم سنتان چاہتا ہے
پتنی پر درشٹ نہیں اُس کی — ماتا گنوان چاہتا ہے
سنتان ہیت ہی ہوتی ہے — سنسار میں سرشٹی ناریوں کی
ہلیں پر کرت پانی پڑے نہیں — یدی اس پر درشٹی ناریوں کی
اس لیے دھرم ہے ناری کا — سنتان کا وہ پالن سمجھے
جن نیکا جگ کو دینے میں — جننی کا جننی پن سمجھے

## گانا

جگت میں ناری رتن کی کھان
اسی کھان سے پرکٹ ہوئے ہیں۔ دھرم دھریہ بلا درسمان
پاتا ہیں جس دیش میں ہوتیں۔ سچرتر گن وان
اُسی دیش کو جگ میں ملتا۔ سب سے اُونچ استھان
ہو جائے یدی ناری جات کو۔ ماتر دھرم کا گیان
تب تو رادھے شیام۔ جگت کا چمن میں ہو کلیان

انسویا اور سیا میں ۔ پریم پورن سا لھاد
بڑی دیر تک رہا یہ سشکشا پرد سمباد
اتری رگھوبر سے ملے اُدھر پریہ بھلت گات
پھر ورنن کرنے لگے ۔ کچھ پریہ تشوچیت بات

"ہے رام تمہارے دوارا ایک جگ کو سندیش سُنانا ہے
کرتو یہ پتت نرمنڈل کو کنچیت اُپدیش سُنانا ہے
ناری سماج کو پُرش لوگ اپنی جاگیر سمجھتے ہیں
افسوس ہے اپنے کو اونچا اور اُسے حقیر سمجھتے ہیں
یہ نہیں جانتے ہیں وے نر کتنا گہرا انوراگ اس کا
سنسار میں اور گرہستی میں کس پائے کا ہے بھاگ اس کا
اردھانگن کی پدوی دیکر جھوٹا ستکار کر رہے ہیں
"سہدھرمن" پد کے پردے میں ایک اتیاچار کر رہے ہیں
وہ بھیشن دکھ بھری گاتھا بس نہیں کتھن میں آتی ہے
پتنی کے نام سے ناری کی جیسی درگت کی جاتی ہے
اپنے کو تو سب طرح ، رکھیں پورن ستونتر
کنتو ناری کا کر دیا دھرم رہے پرتنتر

تم پتی ورتا پتی بھگتا ہو یہ انھیں سکھایا جاتا ہے
پر اپنے پر جب آتی ہے تو کان چرایا جاتا ہے
پدی اپنے تنو بھی بیاہ کریں تب بھی ہوتا وچار نہیں
ناری کو کچھ بھی دوش لگا تو جینے کا ادھکار نہیں
باہر کے نانا دوشوں سے جیون گندہ کرنے والو
اس دنیا کے درسنوں پر موہت ہو کر مرنے والو
سیکھو تم جات سے ناری کی سنسار میں سچا دھرم ہے کیا
کیا پریم ہے کیا ہے سہن شکتی سیوا ہے کیا اور شرم ہے کیا

# گانا

پرشوں نے استریوں کو پھانس لیا پنجرے میں
پیاری کہہ کہہ کر ڈال دیا پنجرے میں
جب آدپرش نے سرشٹی کو تھا اپجایا
ادھیکار سبھوں کا ایک سمان بنایا
پرشوں نے اپنا یہ پرشارتھ دکھایا
اپنے کو اونچ اور نیچ انھیں ٹھہرایا
بھولی چڑیوں کو قید کیا پنجرے میں
پیاری کہہ کہہ کر ڈال دیا پنجرے میں
جیون ہی چھوٹا نو ماس کا بندی خانہ
اور بڑا جگت کے کارا گرہ میں آنا
پتو پتی۔ پتروں کے گھر میں ہوا ٹھکانا
تینوں پن بندھن ہی میں پڑے بتانا
بس ایک پریم کا نیم پیا پنجرے میں
پیاری کہہ کہہ کر ڈال دیا پنجرے میں
اتری نے تب تک کیا۔ یہ ہی وارتالاپ
انسویا کا سیا سے جب تک رہا ملاپ
کئی روز یوں ہی رہا۔ سمتلین سمباد
وداع مانگ کر ایک دن۔ چلے رام ساٹھاد
سیتا لچھمن کے سہت۔ رگھوکل کیرو چند
نتیہ وچرتے تھے یوں ہی۔ بن میں سو چھند

گزرے تھی رات کبھی بن میں اور کبھی کسی کی کٹیا میں
دن رات بیتتا تھا پربھو کا سچرچا میں سچرتیا میں
جتنے تپی ورشٹیہ رشی تھے سب ہی کا درشن کر ڈالا
بن باسی نے بن میں آکر بن ہی کا جیون کر ڈالا

آگے چل کر مارگ میں ۔ مارا اُسر ویرادھ
پتھ بھوم کی میٹ دی ۔ یہ دکھدائی ویادھ
تب جا کر شر بھنگ سے ۔ ملے سچدانند
مانو پاس ممکشو کے ۔ پہنچا برہمانند

مدت میں ارمان نکلے ہیں ۔ اب بھگت نہ دامن چھوڑیگا
جیون جس کے کارن رکھا ۔ اس پہ ہی جیون چھوڑیگا
سب اپنے جی کی کہہ ڈالی ۔ انتم پہ نام کرتے کرتے
ہر دھام گیا ہر کا پیارا ۔ "شری رام رام" کرتے کرتے

پربھو کی چھب پہ پران جوڑے پتنگ سم کھوئے
ایسے پریمی کا چرت کس سے چیترت ہوئے
جن کا گن گاتے ہوئے ۔ چلے یہاں سے رام
ساتھ ساتھ رگھوناتھ کے تھا رشی ورند تمام
لایا پرتھوی ناتھ کو ۔ وہاں پرتھوی کا پھیر
جہاں پڑا تھا ہڈیوں کا ایک اونچا ڈھیر
ٹھہرے ٹھٹکے ایک ٹک ۔ لگے دیکھنے ناتھ
پھر پوچھا رشی ورند سے تھا جو اُنکے ساتھ

ہے پوجیہ ورو ۔ رشیو منیو ۔ ہڈیوں کا کیسا ڈھیر ہے یہ؟
یہ پتھ بھوم کا ہے کلنک؟ ۔ یا شاسن کا اندھیر ہے یہ؟
ہا! کیسا کرور کشٹ والا ۔ کرونا پورت نظارہ ہے
پکڑے ہیں اس نے پاؤں میرے ۔ دل کو کر ڈالا پارہ ہے
یہ کیا ہے؟ بتلاؤ تو سہی ۔ چپ کیوں ہو؟ کیسے ڈرے رہے
کس مالی کا اجڑا ہے باغ ۔ جس کے یہ پھول بکھرے سے ہے؟
یہ کہتے کہتے کرونا ندھ ۔ کرونا کے ساتھ لگے رونے
کیا جانیں کیا کیا یاد آیا ۔ جس سے سرناتھ لگے رونے

دیکھ دشا رگھوناتھ کی - پلک اٹھا رشی درند
کچھ ورِدّھوں نے تب کہا" سنئے کرونا کند

| | |
|---|---|
| ہم کو بے ترپ کی پرجا جان | اسروں نے خوب ستایا ہے |
| کتنے ہی رشیوں منیوں کو | اتیا چاریوں نے کھایا ہے |
| جو بھوجن بنے بھکشکوں کے | ان کی ہڈیاں پڑی ہیں یہ |
| پتے تو خزاں کے پیٹ میں ہیں | سوکھی ٹہنیاں پڑی ہیں یہ |
| حیرت سے اس کو دیکھ رہیں | جو اتیاچی سے بدلا لے |
| پر ملا نہ ایسا ویر کوئی | پورا جو اگلا پچھلا لے |
| یہ پھول ہیں جس کی بغیہ کے | وہ مالی شاید سوتا ہے" |
| اس کی ہی لاپرواہی سے | انیائے باغ میں ہوتا ہے" |

کرون کہانی جب پڑی - کرونا ندھ کے کان
کیوں آئے ہیں جگت میں - آیا اس کا دھیان

| | |
|---|---|
| پالن کرنے میں پتر دھرم | اقرار کو اپنے بھول گئے |
| اوتار لیا جس کارن سے | اس کار کو اپنے بھول گئے |
| پر تھیں پرکرت چھوڑے نہیں | اس نے یہ یاد دلاہی دی |
| المست کیسری کی - بن میں | ندرا اس طرح چھڑاہی دی |

خبردار ہوجائیں اب - ظالم اور بدکار
خبر گیر سنسار کا - ہوا ہے خبردار
آج، جوار بھاٹا ہوا - پرکٹ سندھ میں آئے
لگیں بجائیں پھڑکنے - نیتر گئے گرمائے

| | |
|---|---|
| گو برہمن - رکشک گرج اٹھے | رشیو تم سنو پرتگیا کو |
| پرتھوی - پاتال گگن منڈل | تینوں تم سنو پرتگیا کو |
| میں ہاتھ اٹھا کر کہتا ہوں | یہ دکھ ہرنا ہے کام میرا |
| پرتھوی کو نشچر ہیں کروں | تب دشرتھ نندن نام میرا |

# گانا

ہم چھتری دھرم نبھائیں گے — پرتھوی کا بھار ہٹائیں گے
ہرن کو کر پورن دکھائیں گے — پرتھوی کا بھار ہٹائیں گے
ہو چکا بہت جو ہونا تھا — کھو چکے بہت جو کھونا تھا
اب ویرتھ نہ سمے گنوائیں گے — پرتھوی کا بھار ہٹائیں گے
اپنے سکھ کا کچھ دھیان نہیں — چاہیئے راج۔ دھن۔ مان نہیں
پتوں پر رات بتائیں گے — پرتھوی کا بھار ہٹائیں گے
جنگل کی بڑیاں کھا کر ہم — بن کی بوٹیاں چبا کر ہم
پراکرتک ویر بن جائیں گے — پرتھوی کا بھار ہٹائیں گے
بن باسی کیا کر سکتا ہے — سنیاسی کیا کر سکتا ہے
یہ دنیا کو دکھلائیں گے — پرتھوی کا بھار ہٹائیں گے
پا لیں گے شتر یہ نہ جب اپنا — پا لیں گے گورو تب اپنا
سر تو یہ میں جسم لگائیں گے — پرتھوی کا بھار ہٹائیں گے
جگ میں انیائے چھا گیا ہے — سیما پر پاپ آ گیا ہے
پھر دھرم کا سورج اگائیں گے — پرتھوی کا بھار ہٹائیں گے
جب نشچر دل کو دل ڈالیں — انیائے کے مل کو مل ڈالیں
بس رام تبھی کہلائیں گے — پرتھوی کا بھار ہٹائیں گے

پرنتپال نے جب کیا۔ پرن یوں ہاتھ اٹھائے
ادھر ویوگن۔ ادھر من۔ بولے "جے رگھورائے"
آگے بھگت ستائش سے۔ بھیٹے بشری بھگوان
امت پریم کو دیکھ کی۔ ابرل بھگتی پروان
وہیں مہرشی اگست سے۔ ملے رام سکھ دھام
پوچھا" رہنے کے لیے۔ بن میں کوئی ٹھام
دشش اگست نے اس سمے۔ دکھلایا سد بھاؤ
(پنچوٹی) کے پاس کا۔ رکھا یہ پرستاؤ

کمبھج من سے لے وداع۔ لکھن سیا کے ساتھ
پنچ وٹی میں رچ کٹی، ٹھہرے شری رگھوناتھ
اِدھر بہے گوداوری۔ کرتی ہوئی کلول
اُدھر بنوں میں پکشی گن۔ بول رہے مردو بول

بٹ۔ بلو۔ رسال۔ کدل۔ پیپل   اُن سے چھوٹی اور رستی تھی وہ
کومل وشال بن پتوں سے   پرپورن۔ پُری پُٹی تھی وہ
بیلوں یا لتا بتانوں میں   بن دیوی سی لپٹی تھی وہ
سچ مچ ہی ہو بسنت رانی   پشپوں سے لدی پھدی تھی وہ
پراکرتک ساج سنگاروں سے   جگمگ تھی اور جٹی تھی وہ
اُس بن کی ناٹک شالا میں   کوی کی نائکا نٹی تھی وہ
تربھون کی شوبھا کو لے کر   دنڈک بن میں پرکٹی تھی وہ
جس پر نثار بیکنٹھ۔ سورگ   ایسی پریہ، پنچ وٹی تھی وہ

ایسا سندر دھام جب، بنا رام کا دھام
سنجوں میں پاون ہوا۔ پنچ وٹی کا نام
کھیل پرکرت سے کھیلتے تھے۔ چھتری کے لال
اسی طرح آنند میں بیتے بارہ سال
لگا تیرھواں سال تب۔ کرنے تیرہ تین
ہونی ہو کر ہی رہے، اس میں میکھ نہ مین

راون کی بھگنی شوپ نکھا   آئی اس جگہ سیر کرنے
مانو پرن وپر کے ڈھنگ پہنچی   اسروں کے ہت بیر کرنے
دیپک پر جاتا ہے پتنگ   جیون نیو چھاور کرنے کو
سورج پر نہیں جھپٹتا ہے   بلہاری ہو کر مرنے کو
پر یہاں سوریہ سے ملنے کو   وہ ایک کیڑی تیار ہوئی
ساتو کی پرش کی شوبھا پر   راکشسی پرکرت بہار ہوئی

بولی" مجھ سی سندری اور نہ جگ میں ہوئے
تم سا بھی سندر لیوا۔ کہیں نہ دوجا ہوئے
مانو ہم دونوں کا سوروپ ودھ نے وچار کر رکھا ہے
چندرماں بتانے والے نے سورج تیار کر رکھا ہے
سنکوچ چھوڑ کر بن باسی پورا ودھ کا اُتساہ کرو
میں تم کو آ گیا دیتی ہوں مجھ سے گندھرو وواہ کرو"
سیتا جی کے ہردے میں۔ دمک اٹھی یہ بوئے
چندر سور یہ مل گئے تو یہاں اماوس ہوئے
من ہی من کچھ مسکرا۔ بولے سیتا ناتھ
"چھما کر دے ہے کامنی۔ نہ ہو ہمارے ساتھ
ہم بیاہے ہیں کنوارے ہیں نہیں پھر ایک ناروِرت رکھتے ہیں
اپنی کے سوا اور سب کو ماتا اور بہن سمجھتے ہیں
اس لیے تمھاری یہ آگیا پالن کر سکتے کبھی نہیں
ہم آریہ ونش ہیں۔ آریہ دھرم کھنڈن کر سکتے کبھی نہیں"
سنے پشاچن نے جبھی۔ ایسے روکھے بین
ہٹی ادھر سے تب پڑے لکھن لال پہ نین
لکشمن سے بولی" مجھے دیکھ تم کیوں اتنے مسکاتے ہو؟
وہ تو بیاہے ہیں۔ لیکن تم ناری وہیں دکھلاتے ہو
اچھا تم ان کی طرح مجھے اُتر دینا ٹھکرا نہیں
تم بنے بنو میں بنی بنوں یہ جوڑا بھی کچھ بُرا نہیں"
لکشمن کا تو پرکرت سے۔ تھا سو بھاو ہی گرم
گرما کر کہنے لگے" چل ڈھٹنا بے شرم
ایسی باتیں کرتے تجھ کو او کلٹا لاج نہ آتی ہے
مجھ سے یہ کہنے کے پہلے پاپن مر کیوں نہیں جاتی ہے

پہلی ہی بار زندگی میں ایسی نرلج دیکھی ہم نے
ہے آج کا دن منحوس بڑا اتنی نرلج دیکھی ہم نے
اوکل کلنکنی پشاچنی یدی ہوا ، وواہ نہیں تیرا
تو اپنے سنرکشک سے کہہ وہ کر دے ٹھور کہیں تیرا
ہے آریہ وواہ یوگ سادھن سودا نہ سمجھ بازار کا یہ
آرام عیش اس کا نہ لکشیہ بندھن کہ تو یہ بچار کا یہ
اور اگر وِواہ ہو چکا ہو تو جا نج پتی کی سیوا کر
وہ ہی آرادھیہ دیو تیرا اس سے ہی سکھ کی آشا کر
یدی ہو ودھوا او ستھا تو پتی نام کی ویراگن بن جا
دیش اور جاتی کی سیوا کو بس سچی سنیاسن بن جا
بہنوں کا اپنی کر ادھار یہ راہ ہے تیری شبھ گت کی
سنسار میں بس قائم کر دے یوں یادگار اپنے پت کی
ورنہ یوں واہی پھرنے میں کیوں اپنا نام نچاتی ہے؟
کل کو سماج کو دیش کو بھی وبھچارن داغ لگاتی ہے"

شکشا سن بن پتی کی ۔ جلی جل گئی اور
ملی شدھ جل کو نہیں چکنے گھٹ پر ٹھور

راکششی نے سوچا" اس سے تو گل سکتی دال نہیں اپنی
یہ تو پورا اپدیشک ہے بدلے گا چال نہیں اپنی
البتہ وہ ہی شیام ورن کچھ کومل چت دکھلاتا ہے
پر ساتھ میں اس کے ناری ہے اس سے نہ مجھے اپناتا ہے
بہتر ہے بکٹ روپ دھر کے اس ناری کو کھا جاؤں میں
اپنے رستے کا وہ کنٹک چھن میں اس طرح مٹاؤں میں"

بکٹ روپ دھرتے ہوئے لگی نہ اسکو دیر
جادوگرنی سا کیا ۔ اُسرا نے ہتھ پھیر

ودھائی سیتا کی طرف۔ جب وہ منھ کو پھاڑ
سھن نے لکشمن سے ہوئی۔ اس کو یہ کھلواڑ

بیٹے کے آگے تاب ہے کیا    جو ماں کو دُکھت کرے کوئی
سیوک کے ہوتے کیا مجال    سوامن کا اہت کرے کوئی
ہو گئے سمترانندن کے    اس چھن کو نیتر لال دونوں
تتکال کال کے استر ہوئے    چھتری کے کر کرال دونوں
سوچا اس کی گردن مروڑ    دنیا سے اُسے دور کردوں
لاتوں اور مکّوں سے    دم بھر میں چور چور کردوں
لکشمن کا ایسا کرور کوپ    جس سے مہا راگھو ور نے
"ماروت انگ بھنگ کردو"    یہ دیا اشارہ رگھو ور نے

آگیا شری رگھوناتھ کی۔ لکھن نہ سکتے ٹال
کاٹ لیے راکشسی کے ناک۔ کان۔ تتکال
چلی گئی جب راکشسی پھل کرموں کا پائے
تب لکشمن سے اس سمے بولے سری رگھورائے

"تم تو ودھ ہی کو تتپر تھے    پر میں نے یہی اچت سمجھا
ودھ کرنا ابلا ناری کا    نیما نسار انوچت سمجھا
اس لیے کرایا انگ بھنگ    جس سے کروپ ہو جائے یہ
ایسی اشلیل یاچنائیں    پھر کہیں نہ کرنے پائے یہ"

لکشمن بولے۔ "آپ نے پالا یودھا دھرم
مار ڈالنا بھی نہیں تھا۔ کچھ انوچت کرم

پربھو تو اُس گرو کے چیلے ہیں    جس نے حوصلہ بڑھایا تھا
بالیا وستھا کے ہاتھوں سے    تاڑکا سنگھار کرایا تھا
وہ کہتے تھے جو تیتا ہے    اس کا ودھ کرنا دوش نہیں
دنیا کی گندی چیزوں کا    دنیا سے ہٹنا دوش نہیں

ہنس کر سیتا نے کہا" تم سکتے تجھے مار
کنتو تمہارے بھرات ہیں۔ دیا۔ چھما بھنڈار"
وا مانگی کہا سیہ سن۔ رگھوپت گئے لجائے
ادھر پھیر کر منہ لکشمن۔ تڑپے ذرا مسکائے
اب سنئے جیسے بڑھی۔ یہاں کٹیلی باڑھ
چنتا کی برسات کا شروع ہوا اساڑھ

اس بن میں کچھ تھوڑی ہی دور — اگنت رجنیچر بستے تھے
اس شوبھ بن کھا کے کئی ایک — ان میں سے بھائی لگتے تھے
تھے مکھیہ جو کھر دوشن ترشرا — وہ بڑے دیر در وانی تھے
راون کے سنگھی ساتھی تھے — مانو اسکے ہی ثانی تھے
انکے ڈھنگ جا کر جب روئی — یہ پتا چپنی ویاکل ہو کر
وہ لڑنے آئے رگھوور سے — کل سہت اکٹھے کل ہو کر
چودہ ہزار تھے رجنیچر — رگھوور کل کر رائے اکیلے تھے
اس جگہ کھیل لیلا دھاری — اپنا کچھ کھل کر کھیلے تھے
لکشمن کو تو بن میں چھوڑا — شری سیتا جی کی رکشا میں
کودنڈ پہ چند چڑھا کر کے — ڈٹ گئے یدھ کی چنتا میں
شر تھے یا بجلی کے ٹکڑے — دم لیں رپ شیش بھید کر کے
چھٹتے ہی دشٹوں کی چھاتی — چھلنی کو چھید چھید کر کے

اسی سمے یاد آ گیا۔ پرتھو کو وہ ادگار
ڈھیر ہڈیوں کا نرکھ۔ کیا تھا جو اقرار

مانو اپنے پیارے پرن کو — آج ہی پورن کر ڈالیں گے
پرتھوی کو پاک پاپ سے کر — کھل ونش چورن کر ڈالیں گے
پرن نہیں تھا یہ تھا روپرکاش — جس سے تم مٹتا جاتا تھا
نشچروں کا چودہ سہس کٹک — کائی سا پھٹتا جاتا تھا

رستہ بھی نہیں بھاگنے کا یوں شتروں نے کر پامال دیا
چھاتی چھیدی بسر چھین گئے آنکھوں سے پران نکال لیا
رن بھومی سے تیر ونگی آندھی جب اتر گئی تو کیا دیکھا؟
وہ یدّ ستھل یا دیجے استھل لاشوں سے پٹا ہوا دیکھا

کھر دوشن ترشرا دسب. پڑے ہوئے تھے موں
وشو میھر سے بیر کر. جیے پا سکتا کون؟
اسی سمے سیتا سہت پہنچے لکشمن آئے
تبھی سروں نے سورگ سے. کہا پشپ برسائے

ہے جن. دکھ ہاری. اوتاری ہے پار نہ شکتی تمھاری کا
شکھ دیا سبھی کو شکھ کاری ہر بھار. بھوم بیچاری کا
پریتم نے آج اکیلے ہی چودہ سہتر کا پران لیا
اس لیے تمھیں ہے لیلا دھر سب لوگوں نے پہچان لیا

# گانا

پرنام سدا سکھد ہام ہرم جگبندن. نندن. رام ہرم
بھو. بھیت ہرم. من مود کرم رج. تاپ. ہرم. شر چاپ دھرم
متعلیش ستا. سکھ. سو کھیہ ودھم رمنیہ. منوہر. روپ. ندھم
ترشرا. کھر. دوشن. دیا ھو. ہرم شو. مانس. منجو. مرال. ورم
اکھلیش جنیش. سرنیش. پرکھم دھرتی دھر. دھرم دھرن. دھرم
اگھ. اوگھ. وناشن. رینیہ. گنم سکھ درشن. سندر. شیام گھنم
مہامنی. منڈت. مولی ورم رجنیچر. ورند. پتنگ. کھرم
دکھ. بھنجن. رنجن. پران. دھنم شترناگت. دین. دیال. جنم

---

سماپت

# نقلی کتابوں سے بچیئے

ہماری رامائن اور ہمارے ناٹکوں کا کافی پرچار دیکھ کر لوگوں نے اسی رنگ اور روپ کی نقلی کتابیں چھاپ چھاپ کر پرکاشت کر دی ہیں۔ نقالوں کی کئی برس کی کوشش کا نتیجہ یہ ہے کہ بازار میں نقلی کتابوں کی بھرمار ہے۔

یہ نقلی کتابیں نہ ہیں بک سیلر کو دیجاتی ہیں جنھیں بک سیلر ۱۔ یا ۲۔ یا ۳ میں بیچکر فائدہ اٹھاتے ہیں اور اس پرکار خریدار کو دھوکہ دیا جاتا ہے۔ خریدار جب ایسی کتاب کو گھر لیکر جاتا ہے تو پچھتاتا ہے۔ خریدار کو اس دھوکہ بازی سے بچانے کیلیے اب ہم اپنی ہر کتاب کے اوپر اپنی تصویر دینے لگے ہیں۔ جیسی کہ اس کتاب پر آپ دیکھ رہے ہیں۔ اب آئندہ سے آپ دھوکا نہ کھائیے گا۔

## دھیان رہے

جن کتابوں پر "رادھے شیام" یا "رادھے شیام وشنھ" یا "طرز رادھے شیام" چھپا رہتا ہے وہ ہمارے یہاں کی نہیں ہیں۔ ہمارے یہاں کی کتابوں پر یہ دستخط رہتے ہیں۔ انھیں پہچان لیجیے۔

[signature]

نیا ترکیش:۔ رادھے شیام کتھاواچک
پرکاشک

**شری رادھے شیام پستکالیہ بریلی**

# سیتا ہرن

رام کتھا نمبر ۱۱



لیکھک

نیپال گورنمنٹ سے واچپتی کی پدوی پراپت کیرتن کلانِدھی کاویہ کلا بھوشن

شری ہری کتھا وشارد، کوی رتن

राधेश्याम कथावाचक

پرکاشک :- شری رادھے شیام پستکالیہ بریلی

شری | اوم | 

# رام کتھا (آرنیہ کانڈ)




لیکھک

نیپال گورنمنٹ سے

کتھا واچس پتی کی پدوی پراپت

کیرتن کلا ندھی کاویہ کلا بھوشن

شری ہری کتھا وشارد کوی رتن

پنڈت رادھے شیام کتھا واچک بریلی



پرکاشک

شری رادھے شیام پستکالیہ بریلی

بارھویں بار ۱۰۰۰ | ۱۹۶۵ء | قیمت ۹۴ پیسے

پرنٹر پنڈت رام نرائن پاٹھک شری رادھے شیام پریس بریلی

# پرارتھنا

شرن میں آئے ہیں ہم تمہاری
دیا کرو ہے دیا لو بھگون

سنبھالو بگڑی دشا ہماری
دیا کرو ہے دیا لو بھگون

نہ ہم میں بل ہے نہ ہم میں شکتی
نہ ہم میں سادھن نہ ہم میں بھگتی

تمہارے در کے ہیں ہم بھکاری
دیا کرو ہے دیا لو بھگون

جو تم ہو سوامی تو ہم ہیں سیوک
جو تم پتا ہو تو ہم ہیں بالک

جو تم ہو ٹھاکر تو ہم پجاری
دیا کرو ہے دیا لو بھگون

سنا ہے ہم انش ہیں تمہارے
تمھیں ہو سچے پربھو ہمارے

یہ ہے تو سدھ تم نے کیوں بساری
دیا کرو ہے دیا لو بھگون

برے ہیں جو ہم تو ہیں تمہارے
بھلے ہیں جو ہم تو ہیں تمہارے

تمہارے ہو کر ہوں ہم دکھاری
دیا کرو ہے دیا لو بھگون

پردان کر دو مہان شکتی
بھرو ہمارے میں گیان بھگتی

تبھی کہاؤ گے تاپ ہارنا
دیا کرو ہے دیا لو بھگون

نہ ہوگی جب تک کرپا کی درشٹی
نہ ہوگی جب تک دیا کی برشٹی

نہ تم بھی تب تک ہو نیائے کاری
دیا کرو ہے دیا لو بھگون

ہمیں تو بس ٹھیک نام کی ہے
پکار یہ رادھے شیام کی ہے

تمہاری تم جانو نرو کاری
دیا کرو ہے دیا لو بھگون




جب کھر دوشن کا ہوا رن میں کام تمام
شورپ نکھا کو کہاں پل بھر بھی بشرام
جیسے گبڑی نے کیا اپنے مدوش اُجاڑ
تیوں لنکا کو گئی نکٹی بتا دھاڑ
آگ اس سمے ہو گئی وہ بانی فساد
راون کے دربار میں جا کر کی فریاد
"پڑے تیرے آرام پر اور جام پر خاک
تیرے جیتے جی میری آج کٹ گئی ناک

بھائی دو لڑکے رام لکھن — اس دنڈک بن میں آئے ہیں
اور سنگ میں ایک سیتا نامی — سکماری ناری لائے ہیں
بانکے ہیں اور لڑاکے ہیں — گویا شمشیر انھیں کی ہے
یوں پنچوٹی میں رہتے ہیں — جیسے جاگیر انھیں کی ہے
ناگاہ ادھر میں نکل گئی — اس ناری سے ملنا چاہا
اس سمے نگوڑے لچھمن نے — مجھ سے کچھ چھل کرنا چاہا
تب میں نے تیرا نام لیا — سنتے ہی اس نے دی گالی
پھر میرے کان کتر ڈالے — اور میری ناک کاٹ ڈالی

میری تو ناک گئی سو گئی — اب اپنی ناک سنبھالو تم
جگ میں جب اونچی ناک نہیں — تو نکٹا نام دھرا لو تم
میرا تو دم اب ناک میں ہے — ناکارے! تیری دُہائی ہے
میں جتنی رسوا ہوتی ہوں — وہ سب تیری رسوائی ہے

اپنی بھگنی کی سُنی۔ اِس پرکار جب ہائے
راون اُٹھ بیٹھا تبھی۔ بولا ناک اُٹھائے

"ہمشیرہ تم نشناک نہ ہو — اُن کی بھی ناک نہ رکھوں میں
بھیجا نتھنوں کی راہ کروں — مرچوں کا ناس انھیں دوں میں
ناری کی ناک اڑانے میں — ہوتی ہے ناک نہیں اونچی
ابلا پر ہاتھ اُٹھانے میں — اُٹھتی ہے دھاک نہیں اونچی
میں ابھی ناک کی سیدھ پہ جا — ناکے پہ انھیں پکڑواؤں
اور تیرے پاس یہیں لاکر — پرتھوی پر ناک رگڑواؤں
بل کریں تو اُن کی ناک چھید — اُن کے نکیل ڈلواؤنگا
اور موت کا ناکہ دکھلا کر — بس ناکوں چنے چبواؤنگا
یہ پرتھوی اور پاتال ناک — میرے نیاک نے جیتے ہیں
بکری اور سنگھ میرے بھئے سے — ایک گھاٹ پہ پانی پیتے ہیں
یہ سماچار اور دُراچار — کیا کھردوشن سے نہیں کہا؟
اُس کا تو وہیں اکھاڑا تھا — اُس کل بھوشن سے نہیں کہا؟"

وہ بولی "مجھ پہ ہوا۔ جب یہ اتیاچار
کھردوشن پہ گئی تبھی۔ میں نے جائے پکار

وہ سینا لے کر گئے وہاں — اور بڑا گھور سنگرام کیا
پل بھر میں بڑے تپسیا نے — اُن سب کا کام تمام کیا
پرتھوی پر ندی رُدھر کی تھی — لاشوں پر لاشیں ملتی تھیں
میں دیکھ رہی تھی کھڑی کھڑی — اور اُن کی گردنیں کٹتی تھیں

راون نے جب یہ سُنا سر کچھ لیا جھکائے
سوچا" میری موکش کا پیدا ہوا اُپائے

جب ایک اکیلی طاقت نے ان سب ویروں کو مار لیا
تو پھر نشچے یہ ستیہ ہوا نارائن نے اوتار لیا
اپنا پرچے دینے ہی کو کی انھوں نے ایسی یکتی ہے
اس رن کے کارن ہی میری شاید اس رن سے مکتی ہے
اچھا یدی وہ اوتاری ہیں تو بیر کا ناتا جوڑوں گا
دوسرے جنم کا بندھن بھی اُن کے ہاتھوں سے توڑوں گا
یہ موت نہیں ہے موکش ہے یہ یہ بیر نہیں انوراگ ہے یہ
وہ بھی ہوں تیر بھی ہو ان کا بھگتوں کے لیے سہاگ ہے یہ"

انھیں وچاروں میں رہا ۔ ذرا دیر آنند
پھر اس بھگتی کو کیا من مندر میں بند
ظاہر میں بھڑکی چڑھی نیتر ہو گئے لال
اُٹھا ایک دم تڑپ کر لی تلوار نکال

بولا" وے کاٹیں ناک تیری اور جیتے رہیں زمانے میں
لوٹیں یہ بیس بھجا میری لعنت ہے شستر اُٹھانے میں
تم بیٹھو تھوڑی دھیر دھرو میں ڈنڈک بن میں جاتا ہوں
اِس ناک کاٹنے کا بدلا تپسی سے ابھی چکاتا ہوں"

یہ کہکر راون چلا ۔ ہونی ہوئی سوار
جلدی میں پرنیام کا رہتا نہیں وچار
لنکا میں ماریچ ایک ۔ تھا نامی عیار
اُس سے راون نے کہا" سُن میرے غمخوار

سنکٹ میں ساتھ مترکا دے ہے مترکا سچا کرم یہی
نیو چھاور راج مکٹ پر ہو ہے راج بھگت کا دھرم یہی

وہ تپسی لڑکوں سے آکر — گنڈی یہ پنچوٹی کی ہے
پھر وشنو متر ہا سے کہتا — اور شروپ نکھا نکٹی کی ہے
اس کارن بھکر کا جواب — چھتری سے اُن کو دوں میں
جی جی کے ناک کے بدلے میں — اُن ہی ناری کو ہرلوں میں
تو تم کر مایا مرگ بن جا — اور لوگی بن جاؤنگا میں
تو رام لکشمن کو بھگانا — سیتا کو ہر لاؤں گا میں"

یہ سُنکر ماریچ نے۔ کہا کلیجہ تھام
"ہے راون منہ بند کر لیا ہے کس کا نام

وہ وشوامتر۔ یگیہ والا — نظارہ سارا آنکھ میں ہے
جس نے سو یوجن پر ڈالا — وہ تیر کرارا آنکھ میں ہے
وہ نام کان میں آتے ہی — جھرجھری سی چڑھتی آتی ہے
اور چوٹ پُرانی ہڈوں کی — پھر آج ابھرتی آتی ہے
ان سورج بنشی شیروں کو — مایا مرگ کیا بہکائے گا؟
گر گیا تو پنجرے کا پنچھی — تیلیاں توڑ اُڑ جائے گا
پھر وشنو جس نے مارے ہیں — نر نہیں ہیں وہ نارائن ہیں
سیتا اوتار ہیں شکتی کا — ششیشا وتار سری لکشمن ہیں

گرو۔ دیوتا۔ برہمن۔ کُٹل ناری اور بھوت
حاکم۔ وید۔ رسوئیا۔ ہمسایہ اور بھوت

جوان سے بیر بڑھاتے ہیں — وہ آخر مارے جاتے ہیں
بے موت موت کے گھاٹ وہی — بے وقت اتارے جاتے ہیں
یہ سمجھو تو دل سے بدی ہرو — سیتا کا ہرنا ٹھیک نہیں
کرو تو سب کا بھلا کرو — پرچوری کرنا ٹھیک نہیں
اچھے کرموں کے کرنے سے — گرہ میں پرکاش ہوجاتا ہے
پرناری گھر میں لانے سے — گھر کا وناش ہوجاتا ہے

بھائی اچھے کرموں کا تو جلدی کرنا ہی اچھا
اور بُرے کام کو جیسے ہو ہر طرح ٹالنا ہی اچھا

## گانا

زمانہ رنگ بدلتا ہے

سورج تو دن چڑھتا شام کو ڈھلتا ہے
آج ہو جو بادشاہ کوئی ستا ہو کا بھی شاہ
کل کو وہ ہی کوڑی کوڑی کو ہو رہا تباہ
بگڑ کر کوئی سنبھلتا ہے زمانہ ....
بڑے بڑے ہو گئے جہان میں راجا اور فقیر
خالی ہاتھوں آئے تھے سب خالی گئے اخیر
وقت کسی سے نہیں ٹلتا ہے زمانہ ....
بہتیرے تو یہ جہاں میں ہو کر مالا مال
انت سمے میں ہاتھ جھاڑتے گئے کال کے گال
یہاں نہیں کسی کا چلتا ہے زمانہ ..
اچھا اور بُرا جیسا ہو رہ جاتا ہے نام
اسی لیے دنیا میں نیکی کرو رادھے شیام
نہیں تو وقت نکلتا ہے زمانہ ....

. ــ . ــ . ــ . ــ . ــ . ــ . ــ . ــ . ــ .

راون بولا "واہ واہ تو تو ہے درویش
میں سننے آیا نہیں تجھ سے یہ اپدیش

'سروم کھلو دم برہم' ہے جب تب جھوٹا سارا ناتا ہے
پھر کس کو گیان سناتا ہے اور کیا بتا کر سمجھاتا ہے؟
گر نہیں چلے گا ساتھ میرے تو سارا گیان بھلا دوں گا
سیتا کو ہرنے سے پہلے یم پوری تجھے پہنچا دوں گا"

راون کی یہ بات سُن کانپ اُٹھا ماریچ
پھر من ہی من میں کہا کام تو ہے یہ نیچ

لیکن کیا کرتے مجبوری
ہر طرح موت تیری آئی
اس طرف گروں تو کنوئیں میں ہوں
اُس طرف جاؤں تو ہے کھائی
مرنا ہی ہے تو راون کے
ہاتھوں مرنا بیکار میرا
سری رامچندر کے ہاتھوں سے
مر کر ہے بیڑا پار میرا
یہ سوچ کے وہ اُٹھ کھڑا ہوا
اور جانے کو تیار ہوا
اب ہوتا ہے وہ سب چرتر
جس لیے رام اوتار ہوا

دن جب آتے ہیں بُرے ہوتے کھوٹے کام
یہ دونوں پہنچے وہاں جہاں تھے سیتا رام

راون نے وہاں پہنچتے ہی
یہ سوانگ بنایا منگے کا
اپنی اصلیت چھپانے کو
کر لیا بھیس بھک منگے کا
جب بُرا کام کرتا کوئی
تو ہر دے سنکٹ ہوتا ہے
تیوں بھیس بدلنے کے پہلے
راون کچھ کمبت ہوتا ہے
ماریچ بڑا مایا وی تھا
مرگ روپ دھار کر گیا وہیں
سیتا اور رام جہاں پر تھے
چوکڑی مار کر گیا وہیں

مرگ نینی نے جس سمئے دیکھا مرگ کی اور
اسی سمئے رگھوناتھ سے بولیں کر کو جور
"رگھوکل بھوشن دکھ ہرن میرے جیون پران
داسی کی دنتی سنو دین بندھو بھگوان

مرگ ایسا تو دیکھا نہ سُنا
جیسا یہ سُگھڑ سلونا ہے
دیکھو تو سر سے پاؤں تلک
سارا سونا ہی سونا ہے
ہے ناتھ کھال لاؤ اسکی
تو کٹیا کا سنگار ہوگا
سونے کے مرگ کی مرگ چھالا
کیا ادبھت یادگار ہوگی"

بھلا کہیں سنسار میں سونے کا مرگ ہوئے؟
ہونہار ہو کر رہے۔ میٹ سکے نہیں کوئے
بان چڑھایا رام نے کھینچ دھنس کی ڈور
سونپ لکھن کو جانکی چلے ہرن کی اور

کیسا شکار اور کیسا مرگ
وہ ایک طلسمی چھایا تھی
مایا پتی جان رہے تھے سب
جو ہونے والی مایا تھی
دھنوا پہ ڈور ڈور پہ شر
شر چٹکی میں چٹکاتے تھے
مایا مرگ کے پیچھے پیچھے
مایاپتی بھاگے جاتے تھے
بھوں ہوں پہ تھا ترچھا تناؤ
پیشانی پر بل پڑے ہوئے
تھے نیتر برابر چوکنے
مرگ کے شکار پہ لڑے ہوئے
اس حیلے سے پرتھوی کا بھار
اترے یہ شوق پاؤں میں تھا
تینوں لوکوں کا بوجھ آج
تربھون نایک کی چھاؤں میں تھا

مایا مرگ مایا کرے۔ پر نیّے کبھی ڈرائے
کن انکھیوں سے ناتھ کی چھب نہارتا جائے

تھک گئے رام چلتے چلتے
مکھ پر شرم وندو جھلک آئے
اور اوپر دیکھنے پر چیر تر
دیوتا بمانوں پر چھائے
تب ایک تیر مکتی دینے
اور ایک پران لینے پہنچا
اس نین بان کے ساتھ ساتھ
وہ کال بان مرگ پر پہنچا
اب تو مایا سب نشٹ ہوئی
اور مایا مرگ مانرچ ہوا
جی بھر کے رام روپ دیکھا
آنند ہردے کے بیچ ہوا
پھر مرتے مرتے بھی اس نے
منترا بھائی راون کی
"لکشمن ہماری سدھ لینا"
یہ کہہ کر دیہہ وسرجن کی

وہ کیہہ نہیں تھا ایک یہ۔ تھا آکاشی تیر
لکشیہ تھا اس کا جانکی۔ کا سکمار شریر

[illegible] سیتا [illegible] گھبرائے
[illegible] لکشمن سے بولیں اتنا گھبرائے

[illegible] شری رام [illegible] انھیں پکار رہے
بھائی کے [illegible] باندھ [illegible] بھائی کی بات نہار رہے
[illegible] شتروں کے گھر میں ہیں
[illegible] وہ [illegible] سمے دکھ میں ہیں"

[illegible]
دکھ کہاں [illegible]

کس کی مجال ہے [illegible] جو انھیں [illegible] دکھ پہنچائے گا؟
سورج جس جگہ [illegible] وہاں اندھکار کب آئے گا؟
اچھا ماتا دکھ آیا بھی [illegible] تو سیتا کرکے دکھلائے گا
ستری [illegible] بچائے گا
میرا اس سمے دھرم ہے یہ میں رکھوں آپ کی رکھشا پر
سر سو سمجھا ور ہے میرا بھائی کی آگیا پر
یہ بن وشال ہیں بھگے وہاں بیچ چاروں اور گھنیرا ہے
ماں! انھیں اکیلا چھوڑ دوں کرتویہ نہیں یہ میرا ہے"

جیسی ہو ہو تو تیا ویسی ہی مت ہوئے
ہونی ہو کر ہی رہے۔ میٹ سکے نہیں کوئے
ناری ایسے سمے میں۔ کرتی ہے پرگھات
سیتا بھی کرنے لگیں۔ اسی طرح کی بات

بولیں "اب میں نے جان لیا سوارتھ کا بھائی چارا ہے
تم بن میں ساتھ جو آئے ہو کچھ مطلب اور تمہارا ہے
اس دنیا کے خود غرضوں میں کھوئے اپنا جیون نہ کوئی
بھائی سا جگ میں میت نہیں اور بھائی سا دشمن نہ کوئی"

ہائے لچھمن یہ تجھے نہیں ہے یہ بات تھا ایک
[illegible] ٹوٹ [illegible] ٹھیک

اس شبد پر [illegible] رو رو کر نکلے
جب جگہ [illegible] ہو ہو کر نکلے
پل بھر [illegible] کا نہ پرچھاؤں رہا
وہ نرمل [illegible] سر سبھاؤ رہا

تب سیتا [illegible] اور [illegible] موں
[illegible] کون ؟
لچھمن کے اپمانت پھر بولیں سیتا یہیں
"تم سچے بھی ہو لچھمن تو بھی میں یہ جین

میری تم کچھ چنتا نہ کرو — رکھشک وہ دیا ندھان میرے
تم جاؤ یہیں سے چلے جاؤ — جس جگہ گئے ہیں پران میرے
ماتا تم مجھے سمجھتے ہو — تو آگیا مانو ماتا کی
میں آگیا تم کو دیتی ہوں — جاؤ اور سدھ لو بھراتا کی"

پاس لچھمن کے اب نہیں کوئی رہا جواب
کھڑے ہو گئے ایک دم لینے لگے شتاب

"ہے پون دیو تم ساکشی ہو — ہے ساکشی گنگو گواہ ہو تم
میری اس دھرتی کی نوکا کے — ہے سوریہ دیو ملاح ہو تم
آگیا پالن کرتا ہوں میں — بس اتنا ہے سنتوش مجھے
بھائی بیدی مجھے الہنا دیں — تم کہہ دینا نردوش مجھے"

یہ کہہ کر لکشمن نے ایسا کیا اپائے
سیتا کے چاروں طرف دی ایک ریکھا بنائے

بولے "ماتا میں جاتا ہوں — اب ساودھان ہو کر رہنا
میں رہا آگیا کے بھیتر — تم ریکھا کے بھیتر رہنا

یہ ریکھا النگھن کر کے جو — کُٹیا کے اندر آئے گا
ہے اُسے آن یہ لکشمن کی — وہ وہیں بھسم ہو جائے گا
اب اپنی سیتا ماتا کو — ہے ورکشو تم پر چھوڑتا ہوں
اپنی رکھشا ہی میں رکھنا — بن دیوو تم پر چھوڑتا ہوں
پکشیو! تمھیں اب رکھشک ہو — تم ہی پر اپنا گھر سونپا
ہے پنچوٹی، ہے ہرن کُٹی — ماں سیتا کو تم پر سونپا"

یہ کہہ کر لکشمن چلے چلا نہ جاتا ہائے
کُٹیا سے بچھڑا ہوا بچھڑا جیسے جائے
جاتے ہی لکشمن کے آیا دھوکے باز
سیتا جی کے کان میں پہنچی ایک آواز

سیتا کی آنکھوں نے دیکھا — ایک بوڑھا جوگی آتا ہے
آواز اسی جوگی کی ہے — وہ ہی جوگی کچھ گاتا ہے
دیکھا اکتارا ہاتھ میں ہے — بس اسے بجاتا آتا ہے
اور میٹھے سروں میں وہ — یہ صدا سُناتا آتا ہے

تن کی شدھی کے لیے ہوتا جیسے اشنان
من کی شدھی کے لیے ہے ویسے ہی دان

## گانا

دھن ہر کے ہیت لگا بابا — جوگی کی ہے یہ صدا بابا
سورج جیوں جیوں دیتا پرکاش — تیوں تیوں اوپر چڑھتا بابا
جیوں جیوں کم روشنی دیتا ہے — تیوں تیوں نیچے گرتا بابا
دانی کا درجہ بڑا بابا — جوگی کی ہے یہ صدا بابا
جو دریا بہتا رہتا ہے — وہ نرمل کہلاتا بابا
جل ایک جگہ جب ٹھہر گیا — تو گندا ہو جاتا بابا
اس لیے بنو دانی بابا — جوگی کی ہے یہ صدا بابا

اسی طرح گاتا ہوا. کٹیا کے ڈھنگ آئے
سیتا سے کہنے لگا دونوں ہاتھ اُٹھائے

"ہے مائی مجھ کو بھکشا دے　　مرتبہ رہے اعلےٰ تیرا
بھگوان تجھے جیتا رکھے　　ہو سدا بول بالا تیرا
تو دودھوں نہا اور پوتوں پھل　　دن دن دونا ہو بھاگ تیرا
بھوکے کو تھوڑا بھوجن دے　　مائی! اٹل ہو سہاگ تیرا

مانگ رہا بھکشا اتھ۔ دروازے پر آئے
گرہ لکشمی کیسے کہے. خالی ہاتھوں جائے؟

دوپہر کے بھوجن کرنے کو　　کچھ پھل کٹیا میں رکھے تھے
لیکن اس مرگ کے قصے میں　　اب تک نہ کسی نے چکھے تھے
لینے کھانے کا سوچ نہیں　　ہے سوچ دان کی برتی کا
اچھا ہو یا بُرا کنتو　　مشکل ہے دھرم گرہستی کا
اُس ریکھا کے اندر ہی سے بولیں　　"لو! جوگی بابا! لو
کٹیا میں جو پھل حاضر ہیں　　وہ دیتی ہوں تو بھکشا لو
اور دو ایسا آشیرباد　　اُدیش ہمارا نشٹ نہ ہو
مرگ مار کے کشل سہت آئیں　　پرانیش کو کوئی کشٹ نہ ہو"

بھکشا لینے کے لیے آ گے بڑھا فقیر
ٹھہر گیا جب بیچ میں دیکھی ایک لکیر

اتنے ہی میں معلوم ہوا　　وہ ریکھا رنگ بدلتی ہے
جب آگے پاؤں بڑھایا تو　　دیکھا ایک جوالا جلتی ہے
سوچا۔ یہ کوئی مایا ہے　　یا تیج یہ کسی جتی کا ہے
یہ نہیں تو سیتا شکتی ہے　　اور ست یہ اسی ستی کا ہے
گر ریکھا النگھن کرے گا تو　　ہوگا ابھی مرن تیرا
سیتا کا ہرن نہیں ہوگا　　ہو جائےگا پران ہرن تیرا"

یہ سوچ کے جوگی بول اٹھے — "ریکھا کے باہر آ مائی
جوگی بابا لیتے ہیں نہیں — اس طرح بندھی بھکشا مائی"
سیتا نے کہا "اچھا ٹھہرئیے — میں ریکھا چھوڑ نہیں سکتی
یہ آن ہے میرے دیور کی — میں اس کو توڑ نہیں سکتی"

وہ بولا "توڑو نیم تم دیور کی آن
بابا بھی بے قاعدہ نہیں لیں گے دان"

## گانا

دھن ہر کے بھیت لگا بابا۔ جوگی کو ہے یہ صدا بابا
جو دے اس کا بھی بھلا بابا۔ نہ دے اس کا بھی بھلا بابا
جوگی تو مست جوگی ہیں۔ جوگی کو کیا پروا بابا
صاحب کا در ہے کھلا بابا۔ جوگی کی ہے یہ صدا بابا

...............

سیتا نے سوچا "اگر دیا نہ اس کو دان
گرہستیوں کے دھرم کا۔ ہوتا ہے اپمان
دیور کی آن رہے نہ رہے — رکھوں گی دھرم گرہستی کا
اب میں ریکھا کا دھیان چھوڑ — کرتی ہوں کرم گرہستی کا"
دیکھو کیا تیکھا گھاؤ ہے — اور کتنا اونچا یہ پرن ہے
اس سیتا ہرن کی لیلا میں — بس ایک دان ہی کارن ہے

بھولیں اس کرتویہ میں سیتا اپنا دھیان
پہلے جا نکلے باہر کو پیچھے دیوے دان

ریکھا کے باہر آتے ہی — اس جوگی نے بانا بدلا
راون، راون ہو گیا ہیں — وہ ٹھاٹھ فقیرانہ بدلا
بولا "سیتا ہو خبردار — اب تو میرے پنجے میں ہے
میں لنکا کا پت راون ہوں — تو راون کے قبضے میں ہے"

پھر اس کے بعد ہوا وہ ہی — جو ہونہار دکھلاتا تھا
راون کے رتھ پر سیتا تھیں — اور رتھ لنکا کو جاتا تھا
رتھ جیوں جیوں آگے بڑھتا تھا — تیوں تیوں سیتا چلاتی تھیں
"ہا رام رام - ہا رام رام" — بس یہ آوازیں آتی تھیں

راہ میں گیدھ جٹایو نے سُنا یہ ہاہاکار
دیکھ سکا نہیں آنکھ سے وہ یہ اتیاچار
بیدیہی کی جب سُنی کرونا بھری پکار
ہوا دیا کا تروئی کھگ میں بھی سنچار

بلدان اوشیہ مہان ہو گا — یہ اُس کو پہلے سوجھ گیا
پھر بھی اُپکار میں مرنے کو — راون سے جا کر جوجھ گیا
دینوں کا دُکھ ہرنے کے لیے — تیار جو ہو تو ایسا ہو
ہے نرو! گیدھ سے شکشا لو — اپکاری ہو تو ایسا ہو
جب چوری کوئی پکڑتا ہے — تو چور ذرا گھبراتا ہے
یوں ہی لڑتا تو ہے راون — پر کچھ ڈرتا بھی جاتا ہے
بس اسی داؤں پر پکشی نے — نیچا دکھلایا راون کو
پلنی چونچوں سے کئی بار — ادھ مرا بنایا راون کو
سیتا کی اور دیکھ لیتا — جس سے گیدھ کچھ تھکتا تھا
پر گیدھ گیدھ ہی تھا کب تک — تلوار سے وہ لڑ سکتا تھا
پر راون نے جب پر کاٹے تو — پر وش پکشی مجبور رہا
پکشی کے نیچے گرتے ہی — رتھ اُس مقام سے دور رہا

ادھر ادھ مرا گیدھ وہ کہتا تھا "ہا! رام!"
ادھر جانکی بھی وہ ہی سمر رہی تھیں نام

برہاگنی کے ستاپت تن کو — اس نام کے تاپ سے سینکتی تھیں
ہا رام! یہ کہتی جاتی تھیں — ہم بھوشن وستر پھینکتی تھیں

رتھ پہنچا رشیہ موک پر جب — تب بانر دیکھے سیتا نے
کچھ اپنے بھوشن وستر سہت — اس اور بھی پھینکے سیتا نے
جیوں جیوں لنکا کی طرف رتھ وہ چلتا جائے
تیوں تیوں پشچم دشا میں سورج ڈھلتا جائے
آخر دن مُندتے مُندتے ہی — لنکا میں وہ رتھ جا پہنچا
پرمارتھ کو سنگ لیے ہوئے — اپنے گھر سوارتھ جا پہنچا
رگھوکُل کی مہلا کو راون — محلوں میں جب لیجانے لگا
اس سمے اچانک نل کوبر کا — شاپ اسے یاد آنے لگا
یدی کسی ستی کو بر یا لی — محلوں میں اپنے لائے گا
تو اسی سمے مستک تیرا — ٹکڑے ٹکڑے ہو جائے گا
یہ خیال آتے ہی سوچا — کچھ کام نہیں اُنکا یکا میں
ہے اچیت ٹکا دیں سیتا کو — دلوں اشوک واٹکا میں
بس ہوا وہی لکھ گئے ہیں جو — شری والمیک جی شلوکوں میں
"شوکوں میں بھری ہوئی سیتا — ٹھہرا لی گئیں اشوکوں میں"
شکتی اشوک بن میں پہنچی — سورج پشچم میں جا پہنچا
شری رما کا پہرا دینے کو — چندرما سامنے آ پہنچا
بدھ کی آگیا سے اندر دیو — برہمن کو دھیرج بندھا گئے
جس سے نہ بھوک اور پیاس لگے — وہ ہویہ سیا کو کھلا گئے
مہاراج اندر کے جاتے ہی — سیتا ہر نام سمرنے لگیں
مرگ کے پیچھے جو روپ گیا — بس دھیان اسی کا کرنے لگیں
لولین ہوگئیں دھیان میں جب — دُکھ کہاں تھا پھر سکھ ہی سکھ تھا
جس رام میں یوگی رمتے ہیں — وہ 'رام' نظر کے سنمکھ تھا
اُدھر ہرن کو مار کے لوٹے جب رگھورائے
آئے دیکھا لکھن کو بولے کچھ گھبرائے

"لکشمن! لکشمن! کیوں کشل تو ہے؟ آئے کیسے اکلائے ہوئے؟
ہیں چپ کیوں ہو، بولو، بولو؟ ایسے کیوں ہو گھبرائے ہوئے؟
کیا ہوا ہے بتلاؤ تو سہی! کیوں اتنے اتاولے آئے؟
کس لیے اکیلی سیتا کو آشرم میں چھوڑ چلے آئے؟"

یہ سنتے ہی لکشمن سکئے اور گھبرائے
بولے "نہیں! کیا کہہ رہے ہیں مجھ سے رگھورائے
"کیوں؟ ا، کیا جانتے نہیں آپ یہ راز؟
"سدھ لینا" یہ آپ ہی کی تو تھی آواز

آواز آپ کی سنتے ہی چونکیں اور پھر اکلائیں وے
بےچین ہوئیں بیتاب ہوئیں حد سے زیادہ گھبرائیں وے
اس سمے یہاں آگمن میرا اُن کی آگیا کا پالن ہے
ان کا بھی اس میں دوش نہیں آواز کا سارا کارن ہے"

پربھو بولے "ہاں ہوا تھا مجھ کو بھی یہ گیان
مرگ کے پیچھے جس سمے مارا میں نے بان

وہ مرگ ایک مایا کا مرگ تھا یہ ساری سازش اُسی کی تھی
مرگ نہیں مارنچ تھا وہ اور یہ آواز اُسی کی تھی
بس اِسی لیے میں سوچتا ہوں کچھ ہوا ہے کھٹکا آشرم میں
کہتی ہے بائیں آنکھ میری "اب نہیں ہے سیتا آشرم میں"

آگے چل روتے ہوئے دیکھے بہت شرگال
اور بڑھے تو راستہ روک رہے تھے ویال
اسی طرح پہنچے جبھی آشرم میں رگھورائے
ماتھا ٹھنکا، گر پڑے منہ سے نکلی ہائے

پھر اک ترنگ نردوں کی طرح آپ اس سمے بلاپ لگے کرنے
پنچھیوں سے بن کے برکشوں سے یوں وارتالاپ لگے کرنے

"ہے کھگ ہے مرگ ہے بھرمر ورند! — تم نے وہ مرگ نینی دیکھی؟
کوکلا کوک کر بتلا دے — تو نے کوکل بینی دیکھی!
مینو مت سہو! بتاؤ تو — چل کر اس راج ہنسنی کو
سنگھو! گرجو! اور بتلاؤ — اس سوریہ ونش کی سنگھنی کو
ہے بن اور ہے بن کے برکشو! — بولو بن دیوتا کدھر گئی؟
ہے کٹی! اگٹی! اب تو ہی بتا — وہ ادھر گئی یا ادھر گئی؟
ہے پرکرتا بتا تجھ رامچندر کی — کہاں وہ چپلا رو چکور گئی!
مجھ پتنی ورت کی ایک مائر — وہ پتی ورتا کس اور گئی؟"
بس اسی طرح سچدانند — سب سے سیتا کو پوچھتے تھے
برہی بن کر سب وگیہ آج — سب ور سیا کو ڈھونڈتے تھے

دیکھ کے لیلا برہ کی بس کر برہ ولاپ
یاد آگیا اندر کو نارد جی کا شاپ

جتنے دیوتا سورگ میں تھے — وے بھی سب یہی سوچتے تھے
اور سب آشچریہ کی آنکھوں سے — یہ ادبھت چرت دیکھتے تھے
کہتے تھے "دیکھو لیلا دھر — کیسی لیلا دکھلاتا ہے
سنسار کی ناٹک شالا میں — برہی کا ناٹیہ رچاتا ہے
دیکھو یہ چال چلی کیسی — کیا ادبھت لیلا کرتے ہیں
سب جانتے ہیں گھٹ گھٹ کی — لیکن گھونگھٹ میں چھپتے ہیں"
بس یوں ہی دیوتا کہتے تھے — اور سارا چرت دیکھتے تھے
ہیں رام دھنیہ اور مایا دھنیہ — کہہ کے پھول بکھیرتے تھے

چلتے چلتے اس جگہ پہنچ گئے سکھ دھام
جہاں ادھ مرا گیدھ وہ کہتا تھا "ہا رام"

ان مندتی آنکھوں کے آگے — وے دیا بھری آنکھیں پہنچیں
ادھ مرے گیدھ کے کندھوں پر — وے بڑی بڑی باہیں پہنچیں

مرنے والے کے کانوں میں پہنچی وہ بانی پریم بھری
"ہے پر د پکاری بول بول کس نے تیری درد شا کری؟"

آنکھیں کھولیں سامنے دیکھے شوبھا دھام
لیکر آنکھوں میں کیا۔ آنکھوں سے ہی پرنام

پھر آنکھ موند کر بول اُٹھا "ہے کون جو مجھے سنبھالتا ہے؟
"ہا رام" یہ جاپ میں جپتا ہوں اس جاپ میں بگھن ڈالتا ہے
کوئی بھی ہو میں کہتا ہوں ہٹ جاؤ مجھ کو مرنے دو!
"ہا رام" یہ منتر ہے ماتا کا آرا دھنا اس کی کرنے دو"

گدگد ہو بولے پربھو "میں ہی ہوں وہ رام"
بھگت راج! دیکھو۔ تمھیں کرتا رام پرنام"
یہ سُنتے ہی پھر کھلے۔ بھگت راج کے نین
ٹوٹی پھوٹی زباں سے لگا بولنے بین

(ہا رام) سیا کو ایک دشٹ (ہا رام) لے گیا دکشن کو
(ہا رام) لڑا تھا میں اس سے (ہا رام) چھڑا نہ سکا ان کو
(ہا رام) نہ بولا جاتا ہے (ہا رام) مجھے اب مرنے دو
(ہا رام) سامنے آجاؤ (ہا رام) یہ روپ دیکھنے دو"

روتے روتے بھگت سے۔ لپٹ گئے رگھورائے
گیدھ راج کو گود میں اپنی لیا لٹائے

بولے "بھائی یہ سماچار کہنا نہ تا سے جا کر کے
میں رام ہوں تو وہ دشٹ چور کل سہت کہے گا آ کر کے
اچھا جاؤ ہے بھگت راج جاؤ اب میری دھام کو تم
جاتے جاتے اتنا سُن لو کر چلے رن اس رام کو تم"
یہ سُن کر لگا تڑپنے وہ پھر دیکھا اور پرنام کہا
اس گودی ہی پڑے پڑے آخری بار "ہا رام" کہا

پربھو نے اپنے ہاتھ سے کیا اگن سنسکار
بولے "بھولوں گا نہیں میں اس کا اپکار"

جو مایا پتی سے ملتا ہے — اس کی مت ایسی ہوتی ہے
دیکھئے پرو پکاریوں کی — انتم گت ایسی ہوتی ہے
جاؤ جٹایو یہ یاد رہے — اتنے اونچے پد پہ ہو تم
جب تک کویوں کی لیکھنی ہے — تب تک بس اجر امر ہو تم

اسی گیدھ کے گنوں کا کرتے ہوئے بکھان
پہنچے بھلنی کے یہاں۔ کرنا ندھ بھگوان

بھلنی کی آنکھوں کے آگے — لکشمن سہت پربھو جا پہنچے
مانو بھکتوں سے ملنے کو! — بھگوان آپ ہی آ پہنچے
بھلنی اس طرح ملی ان سے — جس طرح دھرم دھرماتما سے
یا یوں کہیے اس طرح ملی — جیو آتما جیون پرماتما سے
سندر پتوں کے آسن پہ — اپنے پربھو کو بٹھلاتی ہے
مہمانی کے کچھ بیروں کو — ڈلیا میں بھر کر لاتی ہے
وہ بیر تھے جھوٹے شبری کے — (یہ لکھا ہوا ساگر میں ہے)
ہم بھی کہتے ہیں جو کچھ ہے — سب پریم اور آدر میں ہے
برہمن کا سچا پریم دیکھ — رگھوناتھ جی ہاتھ بڑھاتے ہیں
جھوٹے بیروں کو بیر بیر — خوش ہو کر بھوگ لگاتے ہیں
لا بیر بیر کیوں بیر کرے — امرت سے بڑھ کر بیر ہیں یہ
مکھن مصری سے بھی اچھے — میٹھے طاقتور بیر ہیں یہ

# گانا

شبری کا ہے کرت ہے بیر موکو بیر دے بیر
کومل۔ اجل۔ مدھر۔ منوہر امرت جیسے بیر

اور بھرو۔ اچھے بھری ہیں۔ ایسے میٹھے بیر
گا نہیں سکتا دت، سچے لگت ہیں پریم کے بیر
رادھے شیام دھنیہ ہے شبری اور دھنیہ ہیں بیر

---

اب ایک کوی کی الکت کو کہتے ہیں ہم گا کے
کھاتے کھاتے لکھمن سے بولا اُٹھے رگھورائے

"لکشمن تم نے کھایا ہی نہیں — دیکھو تو کیسا میٹھا ہے
پاتال سے لیکر سورگ تلک — جو ہے وہ اس سے پھیکا ہے
تم نے بھی بہت کھلائے ہیں — ان سے زیادہ آنند نہیں
اِن کے آگے سیتا جی کا — پٹ رسا بھوجن بھی پسند نہیں
تم کھاتے نہیں سبب کیا ہے — سنکوچ ہو کیوں۔ بولو لکشمن
اِن بیروں میں ہے پریم بھرا — لو ایک بیر تو لو لکشمن"

آگیا مانی لکھمن نے بیر لے لیا ایک
آنکھ بچا کر رام کی پیچھے کو دیا پھینک

پیچھے کو پھینک تو دیا مگر — دل میں کچھ کھٹکا بنا رہا
انتریامی کی آنکھوں سے — یہ راز بھلا کیا چھپا رہا؟
یہ کتھا آگاڑی آئے گی — درونا گر پہ وہ جا کے گرا
شری رامچندر کی اِچھا سے — سنجیون اس سے ہوئی پیدا
جب شکتی لگی تھی لکشمن کے — تب ہنومان وہ لائے تھے
تب اسی بیر کی بوٹی نے — لکشمن کے پران بچائے تھے
جو کچھ ہو یہی کہیں گے ہم — یہ بھاو یہاں کا اونچا ہے
لیکھنی ہماری نیچی ہے — بھگتی کا درجہ اونچا ہے

ادھر رام نے بھی کہا "پریم کا ہے سب سواد
پریم کے آگے رہ نہیں سکتی ہے مریاد

بھلنی تو سچی پریمن ہے    پریمی جنا کا رتبہ اعلیٰ ہے
یہاں ذات پات کا ذکر ہے کیا    یہ پریم کا پنتھ نرالا ہے
ہاں برہم گیان بھی اچھا ہے    لیکن کھانڈے کی دھارا ہے
میں اپنے من کی کہتا ہوں    مجھ کو تو پریمی پیارا ہے"

یہ سُن کر بھیلنی کو ہوا پریم آنند
اُدھر پکاریں دیوتا "جے جے جگدانند"
تھوڑی دیر کے بعد پھر بول اٹھے رگھورائے
"پریمن! تم سے پوچھتا ہوں میں اب ایک رائے

ہم دو بھائی رام اور لکشمن    گھر سے بنواس کو آئے تھے
ہمراہ میں اپنی سیتا کو    اس دنڈک بن میں لائے تھے
قسمت نے وہ پلٹا کھایا    سب دور ہمارا امن ہوا
ایک مایا مرگ کے کارن سے    اس بن میں سیتا ہرن ہوا

تم کچھ اس میں جانتی ہو تو دیو بتائے
کہاں جائیں کس سے کہیں، کیا ہم کریں اُپائے؟"
وہ بولی "یہ باؤلی کیا بتلا وے رائے
پوچھتے ہیں جو آپ تو سنئے ایک اپائے

آگے ہے رشیہ موک پربت    سگریو وہاں پر رہتا ہے
اپنے بھائیوں کے ظلموں سے    تکلیف بچارا سہتا ہے
بس وہاں پدھاریں مہاراج    سیتا کی شُدھ مل جائے گی
جو کلی یہاں مرجھائی ہے    وہ اسی جگہ کھل جائے گی

یہ سُنکر چلنے لگے جب آنند سروپ
تبھی بسا یا آنکھ میں۔ بھلنی نے وہ روپ

جیون ہی پرمین کی کٹیا سے — گُرناندھان باہر نکلے
تیوں ہی شریر کو چھوڑ وہیں — اس کے بھی پران باہر نکلے
گم نہیں ہے جس اونچے پد پر — رشی اور منیوں کی شکتی کا
اس پد پر بھلنی جاتی ہے — دیکھو یہ بل ہے بھکتی کا

سمن برشتی کرنے لگے سُرگن سب ہرشائے
تم بھی رادھے شیام اب بولو جے رگھورائے

## گانا

بھکتی بھی ہے گنگا کی دھار
ڈوب گئے تو پار گئے۔ پار رہے تو پار
اس پیالی کا پینے والا اس ما دکتا کا متوالا
رکھتا ہے سب ہی سے جگ میں پیار کھرا دیو پار
سمجھ نارائن جے سنسار (۱)
جل سمان بڑھتا ہی جاتا اپنا رستہ آپ بناتا
"رادھے شیام" نہ ملتا جب تک سندھو روپ اونکار
وہاں پھر ہوتا ایکا کار (۲)

## سماپت

# نقلی کتابوں سے بچئے

ہماری رامائن اور ہمارے ناٹکوں کا کافی پرچار دیکھ کر لوگوں نے اسی رنگ اور روپ کی نقلی کتابیں چھاپ چھاپکر پرکاشت کردی ہیں۔ نقالوں کی کئی برس کی کوششوں کا نتیجہ یہ ہے کہ بازار میں نقلی کتابوں کی بھرمار ہے یہ نقلی کتابیں ۔ میں بکسیلر کو دیجاتی ہیں جنھیں بکسیلر ۱ر یا ۲ر یا ۳ر میں بیچکر فائدہ اٹھاتے ہیں اور اس پرکار خریدار کو دھوکہ دیا جاتا ہے۔ خریدار جب ایسی کتاب کو گھر لیجاتا ہے تو پچھتاتا ہے۔ خریدار کو اسی دھوکہ بازی سے بچنے کے لیے اب ہم اپنی ہر کتاب کے اوپر پنڈت رادھے شیام جی کی تصویر دینے لگے ہیں۔ جیسی کہ اس کتاب پر آپ دیکھ رہے ہیں۔ اب آئندہ سے آپ دھوکہ نہ کھائیے گا۔

## دھیان رہے

جن کتابوں پر "رادھے شیام" یا "رادھے شیام و ششٹھ" یا "طرز رادھے شیام" چھپا رہتا ہے وہ ہمارے یہاں کی نہیں ہیں۔ ہمارے یہاں کی کتابوں پر یہ دستخط رہتے ہیں انھیں پہچان لیجیے۔

نیاز کیش :-

منیجر شری رادھے شیام پستکالیہ بریلی :-

چھپ گیا چھپ گیا چھپ گیا

## مشرون کمار

جس ڈرامہ کو اردو حروف میں دیکھنے کیلیے اردو زبان کے ماہرین ایک مدت سے تقاضہ کرتے چلے آتے تھے وہی سبق آموز اور دلفریب خوبیوں والا "سری شرون وجے ناٹک سماج" کے اسٹیج پر کھیلنے کے بعد بمبئی کی نیو الفریڈ تھیٹریکل کمپنی کے شاندار اسٹیج پر نئے ساز و سامان اور اصلاح کے ساتھ طبیعت کی دلبستگی کرنیوالا ڈرامہ اردو چھپکر تیار ہو گیا اور بک رہا ہے۔

قیمت ہندی دو روپیہ۔ اردو میں ایک روپیہ آٹھ آنہ۔ ڈاک محصول علاوہ
اس پتہ سے طلب فرمائیے۔

منیجر:- شری رادھے شیام پستکالیہ بریلی

# رام سُگریو کی مترتا

شری رام کتھا سنکھیا ۱۲



لیکھک :

نیپال گورنمنٹ سے کتھا واچس پتی کی پدوی پراپت

کیرتن کلانِدھی۔ کاویہ کلا بھوشن۔ شری ہری کتھا شاردکوی رتن

राधेश्याम कथावाचक

پرکاشک : شری رادھے شیام پستکالیہ بریلی

شری رام کتھا

سنکھیا ۱۲

(سکندھا کانڈ)

(جملہ حقوق محفوظ ہیں)

# رام سریشتی تترا

رچیتا

نیپال گورنمنٹ سے "کتھا واچسپتی" کی پدوی پراپت

کیرتن کلا ندھی - کاویہ کلا بھوشن - شری ہری کتھا وشارد - کوی رتن

## پنڈت رادھے شیام کتھا واچک

(بریلی)

گیارھویں مرتبہ ۱۰۰۰ سنہ ۱۹۶۲ء قیمت فی جلد ۲۵ نئے پیسے

پرنٹر پنڈت رام نرائن پاٹھک

شری رادھے شیام پریس بریلی

# پرارتھنا

بجرنگ بلی میری ناؤ چلی ذرا بلّی کرپا کی لگا دینا
مجھے روگ نے شوک نے گھیر لیا میرے تاپ کو ناتھ مٹا دینا
میں داس تو آپ کا جنم سے ہوں بالک اور شیشہ بھی دھرم سے ہوں
بلیشرم بمکھہ نج کرم سے ہوں جیت سے میرا دوش بھلا دینا
دُربل ہوں غریب ہوں دین ہوں میں نج کرم کریا گت شین ہوں میں
بلویر تیرے آدھین ہوں میں میری بگڑی ہوئی کو بنا دینا
بل دے کے مجھے نربھے کردو میش شکتی میری اکشے کردو
میرے جیون کو سکھ مے کردو۔ سنجیون لا کے پلا دینا
کردنا ندھ آپ کا نام بھی ہے شرنا گت رادھے شیام بھی ہے
اس کے اترکت یہ کام بھی ہے۔ شری رام سے مجھ کو ملا دینا

# کتھا پرارمبھ

لکھن سہت رِشِ موک جب پہنچے کرونا سیو
دیکھ انھیں کہنے لگا۔ ہنومت سے سگریو

ہنومان دیکھنا تو جا کر — دو ویر رِشِ اِدھر جو آتے ہیں
دونوں ہی تپسی بھیس ویسی — نر سنگھ سا ور رِش دکھلاتے ہیں
ماتنگ شاپ کے سبب بالی — یدیپ نہ یہاں آ سکتا ہے
پھر بھی میں سب تک حیرت ہوں — وہ چین نہیں پا سکتا ہے
سمجھو ہے یہ اس کے خفیہ — خود کو اس طرح چھپاتے ہوں
چھل سے بل سے یا کوشل سے — وہ ... مجھے ... آتے ہوں
اس لیے پرتھم حقیقت الجھی ہے — سب پتہ لگا نا لینا تم
گر ہو میرا سندیہہ سہی — تو مجھے اشارہ دینا تم

ویر روپ دھر کر وہاں پہنچے پون کمار
موزوں تھا اس کام کو براہمن کا آکار
کنتو واستو میں نہ تھے براہمن سری بجرنگ
پربھو کے سنمکھ ہو گیا سارا اپنے ڈھنگ
رکھشا براہمن ویش کی کر نہ سکے کپ رائے
ہارے پربھو کے تیج سے بولے ماتھا نوائے
او کٹھن راہ ہے یہاں کی۔ بن ہے یہ گمبھیر
مہاراج تم کون ہو شیامل گور شریر؟

اونچے پہاڑ۔ کانٹوں کے جھاڑ — بالو بسیار دستر بھگون؟
ایسے بیہڑ ویرانے میں چل پڑے — آپ کیوں کر بھگون؟
ہیں آپ تپسوی۔ یتی کوئی۔ — یا کوئی کشتری بانکے ہیں؟
یا بھولے بھٹکے آ نکلے — جانتے ہیں کہاں کے ہیں؟

جس سیاہ فام نے سیا ہری — ہم اس کا دیا بجھائیں گے
کرتا کارن تو آپ ہی ہیں — ظاہر میں ہم کھلائیں گے
شری مہاراج ہم بانر ہیں — براہمن سوروپ کا ڈھونگا ہے
سگریو سے آپ ملیں چل کر — وہ بانر دل کا راجا ہے"

یہ کہہ دونوں جنوں کو کندھے لیا چڑھائے
چلے اور سگریو کی ہرش بہت گہرائے
آتے دیکھا جب انھیں وہ بھی ہوا قریب
خوب پریم اُتساہ سے۔ وہائے ملا سگریبا

سگریو سے مل کر مہاویر — سب رام چرتر سناتے ہیں
پھر پاوک کو ساکشی کر کے — دونوں کو دوست بناتے ہیں
رگھوبیر اجودھیا کے نریش — سگریو ہے راجہ بنروں کا
بیہڑ بن باسی وہ گرہ باسی — سنجوگ ایک ہے دونوں کا
سگریو کی پتنی بالی نے — رگھوبر کی سیتا ہری ہوئی
اس لیے پرسپر پریت ہوئی — آشا اور دکھ کی بھری ہوئی
کس طرح پریت کی ریت ہوئی — یہ نہیں بڑھا کر کہنا ہے
ہے شروتا گن اس سے ہمیں — کچھ متر دھرم پر کہنا ہے

دوشش تین کر دیں الگ جس ہوں اور دوام
دوستو اوی جب ملیں دوستی اس کا نام

ہیں ارتھ دوستی کے یہ ہی — دونوں میں دوش کوئی نہ رہے
دو شریر ہوں اور ایک پران — مطلب کی دلجوئی نہ رہے
جس رستے میں رسوائی ہو — اس پہ نہ متر کو چلنے دے
دل نہیں متر کا دکھے کبھی — جی جلے تو اپنا جلنے دے
کیا ذکر یہاں گھر کا زر کا — سر دینے میں انکار نہ ہو
ہر وقت دعا ہو یہ دل سے — غم زدہ ہمارا یار نہ ہو

سکھ میں بنتے متر جو ایسے متر انیک
ساتھی ہوں جو دکھ کے سو لاکھوں میں ایک

متر تا نہ اب بندھن ہے ہو چکا سو ارتھ تو چھوڑ دیا
متی کا نہیں کھلونا ہے جو کھیل کھیل میں توڑ دیا
منھ دیکھی ہاں میں ہاں ملانا یہ نہیں متر کا کرم کہیں
دینے لینے پر غور کرے یہ نہیں دوست کا دھرم کہیں
گر تمھیں دوستی کرنا ہے تو فرض دوستی ادا کرو
وہ جفا کرے تم وفا کرو وہ دغا کرے تم دعا کرو

جو نہ متر کے دکھ دکھی تپتے اپنے تاپ
ایسے غرضی متر کو دیکھے سے ہے پاپ

جو سچے متر جگت میں ہیں وے کب یہ باتیں جانتے ہیں
سب دھرموں سے بڑھ کر جگ میں وے متر دھرم کو مانتے ہیں
ہر وقت برے آچرنوں سے متروں کے لیے بچاتے ہیں
بادل کی طرح تپ کر کے ٹھنڈا پانی برساتے ہیں
اپنا دکھ پربت کے سمان رائی کی طرح جانتے ہیں
رائی کی طرح متر کا دکھ پربت سمان پہچانتے ہیں
سمبندھ پران تن کا سا ہے جو جیون جائے تب جائے
ہے نیر دودھ کا سا ابال جل کے چھینٹے سے دب جائے
ہیں یہ ہی دھرم متر تا کے یہ ہی سچی دلداری ہے
ان دونوں فرض یہ کہاں رہے اب تو منھ دیکھی یاری ہے

اب تو جتنے متر ہیں ان کے الٹے طور
ظاہر میں کچھ اور ہیں باطن میں کچھ اور

غمخواری کا اب پتہ کہاں خونخواری ہی خونخواری ہے
ہم اپنی بیتی کہتے ہیں اب نہیں ہے یاری آری ہے

جب کہا دوست نے مدد کرو — بولے ہم کب تیار نہیں؟
منہ پھیر بڑھے جب آگے کو — سوچا اپنا یہ کام نہیں"
گر کسی دشمن کے لڑنے کو — نوجوان بھولا پاتے ہیں
تو اچھی بتیاں کرنے کو — تتکال میت ہو جاتے ہیں
اس کی دولت کے دشمن بن — دولت اسکی ہتھیاتے ہیں
یاری میں عیاری کر کے — سب ستیاناس کراتے ہیں
ایسی خود غرضی پہ تف ہے — ایسی یاری پہ لعنت ہے
جو بگلا بھگتی کرتا ہے — ان دونوں ہی خوش قسمت ہے
بس زیادہ کہنا ہے فضول — اب پھیر مجبور ہو جاتے ہیں
جس سلا کو ہم کہتے ہیں — یہ شرتیا یگ کی باتیں ہیں
سگریو کو رگھوکل نندن نے — جو پریت کی ریت دکھائی ہے
گر رائے ہماری لیتے ہو — تو سچی یہی متائی ہے

دونوں دوہ نور وک بنے . سچے گاڑھے یار
اسی موج آنند میں گذرے دن دو چار
ایک روز سگریو نے کہا رام سے حال
"سیتا سدھ ملجائیگی کہیں نہ آپ ملال

میں ایک روز منتر لوں ہت — بس اسی جگہ پر بیٹھا تھا
اتنے میں ادھر نظر گئی — تو وہ نظارہ دیکھا تھا
بھارتھ کی طرح وہاں ایک — اندر کچھ آہ و زاری تھیں
نشچر کے وش میں پڑی ہوئی شاید — وہ جنک دلاری تھیں.
نشچر کے لوچن لال لال — جو الا برساتے جاتے تھے
اس اور پگھلتے ہوئے نین — ایک ندی بہاتے جاتے تھے
وہ درشیہ اور وہ نظارہ — ہے نہیں بھول جانے والا
جب رام رام کہتے کہتے — کچھ زیور ادھر پھینک ڈالا

میری آنکھوں کے آگے ہی — اس طرح نکل وہ چھوڑ گیا
رہ گئے ادھر کنڈل، نوپر — اور رتھ دکشن کی اور گیا"
کہا رام نے "لاؤ وہ ہیں کیا کہیں قریب"؟
"ہاں ہیں" یہ کہہ کپی سے لے آیا سگریب
دیکھتے ہی سے رام کے پگھل رہے تھے نین
کنڈل جب انگی کے کیا اور بے چین
بولے "ہا یہ وہ کنڈل ہے — جو کبھی کان میں رہتا تھا
میں اس کے درشن کو آتا — یہ اوٹ الک کی گھٹا تھا
اب ورہی کے ہاتھوں آیا — یہ "بھوشن" بھی ورہی ہو کر
اس کا بھی جوبن خاک ہوا — میں بھی گلتا ہوں رو رو کر
کنڈل تو مجھ سے اچھا ہے — جو اس کے زیادہ ساتھ رہا
آ تجھ کو سر سے لگا لوں میں — پیاری کا تجھ پر ہاتھ رہا
ہا سیتا کی سدھ نہیں ملی — تو تیرا ملنا سپھل ہے
لکشمن تم بھی آگے آؤ — دیکھو سیتا کا کنڈل ہے"
لکشمن نے بڑھ کر کیا پہلے اسے پرنام
ہاتھ جوڑ کر پھر کہا سنئے لیلا دھام
"میں نے تو چرن نہارے ہیں — دیکھے ماتا کے کان نہیں
میں تو بھوشن کا سیوک ہوں — کنڈل کی کچھ پہچان نہیں
پر ناتھ شگن یہ اچھا ہے — وشواش دلنشیں اقربان میں ہو
وہ سندر سے آ رہا ہے — جب کنڈل اسی کان میں ہو
کنڈل والی بیدیہی کو — اس طرح ہرن کرنے والے
اب ہوشیار ہو کر رہنا — آتے ہیں رن کرنے والے
ستونتی سیتا کی آہیں — ناچیں گی تیرے پرانوں پر
او محلوں میں سونے والے — ہم تجھے سلائیں بانوں پر

# گائن

بس خبردار ہونا پرائی نار چرانے والے
پت ورتا کے تیج اگن کا سب اور پرکاش
سیتا ستونتی ناری سے کرے گی تیرا وناش
سر پٹک پٹک روئیگا پرائی نار چرانے والے
پتورتا کی شاپ پڑیگا نشٹ تو ہوگا آپ
اُڑے ہوا سے تیرا سارا۔ اگلا پچھلا پاپ
ہمارے بالوں پر سونا پرائی نار چرانے والے"

---

یہ سُنتے ہی رام کو بندھی ذرا سی دھیر
مند مند گت سے تبھی چلنے لگا سمیر

ہنومان، لکھشمن، سگریو آؤ | اُٹھے پربھو کا جی بہلانے
لیگئے بنوں میں اُسی سمے | قدرتی نظارے دکھلانے
جھرنوں کی جھر جھر کا ناد | چہچہا پکشیوں کا سنکر
دل تازہ ہوا رام جی کا | کچھ پھول سگندھت چن چنکر

تال ترور ون پر تبھی سب کی پڑی نگاہ
اتنے میں سگریو کے منہ سے نکلی آہ
دیکھ دشا سگریو کی بول اُٹھے رگھوویر
"کیوں بھائی تم کس لیے ہو اسطرح ادھیر؟

جب سے ہم رشیہ موک آئے | تم کو اُداس ہی پاتے ہیں
یہ حال تمھارا دیکھ دیکھ | ہم بھی چنتت ہو جاتے ہیں
چھپ کر پہاڑ پر رہنے کا | کیا گپت بھید۔ کیا کارن ہے؟
ہم بھی شریک سکھ دکھ کے ہیں | کہہ چلو تمھارا کیا پرن ہے؟"

یہ سُن کر سُگریو نے بھری اور بھی "آہ"
"میرے دُکھ سے سندھو کی، بڑی دور ہے تھاہ

میں جس کے بھے سے گائے بنا — وہ ایک بھیانک ناہر ہے
گرچہ ہے میرا بھائی ہی — پر بھائی نہیں ستمگر ہے
چھوٹی سی میری غلطی پر — میرا ہی کال بنا ہے وہ
سب راج پاٹ پر قبضہ کر — بھاما کو چھین تنا ہے وہ
جو بھائی کبھی جیاتا تھا — ودھ کرنے وہی اُترتا ہے
افسوس قوتِ بازو کو — زیرِ مارِ آستیں کرتا ہے
اس کے ہی ڈر سے ڈرا ہوا — میں جان چھپا کر رہتا ہوں
آسکتا نہیں شاپ کے وش — اسلیے یہاں پر رہتا ہوں
ان سات تاڑ کے درختوں کو — جو ایک بان میں ڈھائیگا
نکلنک نے یہ کہ رکھا ہے — وہ فتح بال پر پائے گا"

متر گشت سن متر کے رہی نہ من کچھ دھیر
دھنش بان سنکو کر بولے شری رگھو ویر

"بس زیادہ نہیں سنا جاتا — اب بھجا دھنش کو تولتی ہے
معلوم ہمیں یہ ہوتا ہے — اس کے سر موت بولتی ہے
پی چکے بہت تم اپنا خون — اب اس کا لہو بہائیں گے
سب راج پاٹ اس کے گرھیں — ہم سندھیا تک دلوائیں گے"

اسنا پر کہا کہتے ہوئے۔ رسیا سے رگھو رائے
تاڑ کے درختوں کو تبھی دیا بان سے ڈھائے
پر بھو آگیا سے بال گھر جا گرجا سگریو
پُر کے باہر ہی رہے رگھوپت کرونا سیو
گرجن سن سگریو کی بال اٹھا رسیائے
چرن پکڑ تارا تبھی بولی اتی اکلائے

"اس سمے نہ باہر جا پیا    دل میرا بہت دھڑکتا ہے
میں نہیں سمجھتی کیا کارن    جو دایاں نین پھڑکتا ہے
یک بیک اچانک آنکھوں میں    اندھیرا چھایا جاتا ہے
میں روکے کھڑی کلیجے کو    یہ منہ کو آیا جاتا ہے"

کہا بال نے "چپ رہو۔ نہ ہو دکھ کو پراپت
رن میں سو سگریو ہوں تو بھی کروں سماپت"
یہ کہکر جھٹکا دیا۔ دامن لیا چھڑائے
تارا روتی رہ گئی۔ بال چلا رسیائے

سگریو سے آنکھیں ملتے ہی    برسوں کا کرودھ ابھر آیا
جوشیلا خون بھجاؤں کا    آنکھوں کی راہ اتر آیا
آتے ہی آتے لپٹ گیا    اور پہلے اپنا وار کیا
گھن کے سمان چنگھاڑ مار    چھاتی پر مشٹ پرہار کیا

مکا کھا سگریو نے۔ کھائی وہیں پچھاڑ
پھر بھاگا چلاتے کر۔ ہاتھ پاؤں کو جھاڑ

"ہے رام تمہارے کہنے سے    میں نے یہ جھگڑا مول لیا
جم دوت ہے میرے لیے بال    بل میں نے اس کا تول لیا
افسوس تمہاری قوت پر    میرے بازو لڑتے ہی رہے
تم کھڑے کھڑے تکتے ہی رہے    مجھ پر مکے پڑتے ہی رہے"

مسکا کر کہنے لگے۔ رگھونندن رگھو ویر
"بندھوا کبھی جے پاؤگے ایسے ہو ادھیر

میں سوچ رہا تھا کھڑا کھڑا    دونوں کا جوش نکلنے دوں
یہ دونوں بھائی بھائی ہیں    گر ملجائیں تو ملنے دوں
اتنے پر بھی میں بار بار    دھنوا پر بان چڑھاتا تھا
تم دونوں ایک شکل کے ہو    کچھ یہ بھی دھوکا کھاتا تھا

اچھا یہ ہار پہن جاؤ    جس سے مجھ کو پہچان رہے
یہ تم پر کوچ سمان رہے    اور اسے ہار کا دھیان رہے۔

یہ کہہ کر سگریو کو پہنائی جے مال
ہاتھ شیش پہ پھیر کے وِدا کیا تتکال
لڑے کیہری کیسری اب تو دوندھ پرکار
دونوں کے تن سے بہی ایک خون کی دھار

بلوان بالی کی چوٹوں کو    سگریو برابر سہتا تھا
دم آنکھوں تک ہی آ آ کر    پھر بار کے نیچے رہتا تھا
لے گیا بالی بازی آخر    سگریو کو زخمی کر ڈالا
ایک ہی بار میں پلٹا دے    نربل کو پرتھوی پر ڈالا
پھر چھاتی پہ چڑھ کر بیٹھا    اور چاہا پران کھینچ ہی لوں
کر چور چور انتیں اس کی    بس لہو کلیجے کا پی لوں

چھپے کھڑے تھے ورکش کے پیچھے شری رگھوویر
دیکھ دشا بالی کی مارا تک کر تیر
لگتے ہی اس تیر کے وہ ہو گیا شکار
گرا چیخ کر بھوم پہ۔ بہی خون کی دھار
کیا ہوتے کیا ہو گیا۔ دل میں تھا حیران
ایک ورکش کی آڑ میں دیکھے دیاندھان

مرنے کے پہلے بول اٹھا    یہ کس کا تیر کرارا ہے
اُف دغا دغا دھوکا دھوکا    مجھ ویر کو چھل سے مارا ہے
سنتے ہی ایسے وینگ وچن    رگھونندن تتکشن پرکٹ ہوئے
مکھ سے یہ کہتے ہوئے بچن    اُس آہت جن کے سنمکھ ہوئے
کشتری کا کر جب اٹھتا ہے    تب پورا کرتا کام کو ہے
کھل دل جب تک سنگھار نہ ہو    تب تک آرام نہ رام کو ہے

یہ سنتے ہی بالی نے کھولے دونوں نین
رام روپ کو دیکھ کر کچھ کچھ آیا چین
دھیرے دھیرے پھر کہا "ہیں! کیا تمھیں ہو رام؟
ہاں میں بھی سنتا رہا ہوں جن کے یہ نام

سگریو کے سنرکشک ہو کر — تم نے ہی یہ کیسے اچھا کیا ہے؟
پیڑوں کے پیچھے چھپ کر کے — کیا مجھے تمھیں نے مارا ہے؟
سچ سچ تھا میرا کیا بگاڑا — جو میرے سنمکھ ہو آئے
سگریو کے کارن ہی تم نے بھی — سمدرشی کے درشن پائے
شری مکھ نے جو پڑھا ڈالا ہے — وہ سچے بڑے اثر کے ہیں
اب کچھ میرے بھی شبد سنیں — جو ٹوٹے ہوئے جگر کے ہیں
ویری کو چھل سے قتل کرے — یہ شوربیر کا کرم نہیں
چھپ کر جو میرا پران لیا — یہ رگھوونشی کا دھرم نہیں"

رگھورائی آگے بڑھے، کہنے لگے شتاب
"تیری اس تقریر کا ہے یہ صاف جواب

تو نے وہ ایسا پاپ کیا تھا — جو تیرے سنمکھ آئے گا
اس کے شریر کا زیادہ بل — تیرے تن میں آ جائے گا
ودوان کسی کا نشٹ کریں — یہ شیوہ نہیں ہمارا ہے
بس انھیں خیالوں سے ہم نے — اس آڑ سے تجھ کو مارا ہے"

کہا بالی نے ٹھیک ہی جچی مجھے یہ بات
اب پر کرپا یہ بتلائیے کیا ہے کیوں پریت گھات

سگریو ہمارا بھرات — ہم بھائی بھائی ہیں ہم دونوں
سمدرشی کی نظروں میں تو — چاہئیں ایک ہی ہم دونوں
سگریو آپ کا متر ہوا — اور بالی آپ کا دشمن ہے
یہ نیائے کہاں کا ہے سوامی — وددھ کرنے کا کیا کارن ہے؟"

چتر بالی کی بات کا اب کچھ پڑا پربھاؤ جب
سوچ سوچ کر رام جی دینے لگے جواب

"کنیا بھگنی بیٹے کی بہو — اور چھوٹے بھائی کی ناری
جو انھیں کدرشٹی سے دیکھتا ہے — وہ دشٹ ہے پاپی بیبھچاری
سگریو استری کی بھاریا کو — تو نے نج بھاریا کر ڈالا
اس کارن میرا بان چلا — اور تیرا خاتمہ کر ڈالا
پھر مِتر میرا سگریو ہوا — یہ سماچار تو جانتا ہے
ہرتے ہیں مِتر، مِتر کا دکھ — یہ نیت نہیں کیا مانتا ہے؟
جو تیری بچھڑی سیتا کو — مجھ سے یتن کرے ملانے کا
کیا میں کچھ بھی نہ یتن کروں — اس کی تکلیف مٹانے کا؟"

مند مند مسکرا پھر کہے بالی نے وچن
"دھوکا کھایا آپ نے سُنئے کرنا این

سگریو مِتر کا تو تم نے — ملتے ہی کشٹ مٹایا ہے
اس کے کارن پرتھوی پر سے اک بھائی بوجھ مٹایا ہے
پر دیکھنا اب سیتا سے تمھیں کب تک سگریو ملاتا ہے
یہ دھیان رہے دو دن پاکر — سجن درجن ہو جاتا ہے

سگریو کا بل اور آشا یہ؟ — جو سینا سدھ کا کام کرے؟
گیدڑ میں شکتی کہاں ہے یہ — جو ناہر سے سنگرام کرے؟
ہاں مجھ سے تم جو ملتے — تو میں تم کو دکھلا دیتا
مِترتا کی رسمیں جو ہوتیں — سیتا سے پرتھم ملا دیتا
میں خوب جانتا ہوں اُس کو — جو اُنھیں چُرا کر بھاگا ہے
میں نے اُس جیسے اناڑی کو — چھ ماس کانکھ میں داباہے
اچھا جو بیت گئی سو گئی — اب بکنے سے کیا ہوتا ہے؟
اب تو یہ پران نیتر میں ہیں — اور نیتر سدا کو سوتا ہے"

دیکھ چیترتا بال کی ہوئے پرسن کرپال
دیا درسٹی سے دیکھ کر بولے دین دیال

"اب تک نہ جانتے تھے ہم یہ | تو کیسا ہے تو کتنا ہے
اب اتنی باتیں ہونے پر | سمجھے ہیں۔ تجھ کو جتنا ہے
جو کچھ اچھا ہو مانگ بال | بتلا ہم تجھ کو کیا ور دیں؟
گر مرنا نہیں چاہتا ہو | تو ابھی تجھے زندہ کر دیں"

کہا بال نے کس لیے کرتے یہ رگھورائے ہم
جلدی دونگا۔ جان جی سے میں تمہیں لائے؟"
رگھوور بولے "یہ نہیں۔ سوارتھ نہیں کچھ تات
سرل بھاؤ سے کہہ رہا۔ میں یہ من کی بات"
اب پر مودت ہو بال نے کہے اسطرح دین
"میں کہتا رہا ہوں آج پربھو پڑے آپ پرتین

ہر سمجھدار اس دنیا میں | ہر چند دھیان میں لاتا ہے
لیکن مرنے کے ٹھیک وقت | منہ سے نہ رام کہہ آتا ہے

وہ رام سامنے ہے میرے | ایسا تو خوش قسمت ہوں میں
اب مہاراج کیا کہتے ہیں | جی کر کچھ اور کیا کروں میں؟
ور دینے کو خود کہتے ہو | تو بہتر ہے کچھ لے لوں میں
انوراگ تمہیں ہے ہو میرا | جس جگہ کرم وش جنموں میں
اس اپنے بالک انگد کا | یہ ہاتھ ہاتھ میں لو بھگون
بس اب بولا جاتا ہے نہیں | سیوک کو اگیا دو بھگون"
یہ کہہ کے لوٹا چرنوں میں | جگ کا پرپنچ سب چھوڑ دیا
شری رام رام کہتے کہتے | سانسوں کو اس نے توڑ دیا

سکھ سچ و جی ہو گیا بال بدھی بلدھام
مرتے مرتے کر گیا اپنے پورے کام

خود اپنے لیے بھگتی مانگی — پرلوک سنبھالا یوں اپنا
بیٹے کے لیے سونپ پربھو کو — من کا کر ڈالا یوں اپنا
سگریو کا تھا وہ پرم شترو — شتروتا یہاں پر بھی رکھی
آگے رے لیے راج گدی — اپنے ہی بیٹے شتی رکھی
انگد کا ہاتھ رام کو دے — باندھا ان کو بھی بندھن میں
تھا مطلب اور اشارہ یہ — اس کا بھی حق ہے شاسن میں
لکشمن کو آگیا دی پربھو نے — "تم جا کر سارا کاج کرو
سگریو کو دیکر راج تلک — انگد کو بھی یوراج کرو
خود گئے نہیں پربھو پر بہتر — بھیجا اس کارن لچھمن کو
ماتا جی کی آگیا تو سار — یہ چھوڑ نہ سکتے تھے بن کو

وہی ہوا مرحوم نے سوچا تھا جو کاج
راج ملا سگریو کو انگد کو یوراج

ڈنڈھی بجی پمپا پور میں — گھر گھر آنند اپار ہوا
"ایشور خوش رکھے راجہ کو" — ہر زبان سے یہ جیکار ہوا
اتنا تو دکھ پربھو کو بھی تھا — نردوش بال کو مارا ہے
پر اس دکھ میں سکھ یہ بھی تھا — سنکٹ سے متر ادھارا ہے

تارا رانی اس سمے آئی کرتی ہائے؟
روئی پتی کی لاش پر گری پچھاڑیں کھائے
دیکھا جب رگھوناتھ نے اسکا گھور بلاپ
ستیہ گیان اپدیش کر دور کیا سنتاپ

## گائن

جیو آتما تو نروان ہے — تو کس کے لیے روتی ہے.
تو کون ہے پہلے اپنا پتہ بتا دے
جو بول رہا وہ کیا شئے ہے دکھلا دے

یہ شریر جڑ ہے اس کا دھیان ہٹا دے
اپنے میں آپ ہی اپنا بودھ جما دے
ہے یہ ویدانت کا سار کہوں بار بار چھوڑ دے راگ دویش دل میں
بچار۔ یہ ستیہ پرمان ہے تو کس کے لیے روتی ہے؟
یہ دیہہ۔ اگنیہ پانی اور رتھک رانی
اکاش۔ اگنی۔ پرتھوی۔ سمیر اور پانی
ان پانچ تت میں کہاں موت زندگانی
وش اندری بھی سب دوگیہ سناتن مانی
اب جو ہے بولنے والا۔ گورا نہیں کالا جس کا اجیالا
دیکھا نہیں بھالا۔ نہ کچھ پہچان ہے تو کس کے لیے روتی ہے؟
نہیں نام روپ کا اُس میں ذرا پتہ ہے
وہ سب میں ہے سب نے نہیں اُسے لکھا ہے
بدی اُسی کو تم نے اپنا ہی سمجھا ہے
تو وہاں بال اور تارا کہاں بنا ہے
یہ ورتی ہے اگیہ وہ ہے سروگیہ۔ نتیہ اویکت ستیہ
سروتر پران کا پران ہے۔ تو کس کے لیے روتی ہے؟
ہے وہی شدھ انوپ سو روپ تمہارا
من بدھی انیت اور پنچ کوش سے نیارا
نہیں استھول چرم نہیں رکت مانس ہو یارا
نہیں ورشٹا درشٹن درشیہ نشلویتا نہیں کارا
پہنچا دے "رادھے شیام" وہاں پر دھیان و چن لے پان چھوڑ
اگیان۔ یہ سچا گیان ہے۔ تو کس کے لیے روتی ہے؟
تارا تارا ہو گئی سُن کر یہ اپدیش
گئی گیان کو پراپت کر۔ کھو کر سارا کلیش

اُدھر راج کرنے لگا نشکنٹک سگریو
اِدھر پرورشن شیل پہ ٹھہرے کرونانیدھو
ورشا کے کارن رہا گھن گھمنڈ بہ چھائے
میگھ چھٹا کو دیکھ کر بولے رگھوکل رائے

## گائن

" لکشمن دیکھو اُمڈ گھمنڈ کر — گرج گرج گھن آئے رہے ہیں
پی پی پپیہا ۔ کوکو کوئلیا — سنن سنن رنگت پُروئیا
برہی کو دکھ دیت بجریا — دادر بول سنائے رہے ہیں
کانن جھنکارت جھینگروا — اوٹھت برہا بن کسک کرجوا
کلپاوت ہے مور جیروا — انکو جان ڈرائے رہے ہیں

بھائی ورشارت ہوئی۔ گرج رہے گھنگھور
آج جانکی کے بنا ڈرپت ہے من مور

اور دیکھو لکشمن بجلی کو — کیا چمک چمک چھپ جاتی ہے
جس طرح محبت اُچھے کی — قائم نہیں رہنے پاتی ہے
دیکھئے کراری بوندوں کو — یہ پروت کیسے سہتے ہیں
دُشٹوں کی گالی سُن سُن کر — جیسے سجن چپ رہتے ہیں
اُبلیں چھوٹی چھوٹی ندیاں — تھوڑا سا جل آ جانے پر
جیسے اوچھے بورائے ہیں — تھوڑی سی دولت پانے پر
پانی پرتھوی پہ پڑتے ہی — میلی کیچڑ بن جاتا ہے
جس طرح سچدانند جیو — مایا میں آئے بہلاتا ہے
جل سمٹ سمٹ کر جنگل سے — تالاب میں بھرتا آتا ہے
جیسے سجن اور بدھیمان — گن سنگرہ کرتا جاتا ہے
ندیوں کا نیر سمندر میں — جاتے ہی نشچل ہوتا ہے
جس طرح جیو جگدیشور کو — پاتے ہی نشچل ہوتا ہے

سب طرف ہوئی ہے ہریالی | پگڈنڈی نظر نہ آتی ہے
جیسے جھگڑوں کے بڑھنے سے | ایکتا نشٹ ہو جاتی ہے
ورشا کے ہوتے ہی کسان | کھیتی کو خوب نراتے ہیں
جیسے سجن اپنے میں سے | ورگن درو بلیں ہٹاتے ہیں
ورشا چاہے کتنی ہووے | اودسر میں انّ نہیں ہوتا
ایسے ہی سچے سنتوں میں | اوگن اتپن نہیں ہوتا
ان دنوں جواس اکووں کے | پتے سارے جھڑ جاتے ہیں
جیوں اچھے حاکم کے ہوتے | بدمعاش نہ رہنے پاتے ہیں
بیڈھب چھپاؤ کے چلنے ہی | بادل گھبرائے جاتے ہیں
جیسے کپوت کے ہوتے ہی | سب دھرم بلائے جاتے ہیں"

اسی طرح ست سنگ میں بیتے چاتر ماس
اسی کٹی میں شر وتک پربھو نے کیا نواس
راج ملے سگریو کو ہوا تہائی سال
سیتا سُدھ کا ان دنوں رہا نہ اُسے خیال
انتظار کرتے ہوئے گزرے اتنے ماس
تب لکشمن سے ایک دن بولے رما نواس

"ہے بھائی ورشا بیت گئی | اب شُدھ شرورت آئی ہے
میں بڑا ابھاگا ہوں ابتک | سیتا کی سُدھ نہیں پائی ہے
سگریو کی آشا تھی مجھ کو | سو وہ دھن پا مغرور ہوا
مایا کی تول ترنگوں میں | اقرار کا بیڑا دور ہوا
بھائی اس میں سندیہہ نہیں | نقدی سب کچھ کر سکتی ہے
سگریو کا اس میں دوش ہی کیا | یہ سب دولت کی خوبی ہے
جب تک منش کنگال رہے | تب تک اتپات نہیں کرتا
جب وہی دھنی ہو جاتا ہے | تو منہ سے بات نہیں کرتا

افسوس ہے ایسی دولت پر جو دُرجن کر دے سجن کو
لعنت ہے ایسی چاندی پر جو مٹی کر دے جیون کو"
یہ سُنکر لکشمن بول اُٹھے، "میں پمپا پور کو جاتا ہوں
جانے آنے کی دیری ہے سُگریو کو باندھے لاتا ہوں
میں ابھی اُسے سکھا دوں گا جو راجہ بن کر بیٹھا ہے
سب اُس کا تاؤ نکالوں گا وہ کیسا تن کر بیٹھا ہے

## گائن

جس مایا ٹھگنی نے بھلایا ہے میں بھی دیکھوں وہ کیسی مایا ہے
ہر یجن ہو کے مایا میں آیا تو اُس کو سیوک کو
چرن کی شرن میں لاؤں اب جاؤں سمجھاؤں لے آؤں
بڑا دکھ پایا ہے۔ دکھائے آن بان وہ اور لائے کچھ
گمان وہ چلائے گر زبان وہ تب تو کمان پے بان
چڑھا کے میں شان کو توڑ دوں بڑا اترایا ہے

ادھر لکشمن رام میں تھا جب یہ سمباد
ہنومت نے سگریو کو اُدھر دلائی یاد

"مہاراج آپ تو محلوں میں آنند راج کا کرتے ہیں
ان متروں کی بھی یاد ہے کچھ جو بن میں دُکھ سے رہتے ہیں؟
ہیں راج نیت کے چار انگ یہ بات آپ بھی مانتے ہیں
یہ سام، دام اور دنڈ بھید وے اچھی طرح جانتے ہیں
ہے سام میل اور دام دان اور دنڈ کا ارتھ سزا دینا
اور بھید کا مطلب ہے یہ ہی آپس میں پھوٹ کرا دینا
رگھورائی نے چاروں میں سے دو کو پرتیکش دکھایا ہے
ان تھات آپ سے میل کیا اور بال کا راج دلایا ہے

اب دنڈ بھید کی کسر رہی ہو جائیں نہ اُس پر آمادہ
ہیں بان دنڈ دینے کے لئے اور بھید کو انگد شہزادہ
اس لیے مناسب تو یہ ہے اپنا بھی فرض چکا دیں ہم
وے ہمیں راج پد دے بیٹھے سیتا سے انھیں ملا دیں ہم"
یہ سنکر سگریو کو آیا پچھلا دھیان
دل ہی دل میں رو پڑا۔ بولا "ہے ہنومان
میں آج کرتگیہ تمھارا ہوں سوتے کو جگا رہے ہو تم
میری لجا اور پرانوں کو بجرنگی بچا رہے ہو تم
اس وشے نے اور اس مایا نے سب نشٹ کر دیا گیان میرا
منھ کیسے اُن کو دکھلاؤں اب نہیں وہاں پر مان میرا
یہ سچ ہے دین دیال ہیں وے لیکن کشتری رگھو ونشی ہیں
ملجائیں تو جل کی طرح ملیں گرمائیں تو سورج انشی ہیں
اس لیے ایک ہی راستہ اب میری نظروں میں آتا ہے
گر صبح کا بھولا شام آئے تو بھولا نہیں کہاتا ہے
سیتا جی کی سدھ لانے کو نخفیہ کچھ قاصد وداع کرو
اور تم سب بانر دیشوں میں جا جا کر فوجیں جمع کرو"
اس پرکار سگریو میں پرکٹ ہوا جب گیان
فوجیں لانے کے لیے وداع ہوئے ہنومان
رو ہت گر۔ دیاتگر۔ شوگر مینا گر۔ دھولاگر دھائے
کشیپ گر۔ کدلی بن ہوتے وندھیاچل نیل گری آئے
ارجن گر۔ دھند مار گر جا پہنچے سمیر گر کے بن میں
انجن گر ہوئے انجن ستا دھائے سب دیش ودیشن میں
جسقدر ربال کے صوبے تھے بن باسی۔ بھالو۔ بندروں کے
سب جگہ گئے بجرنگ بلی پر تنتر۔ سوتنتر پنجروں کے

سب ہنومان کے آگرہ سے — سینا سمیت تیار ہوئے
اگنت کپ کٹک سبھٹ کنجر — کشکندھا کے شرنگار ہوئے
جو جو بانر یوتھپ آئے — سگریو انھیں ٹھہراتے ہیں
گویا میا پور کے ہر سو — دل بادل چھائے جاتے ہیں

اتنے میں آئے وہاں۔ لکھن لال رسیائے
بھیجے دکھائے سگریو کو۔ پربھو ڈھنگ گئے بہائے
پچھلی باتیں یاد کر۔ رو اٹھا سرہب
"رگھورائی رکشا کرو۔ میں متی مند غریب

مایا کے چکر میں پھنس کر — ہے ناتھ یہ میرا حال ہوا
میں تو خود ہی شرمندہ ہوں — کیا کہوں جو آج ملال ہوا
جو ناری یہ موہت نہ ہوا — ایسا نر ملنا مشکل ہے
جو بچا لوبھ کی پھانسی سے — دنیا میں وہ ہی کامل ہے
پنڈت۔ تپسی۔ گیانی۔ دھیانی — عابد۔ زاہد۔ عاقل دیکھے
یوگی۔ بھوگی۔ تیاگی۔ راگی — شاعر دیکھے۔ کامل دیکھے
ایسا کوئی برلا ہی ہے — جو حرص ہوس سے دور ہوا
وہ کون ہے جو دھن پاکر کے — نہیں لٹنے میں اسکے چور ہوا؟
ہے ناتھ بان بھی رکھا ہے — اور گنہگار بھی حاضر ہے
چاہے مارو یا معاف کرو — منصفی آپ کے ہی سر ہے"

دیکھ دشا سگریو کی پڑے رام کہنے
"بھائی تم نردوش ہو۔ ہونی ہے سو ہوئے

اب مت روؤ اب مت رلاؤ — میرے تو لکھن سمان ہو تم
مجھ برہی کی تم اوشدہ ہو — مجھ دکھیا کے ارمان ہو تم
جو جس کا سچا پیارا ہے — وہ اس کا ہمدم ہوتا ہے
درشن چاہتے برسوں میں ہو — انوراگ نہیں کم ہوتا ہے

جو گزر گئی سو گزر گئی اب آئندہ کا ذکر کرو
سیتا کی جس میں خبر ملے جلدی سے ایسی فکر کرو"
یہ سنکر سگریو نے بانر لیے بلائے
سیتا سُدھ کے واسطے وداع کیا ہرشائے

# گانا

جاؤ یارو اے غمخوارو۔ سیتا جی کے کھوجن کو
کوئی پورب کوئی پچھم کوئی اُتر دکھن کو
کام رام کا حکم ہمارا۔ نام آپنا راکھن کو
ادھر اُدھر کو چاروں طرف کو پہاڑ بستی اور بن کو
سب اور دھیان جائے۔ سب پر گمان جائے
چاہے یہ جان جائے۔ ہرگز نہ آن جائے
تن من دھن سے پران پچن سے پربھو کی آگیا راکھن کو"

---

یہ سنتے ہی فوج میں ہوا ایک دم شور
باری باری چل دیے بانر چاروں اور
انگنتی چھوٹے بڑے چلے گئے سب شور
تب دیکھی اُڑتی ہوئی ایک طرف کچھ دھور

دیکھا کچھ یودھا نئے کلکارہ سناتے آتے ہیں
آگئے آگے شری مہابیر جے کار سناتے آتے ہیں
ان بہادروں کے آتے ہی جوشیلہ نعرہ گونج اٹھا
شری رام نام پر تین بار میدان وہ سارا گونج اٹھا
تب سب سے سگریو نے کہا پکار پکار
"بہادرو اب شیگھر ہی ہو جاؤ تیار

نسوارتھ ساتھ دیں سجن کا ۔ سچا اوپکار یہ ہی تو ہے
کرتویہ میں پران بیان کریں ۔ مکتی کا دوار یہ ہی تو ہے
اسلئے میں تم سے کہتا ہوں ۔ سیتا سدھ کو پرستھان کرو
یدجیون نوتن کرنا ہے تو ۔ پہلے جیون دان کرو"
یہ سنتے ہی فوج میں گونج اٹھا جیکار۔
رام چرن سرنائے کر سب ہو گئے تیار
نل نیل سیکھیں سگندھ مدن ۔ انڈک ونت وہومراکشہ دورد
شری کھنڈ یکد۔ درگندھ آد۔ دردھرشن۔ جاموتت انگد
سب شور بیر۔ سب ستیہ بیر ۔ من میں ہلساتے جاتے ہیں
آنندکند کو شیش نائے ۔ جے کار رستاتے جاتے ہیں
سب کے پیچھے شری مہابیر ۔ رگھونندن کے ڈھنگ آتے ہیں
راجیونین کے درشن کر ۔ من ہی من میں ہلساتے ہیں
وہ پریم بھاؤ، وہ گیت بھاؤ ۔ کس طرح پرکٹ ہو بیونیں
نینوں سے نین ملاتے ہی ۔ کچھ بھاؤ آگئے نینوں میں
تب چرنوں میں انجنی لال ۔ اپنے نینوں کو مانجتے ہیں
یا سرج کا مینا مرت انجن ۔ گیلی آنکھوں میں آنجتے ہیں
اس طرف بھال ہیں وہ ۔ یگ سرج ابھری آہستہ آہستہ
اس طرف انگوٹھی انگلی سے ۔ اتری آہستہ آہستہ
یہ دشا دیکھ کر رگھونندن ۔ کچھ مند مند مسکاتے ہیں
اور اسی انگوٹھی کو دیکھ ۔ دھیرے دھیرے سمجھاتے ہیں
"ویگ لوٹ کر آئیو۔ دیر نہ کر لو بیر
ویدیہی کے دکھ ہیں ۔ میرا دکھی شریر
سب پرکار اس کی کشل پوچھ ۔ سب میری دشا سنا دینا
پھر چترائی کی باتیں کر ۔ دھیرج بھی اسے بندھا دینا

اور لو یہ انگوٹھی لے جاؤ ملے سیا اُسے دیتے آنا
اور اُس کی کوئی نشانی بھی آتی ہر یاں لیتے آنا"
سنتے ہی ایسے بچن چھپیر نوایا ماتھ
جنم سارتھک جان کر چلے کپن کے ساتھ
رام بھر و دیکھا لوک ، مانو مست گیند
سانئیں سانئیں کرتے ہوئے چلے جائیں سانند
سب بدھمان بلدھاری تھے سب سیتا سدھ کے شائق تھے
سب راگھوجن انوراگے تھے سب جاسوسی کے لائق تھے
جھاڑیاں چھانتے جاتے تھے ندیاں لانگھتے جاتے تھے
پربتوں ، بنوں اور کھوہوں میں جا جا کر پتہ لگاتے تھے
چلتے چلتے مارگ میں ملی تپسوی ایک
تھی وہ پر اوپکارنی بھلی آدمن نیک
تھی اُس میں کوئی یوگ شکتی اتھوا مایا کی قوت تھی
یہ نہیں تو پربھو کی لیلا تھی یا واں ایوان کی طاقت تھی
جس کے دوارہ راستہ اس نے دکھلایا ان سب بیروں کو
اتی شیگھر سمندر کے تٹ پر پہنچایا ان سب بیروں کو
چمتکار یہ دیکھ کر ہوئے سبھی حیران
آپس میں کہنے لگے "کہاں پھنسے ہیں آن"
اُن بیروں کے ساتھ میں تھا ایک بوڑھا بیر
جاموونت نامی بڑا چتر اور گمبھیر
وہ بولا "جس ناؤ پہ ، ہیں ہم آج سوار
کیوٹ اُس کا مست ہو یہ گا پار ہالمہار
جا چکے ہیں اوگھٹ گھاٹ بہت اب منزل پر ہی آئیگی
یا رو یہ ناؤ دھرم کی ہے جو پار اُتر ہی جائے گی

گھبراتے کیوں ہو بہادرو　　یہ تو سب ہی کی حالت ہے؟
راحت کے بعد مصیبت ہے　　پھر دکھ کے بعد راحت ہے
سکھ میں دکھ میں سنتوش کریں　　کہتو یہ گمبھیروں کا ہے
ہر رنج و خوشی کو ضبط کریں　　یہ کرم کرم بیروں کا ہے
اُپکار کے پتھ پہ جاتے ہیں　　کیا غم ہے جو مر جائیں گے
انتم پہ نام یہی ہوگا　　دنیا میں پیش کر جائیں گے

## گانا

بہادر ہو تو شان جانے نہ پائے
یہ اُپکار کا دھیان جانے نہ پائے
بلا سے چاہے جان جائے تو جائے
مگر آن اور بان جانے نہ پائے
خوشی ہو یا غم ہو سہیں گے سبھی ہم
مگر اپنا ارمان جانے نہ پائے
ہمیشہ بھلوں کو بھلائی ملے گی
اگر ان کا ایمان جانے نہ پائے
ہمیں رادھے شیام رنج و غم ہو مبارک
ہمارا اگر گیان جانے نہ پائے

＊＊＊＊＊

یہ سن ساگر تٹ گیا۔ سب نے ہی وشرام
وہیں نکٹ میں گیدھ ایک تھا سمپاتی نام
سمپاتی کی اس سمے۔ اُن پہ پڑی نگاہ
خوش ہو کر کہنے لگا " واہ ری قسمت واہ

مدت سے بھوکا پیاسا ہوں　　بھر پیٹ نہ بھوجن پایا ہے
بدھنا نے آج دیا کر کے　　سب اکیبارہ بھجوایا ہے

سب دن کی کسر نکالوں گا | سب کا ایک گراس بناتا ہوں
گمرا ہوا بیٹھے رہو وہیں | تم سب کو کھانے آتا ہوں"

بانر گھبرانے لگے سنکر یہ تقریر
آپس میں کہنے لگے "اب پھوٹی تقدیر"
چیتر بال کے پتر نے۔ دیکھا جب یہ ڈھنگ
گیدھ جٹایو راج کا چھیڑا وہیں پرسنگ

"اے یارو! دھنیہ جٹایو ہوا | ہے اُس کی تاتی کوئی نہیں
اپکار میں تن بلدان کیا | تھا ویسا دانی کوئی نہیں
مٹی کی دیہہ مٹا اس نے | اُپکاری دیہہ بنائی ہے
دنیا میں خوب یشا رجن کر | پرلوک میں مکتی پائی ہے"
تقریر یہ غم کی بھری ہوئی | سمپاتی کے کانوں آئی
آنکھوں سے آنسو نکل پڑے | آگیا یاد اس کو بھائی
بھائی بھائی کی الفت کو | بھائی بھائی پہچانتے ہیں
جن کے کوئی بھائی ہی نہیں | وہ کب یہ باتیں جانتے ہیں
آواز میں اب سمپاتی کے | ایک دریا بہتا آتا ہے
وہ تو میرا ہی بھائی تھا | یہ زور سے کہتا آتا ہے

یہ سنکر سب خوش ہوئے اور کیا ستکار
انگد ہی نے اُس سمے کی اُس سے گفتار

"سچ تو یہ ہے اُس یودھا نے | یوگی کا کرم دکھایا ہے
اور ایک گیدھ کا تن پاکر | منجوں کو سبق سکھایا ہے
اُس کی پوتر اور پاک روح | پوجا کرنے کے قابل ہے
اس طرح یہ ان کا بل دینا | دنیا والوں کو مشکل ہے
رگھوراج کی پیاری سیتا کا | جب دنڈک بن میں ہرن ہوا
تب انھیں دلوں اپکار ہیت | اُس گیدھ راج کا مرن ہوا

جس نے سیتا کا ہرن کیا — اُس نے ہی اُس کو مارا ہے
اِس لیے ہمارا چور ہے جو — بیری بھی وہی تمہارا ہے
ہم سب اُس کی تلاش میں ہیں — تم بھی اُس کو ہی تلاش کرو
بھائی کا بدلہ لینا ہو — تو اُس بیری کا ناش کرو"

سمپاتی کے ہردے میں بڑھا یک جوش
پر یہ بھائی کی یاد میں۔ رہا ذرا خاموش
جلانجلی دی۔ بھرات کو پھر جل ندھ تٹ جائے
تب کپیوں کے پاس آ۔ بولا یوں ہرشائے

"جو دن کرنے کے لائق تھے — وے سب میرے بے کام گئے
وہ جوبن کے وہ جرأت کے — وہ طاقت کے ایام گئے
اے بہادرو میں وردھ ہوا — ورنہ خود ہی کرتا خدمت
سیتا کا پتہ لگاؤ تم — بتلائے دیتا ہوں حکمت

گرترکوٹ پر بس رہا۔ لنکا نگر وشال
رکشا کو چاروں طرف ہے سمندر کا جال

کرتا ہے راج وہاں راون — وہ ہی سیتا کا ہرتا ہے
اپنے اشوک بن میں اس نے — اُس مہاستی کو رکھا ہے
سو یوجن سندھ پار کرکے — جو ویر وہاں پر جائے گا
وہ ہی سیتا کی سدھ لاکر — دنیا میں سویش کمائیگا"

اتنا کہکر چل دیا وہ سمپاتی ویر
جاموَنت نے اُس سمے کی ایسی تقریر

"کہنے والا کہہ گیا۔ کرنے والے آؤ
اپنے اپنے حوصلے بہادرو دکھلاؤ

یہ یدھ نہیں سنگرام نہیں — اور نہیں بڑائی مارنا ہے
مشکل بھی ہے آسان بھی ہے — سو یوجن سندھ لانگھنا ہے

گر میں جوان ہوتا یارو    یہ کام بھلا کیا مشکل تھا
تم سب بچے مردہ دل ہو    ترونائی میں میرا دل تھا
بھگوان نے بل کو باندھا تھا    میرا اُن دنوں زمانہ تھا
اُس سمے دو گھڑی میں میرا    سنسار گھوم کر آنا تھا
اب میں بڈھا ہو گیا یارو    تم لوگوں کا موقع ہے
گر وہاں تلک کوئی نہ گیا    تو ڈوب کے مرنا زیبا ہے"

انگد بولا "کام یہ کریں گے پورا یار
ورنہ ایسے ڈوبنے پر بھی ہے دھتکار

شہزادہ ہو کر مون رہوں    یہ مجھ پہ لانچھن آتا ہے
اس لیے سمندر لانگھنے کو    یہ انگد بالک جاتا ہے
سچا یودھا پن یہ ہی ہے    مر جائیں لیکن آہ نہ ہو
سچا اُپکار تبھی ہوگا    جب پرانوں کی پرواہ نہ ہو
اس پار سے بیشک جاؤنگا    اس بات کا میرا دعویٰ ہے
لیکن اُس پار سے آنے میں    مجھ کو تھوڑا اندیشہ ہے
اس رُخ سے جب میں جاؤنگا    جگدمبا سنمکھ آئے گی
وہ اپنی طاقت سے مجھ کو    لنکا نگری پہنچائے گی
لیکن جب واپس آؤں گا    تب اُدھر پیٹھ ہو جائے گی
وہ طاقت وہ دیوی شکتی    سب اُسی جگہ کھو جائے گی"

انگد کے یہ بھاؤ سن پگھلے سب کے نین
جامونت کہنے لگا ۔ ہو کر کچھ بے چین
"فرمایا جو آپ نے سب ہے صحیح جناب
لیکن اب اُس کام کو پورا کرو شتاب

تم سب جانے کے لائق ہو    لیکن کم ہمت ہو یارو
کیوں نہیں روانہ کرتے ہو    ہم سب کے افسر کو یارو؟

ہم تم سب لوگ ادھورے ہیں — پورا وہ رام دولارا ہے
بلّی اُس کے ہی ہاتھوں دو — وہ ہی علاج ہمارا ہے"

یہ کہکر بجرنگ سے کی ایسی تقریر
"بیٹھے ہو کس فکر میں یدھ کیسری ویر؟

تم بانر دل کے نائک ہو — کچھ اپنے بل کی یاد کرو
ہے رام دولارے اِمہاویر — ہم لوگوں کی امداد کرو
ہے کام روپ شنکر سروپ — بجرنگی نام تمہارا ہے
اپنے جیون کو یاد کرو — یہ جنگی کام تمہارا ہے
سورج کو تم نے گراس کیا — پربتوں کو تم نے توڑا ہے
جس بل سے ایسے کام کئے — وہ بل کب کہہ رکھ چھوڑا ہے؟
رن دھیر اٹھو۔ بل ویر اٹھو — اب لاج تمہارے ہاتھوں ہے
ہے راگھویندر کے کرپا پاتر — یہ کاج تمہارے ہاتھوں ہے"

جاموَنت نے جب سمے کی ایسی گفتار
رکت ورن نینا ہوئے گرجے پون کمار

ساگر پر ایک ابال اٹھا — اور پرتھوی کو لرزہ آیا
رفتار چڑھ گئی ہوا نے کی — اور آسمان بھی تھرّایا
بن میں بجلی سی چمک اٹھی — سورج پر ایک غبار ہوا
بجرنگی کا رن رنگی کا — یوجن بھر کا آکار ہوا
"او جاموَنت کیا کہتے ہو — جا کر سمندر پہ گرجوں میں؟
پہلے اس راون کو ماروں — یا لنکا الٹی کر دوں میں؟
اس کھاری جل کی نالی کو — لانگھوں یا ابھی پیل جاؤں؟
یا جس پہاڑ پر لنکا ہے — وہ گرتر کوٹ ہی لے آؤں؟
سوگند پورک کہتا ہوں — جو کہتا ہوں دکھلا دوں گا
اپنی جانکی سوامنی کو — سوامی سے ابھی ملا دوں گا۔"

یہ سُنتے ہی ہو گیا۔ سناٹا سب اَور
جاموَنت کچھ کانپتا۔ بولا کر کو جور
"شانت شانت رن کیسری کرو نہ اتنے کام
اتنا ہی کریئے بلی۔ جتنا ہے پیغام

تم صرف وہاں پر جا کر کے — سیتا کا پتہ لگا آؤ
کچھ تھوڑی سی طاقت اپنی — راون کو بھی دکھلا آؤ
ہم تمھیں ملیں گے اسی جگہ — جلدی یہ سیوا کر لاؤ
آشیرباد ہم دیتے ہیں — ہے مہا ویر جاؤ جاؤ"

## گانا

رن رنگی جاؤ جاؤ — بجرنگی جاؤ جاؤ
پرن ویر رن ویر — بل ویر جاؤ جاؤ
لنکا میں جے پاؤ — ہلساؤ۔ ہرشاؤ
شنکا نہ کچھ کھاؤ — ڈنکا بجا آؤ

---

## سماپت



# نقلی کتابوں سے بچیئے

ہماری رامائن اور ہمارے ناٹکوں کا کافی پرچار دیکھ کر لوگوں نے اسی ڈھنگ اور روپ کی نقلی کتابیں چھاپ کر پرکاشت کر دی ہیں۔ نقالوں کی کئی برس کی کوشش کا نتیجہ یہ ہے کہ بازار میں نقلی کتابوں کی بھرمار ہے۔ نقلی کتابیں ان بکسیلروں کو دیجاتی ہیں جنھیں بک سیلر ۱۰ یا ۲۰ یا ۲۰ میں بیچکر فائدہ اٹھاتے ہیں اور اس پر کار خریدار کو دھوکا دیا جاتا ہے۔ خریدار جب ایسی کتاب کو گھر لیکر جاتا ہے تو پچھتاتا ہے۔ خریدار کو اسی دھوکہ بازی سے بچانے کے لیے اب ہم اپنی ہر ایک کتاب کے اوپر مصنف کی تصویر دینے لگے ہیں۔ جیسی کہ آپ اس کتاب پر دیکھ رہے ہیں۔ اب آئندہ سے آپ دھوکہ نہ کھائیے گا۔

# دھیان رہے

جن کتابوں پر "رادھے شیام" یا "رادھے شیام وشِشٹھ" یا "طرز رادھے شیام" چھپا رہتا ہے وہ ہمارے یہاں کی نہیں ہیں۔ ہمارے یہاں کی کتابوں پر یہ دستخط رہتے ہیں انھیں پہچان لیجیئے۔

نیاز کیش:۔ منیجر

پرکاشک: شری رادھے شیام پستکالیہ بریلی

# اشوک باٹکا

رام کتھا نمبر ۱۳




لیکھک

نیپال گورنمنٹ سے کتھا واچسپتی کی پدوی پراپت

کیرتن کلاندھی - کاویہ کلا بھوشن - شری ہری کتھا وشارد سوی رتن -



پرکاشک

شری رادھے شیام پستکالیہ بریلی

شری



# رام کتھا

## سندر کانڈ

# اشوک واٹکا

رچیتا

نیپال گورنمنٹ سے کتھا واچسپتی کی پدوی پراپت

کیرتن کلا ندھی کاویہ کلا بھوشن ہری کتھا وشارد

## پنڈت رادھے شیام کتھاواچک کویرتن بریلی

پرکاشک۔ سری رادھے شیام پستکالیہ بریلی

اردو میں دسویں مرتبہ ایک ہزار جلد　　۱۹۶۱ء　　قیمت فی جلد ۳۴ نئے پیسے

پنڈت رام نرائن پاٹھک پرنٹر کے اہتمام سے

شری رادھے شیام پریس بریلی میں چھپکر شائع ہوئی

# پرارتھنا

سب مِل کے آج جے کہو. بجرنگ بلی کی
کر جوڑ کے بنتی کرو بجرنگ بلی کی

جے کیلیے ۔بل کے لیے ۔کلیان کیلیے
گن کیرتی گاتے چلو بجرنگ بلی کی

نر بھے بنو نر دُند ہو آنند میں رہو
بس پرارتھنا کرتے رہو بجرنگ بلی کی

لانگول سے رکشا وہ کیا کرتے ہیں جن کی
یہ ستیہ پرتگیا سنو بجرنگ بلی کی

مالا پرساد اور لے سندور رادھے شیام
گائن کرو لیلا کتھو بجرنگ بلی کی

# اوم
# اشوک واٹکا

جامونت کی بات سُن ہرشائے ہنومان
رامچندر رگھوراج کا کیا ہردے میں دھیان
پھر کچھ من میں سوچ کر بول اٹھے ہرشائے
"بھائی میری بات کو سُن لو کان لگائے

میں جب تک واپس آؤں نہیں　　تب تک سب یاں ٹھہرے رہنا
کچھ دُکھ اور سُکھ کا دھیان نہ کر　　پھل کھانا۔ بن سنکٹ سہنا
اُٹھتی امنگ میرے من میں　　اور ہرش ہردے میں بڑھتا ہے
کارج کی سدھی ہو وے گی　　یہ مجھے دکھائی پڑتا ہے"
اتنے میں ایک مچھلی دیکھی　　سشیاما بولی دھنے کر کو
شبھ شگن دیکھ انجنی لال　　گرجے اور اُچھلے اوپر کو
ساتھیوں پہ ایک نظر ڈالی　　اور رامچندر کا دھیان کیا
گھن کے سمان گرّاٹ ہاس　　لنکا پور کو پرستھان کیا

بھ پرتھوی کمپت ہوئے گرجے رگھوبر دوت
پون بیگ سے نبھ پر بل چلے پون کے پوت

پکشیوں میں گھبراہٹ پھیلی　　اور ٹوٹ ٹوٹ کر کر گرے
مہہ گر ڈولے اتی پچھن بچکے　　وکپالوں کے دل دہل اُٹھے
ساگر جل بار بار اُچھلا　　جل تھل نبھ چر گھبرائے گئے
کمپلائے مان چودھوں بھون　　باراہ کمٹھ اکلائے گئے

جس پہاڑ پر پڑ جائے پیر | وہ تلے کو گھٹتا جاتا تھا
اس طرح گگن میں پون پتر | آگے کو بڑھتا جاتا تھا

## گانا

پون کو نندن گگن پر جائے
گھنن گھن گرجے ۔ دامن سم ترجے
جھمک جھم جھمکے لمک سٹر جائے
مُنن من ہرشے سُمن سُر برشے
اتل مینا کہن پرس کر جائے
بجائے کر ڈنکا جلا دے گو یہ لنکا
اشنکا بل بنکا جو سر سر جائے

دیکھ رنگ بجرنگ کا چلت ہوئے سب دیو
بھیجا سُرسا کو تبھی لیں پرکشا بھیو
روک راہ ہنومان کی بولی وہ للکار
"آج ملا تقدیر سے پورا مجھے اہار"
پون پتر کہنے لگے "روک رہی کیوں راہ؟
دھیرج دھر کر ہردے میں سُن لے میری صلاح

اب تو لنکا کو جاتا ہوں | جے پا کر جب لوٹوں گا میں
تب جنک نندنی کا سندیش | رگھوبر سے جائے کہوں گا میں
ان کاموں سے فرصت پا کر | پھر تیری خوشی کروں گا میں
ہٹ جا میرے آگے سے | اس سمے نہ ایک سنوں گا میں"
وہ سرسا باز نہیں آئی | ہر طرح انھوں نے سمجھایا
جب اس کی ایسی ہٹ دیکھی | بجرنگی کو غصہ آیا

بولے "گر یوں ہی راضی ہے تو ڈیرو دیر ٹھ تو کرتی ہے
جو جی چاہے جلدی کر لے کیوں سمے ہمارا ہرتی ہے"

سُنتے ہی ایسے بچن گرجی وہ اک بار
یوجن بھر کا منھ کیا اور ماری للکار

# گانا

بڑے سنبھل ذرا ! بڑے سنبھل ذرا !
کس دھیان میں نادان ہے ۔ ڈالوں گی میں چبا
یوجن کے برابر جبھی سرسا نے منھ کیا
فوراً گرج کے ویر ۔ دو یوجن کا ہو گیا
اب پڑ گئی بحث اب پڑ گئی بحث
وہ جب کہ ہوئی سولہ[16] تو یہ ہو گئے بتیس[32]
جب انت میں سرسا نے سو یوجن کا منہ کیا
اس وقت جھٹ ہنومت بہت چھوٹا بن گیا
جھٹ موہنہ میں جائے کے جھٹ موہنہ میں جائے کے
کر جوڑ کے مانگی بدا ۔ باہر کو آئے کے
خوش ہو کے وہ بولی تو خردمند ہے بے شک
طاقت سے اور عقل سے دی تو نے مجھے زک
پورا ہے امتحان پورا ہے امتحان
جس واسطے سروں نے مجھے بھیجا تھا اس آن
جا شوق سے سیتا کی خبر لینے ہنومان
سب کام تو کرے گا ۔ ہے بل بدھ کا ندھان
دیتی ہوں میں دعا دیتی ہوں میں دعا
تو رام کے اس کام کو انجام کرے گا

اُدھر تو آشیرباد دے گئی وہ سرساتار
اِدھر پربھو کا دھیان دھر چلدیئے پون کمار

بل بدھی ان کی دیکھ دیکھ      دیوتا پشپ برساتے تھے
وہ چال چلے تھے متوالی      پکشی نبھ کے گھبراتے تھے
ہمت۔ جرأت۔ طاقت۔ قوت      صورت۔ سیرت میں اعلیٰ تھے
حکمت۔ منت۔ شوکت۔ صنعت      ہر علم و فن میں بالا تھے
سچے شنکر اوتاری تھے      سچے شری رام دلارے تھے
پھر بھلا انھیں کس کا ڈر تھا      یہ جگد مبا کے پیارے تھے
تھی نشاچری اک ساگر میں      وہ مایا خوب دکھاتی تھی
پرچھائیں دیکھ کے پانی میں      اُڑتے پکشی کو کھاتی تھی
بجرنگ سے بھی ایسا ہی کیا      تب کرودھ سے یہ بیزار ہوئے
اک لات میں اس کی جان لیکر      بیخوف سمندر پار ہوئے
پھر دیکھ تماشا لنکا کا      بگا وچار کرکے اپنا
رجنی میں نگر پرویش کیا      سوکشما کار کرکے اپنا

پہنچے لنکا میں جبھی مہاویر ہنومان
ملی لنکنی راکششی کالی نشا سمان

تھی بڑی ڈراونی بکٹا نن      کالی کالی صورت اُسکی
جسکو دیکھے بھئے لگتا تھا      ایسی کرال مورت اُسکی
سب بال ویال تھے کھلے ہوئے      زہریلا نیزہ ہاتھ میں تھا
دو دانت چمکتے تھے باہر      سندوری ٹیکا ماتھے میں تھا
بجرنگی کی آہٹ پاکر      کٹکٹا کے وہ بھی دوڑ پڑی
دانتوں میں ہونٹھ دباتی تھی      اور چلاتی تھی کھڑی کھڑی

"کون ہے تو شٹھ بانرے کیا ہے تیرا نام؟
آیا ہے کیوں رات میں کیا ہے تیرا کام؟

"تو کوئی ٹھگ ہے ڈاکو ہے
پھرتا ہے چوری کرنے کو
کچھ خوف نہیں میرا تجھ کو
کیوں آیا اس جا مرنے کو؟
میں اس لنکا کی رکشک ہوں
کچھ تو نہ دیکھتا بھالتا ہے
او پاپی اندھیری رات میں تو
آنکھوں میں دھول ڈالتا ہے
بس وہیں کھڑا رہ خبردار
نیزہ میں ابھی چلاتی ہوں
ہڈی پسلی سب توڑ تاڑ
دانتوں سے تجھے چباتی ہوں"

بجرنگی نے جب سنی بیہودہ گفتار
تیور تنک تریہ کر بولے یوں للکار
"کھڑی تو رہ او دشٹنی - دیکھ بس خبردار
زبان کھینچ لوں گا ابھی ذرا جو کی تکرار

میں رام دوت کہلاتا ہوں
اور پون پوت ہے نام میرا
تجھ سی چڑیلیاں مارتا ہوں
مدت سے یہی ہے کام میرا"
بل ویر کی یہ بانی سنکر
لنکنی کا تن بھی تھرایا
کٹکٹائے اس نے کئی بار
زہریلا نیزہ چمکایا
جب اس کی یہ حرکت دیکھی
بجرنگی کو غصہ چھایا
سیا دھارن ایک مشٹک مارا
لگتے ہی اسے چکر آیا
تھرائے گر پڑی پرتھوی پر
اور خون کلیجے سے نکلا،
دھک دھکی بندھی بیہوش ہوئی
سب غرور بھینجے سے نکلا

اٹھی سنبھل کے لنکنی ذرا دیر کے بعد
ہاتھ جوڑ کہنے لگی کرکے پچھلی یاد

جس سمے کہ شری برہما جی نے
بر دان دیا تھا راون کو
بس اسی جگہ چلتی بریاں
سمجھایا تھا اس کارن کو
شری مہاویر کی مشٹک سے
جب پران ترے گھبرائینگے
تب جان لیجئے یہ دل میں
سب نشچر مارے جائینگے

سو اپنی آنکھوں دیکھ تمہیں　　　میں سچ مچ آج پرسنہ ہوئی
ہیں دھنیہ بھاگ اس سمے میرے　　　میں دھنیہ ہوئی میں دھنیہ ہوئی
اے شیر جنگ اے مرد زماں　　　پیغام اجل ہے ساتھ ترے
بیخوف و خطر جب لنکا میں　　　بس فتح فتح ہے ہاتھ ترے

## گانا

"جا بجرنگی - جارن رنگی - افسر جنگی - نا ہر جنگی
لے نام شری رام جی کا　جا جا بجرنگ بلی
نربھے ہو لنکا میں تیری - جے ہو شیحر کے دل کی
چھپے ہو ہاں - توڑ بھاوے آگ لگاوے بیر بجاوے لنکا
ڈنکا لے نام شری رامجی کا"

رامچندر رگھوراج کا کر کے دونوں دھیان
ادھر ہٹی وہ لنکنی ادھر بڑھے ہنومان
جس سمے یہ پہنچے نگری میں　　　گھر گھر میں دیکھتے جاتے تھے
ہر جگہ ہر مکان میں جاکر　　　سیتا کا پتہ لگاتے تھے
راون کے محلوں میں دیکھا　　　لیکن کچھ پتہ نہیں پایا
ہر طرح سے جب مجبور ہوئے　　　اس وقت انھیں افسوس آیا
اتفاقیہ نظر سے گزرا ایک مکان
دروازہ پہ لکھا تھا رامچندر بھگوان
اندر کو جھانکا تو دیکھا　　　تلسی برواتھے لگے ہوئے
ہر طرف طاق دیواروں پر　　　سری رام رام تھے لکھے ہوئے
خوش ہو کر ہنومت نے سوچا　　　کوئی بھگت یہاں پر رہتا ہے
لیکن اس شیحر نگری میں　　　یہ بسر کس طرح کرتا ہے؟

گر یہ لائق اور سجن ہے تو — کبھی برائی ہو گی نہیں
دوسرے ایک بھیدی بغیر — مطلب برائی ہو گی نہیں

سماں تھا پچھلی رات کا ہونہار تھا کاج
رام رام کہتے ہوئے جگے بھبھیشن راج

مالکِ مکان وہ لائق تھا — بیشک ہر طرح وہ سجن تھا
راون کا چھوٹا بھائی تھا — اور اس کا نام بھبھیشن تھا
یہ گھٹنا بھی تب کی ہے — جبکہ راون تپ کرتا تھا
اس سمے بھبھیشن بھائی بھی — تب شنکر کا جپ کرتا تھا
میں کسی کے ہاتھ مروں نہیں — مانگا تھا بر یہ راون نے
رگھوناتھ کی بھکتی ہو — بر دان یہ لیا بھبھیشن نے
تب ہی سے بھبھیشن بھگت ہوئے — اور سچی بھکتی رکھتے تھے
جو کچھ کہ چاہیے بھگتوں میں — وہ ساری شکتی رکھتے تھے
پر بھی نیمی دھرمی کرمی — اُپکاری بھجنا نندی تھے
ستیہ ورت تھے سنت وکتا تھے — ست دھرمی تھے ست سنگی تھے
ہنومان نے جب برہمن بن کر — باہر سے جے سیا رام کہا
ہو چکت بھبھیشن اٹھ آئے — براہمن کو دیکھ پرنام کیا

## بھبھیشن جی بولے

دھن بھاگیہ درشن ملے ہے پربھو کرپا ندھان
کیا آگیا ہے داس کو بتلاؤ شریمان

مہاراج! آپ کو دیکھ دیکھ۔ خود بخود میرا جی کھنچتا ہے
ہیں آپ کوئی ہری بھگت — دیرتہ مجھے دکھائی پڑتا ہے
بڑبھاگی کرنے آئے ہو — کیا مجھ سے موڑھ نشاچر کو؟
ہے مہاراج شری چرنوں سے — کر دیجئے پوتر میرے گھر کو

جو کچھ بھی رام پرسادی ہے  پھل کند مول انگامی کے
سو کرپا ناتھ پاؤ چل کر  تم بھگتے ہو انتر یامی کے
ہم تن من دھن پروار سہت  ہیں خواہشمند غلامی کے
بس آج بھبیشن دھنیہ ہوا  جو درشن پائے سوامی کے

## شری ہنومان جی نے کہا

دھنیہ بھبیشن دھنیہ تم دھنیہ تمہارا پریم
دھنیہ تمہاری شیلتا ۔ دھنیہ تمہارا نیم

جو سجن ہیں ست سنگی ہیں  وے کہیں چھپائے چھپتے ہیں
بس ایک راہ کی دو راہی  دیکھئے اس طرح ملتے ہیں
تم آج سے میرے بھرات ہوئے  اب تم سے مجھے کپٹ کیا ہے
سب سچا حال سناتا ہوں  اب تک جو کپٹ ہی رکھا ہے
براہمن کے روپ کا دھوکا ہے  میں ہنومان ایک بانر ہوں
سیتا سدھ لینے آیا ہوں  شری رامچندر کا چاکر ہوں

بھگت بھبیشن کے تبھی بھر آئے لوچن نیر
ٹپ ٹپ ٹپکت پریم جل گدگد گرا گمبھیر

جس طرح بچاری زبان رہے  بتیس نوکیلے دانتوں میں
بس اسی طرح ہم رہتے ہیں  ہے ہنومان ان اسروں میں
اے بھائی تم تو دھنیہ ہوئے  جو رامچندر کے داس تو ہو
ہر وقت ہر گھڑی ہر گھنٹہ  سچدانند کے پاس تو ہو
کیا مجھ سے ادھم اناتھ کے بھی  رگھوناتھ بنیں گے ناتھ کبھی؟
کیا مجھ سے موڑھ نشاچر کو  سوامی رکھیں گے ساتھ کبھی؟
نر بھجن ہوں میں اپرنچ ہوں میں  کیسے رگھوویر شرن دیں گے؟
میں کروں بھروسہ کون بھلا؟  کیا اپنا مجھے وہ کرلیں گے؟

دیکھ بھبیشن کی دشا بولے شری ہنومان
ہے بھگتا تم کس لیے ہوتے ہو حیران

رگھونندن بڑے دیالو ہیں — وے تمھیں اوشیہ نبھائیں گے
جب شرن تم ان کے جاؤ گے — وہ اپنا تمھیں بنائیں گے
ہیہ پریت سدا سے ہے ان کی — داسوں سے پریت وہ کرتے ہیں
جو شرن میں ان کے جاتا ہے — سب سنکٹ اسکے ہرتے ہیں"
یوں ہی دونوں کہتے سنتے — آنند میں گد گد ہوتے ہیں
دونوں بھگتوں کے کنٹھ بھرے — دونوں مل مل کر روتے ہیں

بھگت بھبیشن نے کہا ذرا دیر کے بعد
"سر آنکھوں لاؤں بجا جو کچھ ہو ارشاد

تم بیشک دل میں بیاکل ہو — سیتا جی کی سدھ پائے بنا
سیتا بھی ادھر تڑپتی ہیں — سوامی سندیش سنائے بنا
جس کام سے تم یہاں آئے ہو — اب جلد اسے انجام کرو
ہم پتہ بتائے دیتے ہیں — تم جا کر اپنا کام کرو
ہاں سنو جاؤ اس رستے سے — آگے چوراہا آوے گا
داہنے ہاتھ کو مڑ جانا — وہ رستہ سیدھا جاویگا
جس باغ میں ماتا رہتی ہیں — وہ باغ اشوک کہاتا ہے
دانو منشیہ کی کیا گنتی — پکشی جاتا گھبراتا ہے
ہم مددگار ہر وقت کے ہیں — اس لیے کبھی من میں نہ ڈرو
بس نام رام جی کا لیکر — تم کام کو اپنے سدھ کرو

## گانا

شری جے ہو۔ جا بجرنگی نر سنگھے ہو جا
جنگ جیت جا لنک جیت جا کال جیت جا

کام جیت جا ! اتنے بڑھ کر دوارے اڑ کر
لڑ کر بھڑ کر جم کر جے کر جا جا جا
ہیں رکھوارے رام تمھارے متوالے اجیارے جا

بھگت بھبھیشن سے سُنا جب سارا احوال
رامچندر کا نام لے چلے انجنی لال

حوصلہ وہی ارمان وہی — اور خیال وہی سیتا کا تھا
آرزو وہی انداز وہی — اور روپ وہی چھوٹا سا تھا
آخر اشوک بن میں پہنچے — اتنے بیٹھ کر رستہ تھا
اک کٹی بنی تھی پتوں کی — آگے ایک بڑا چبوترہ تھا
ہر سو وہاں پیڑ اشوک کے تھے — اک سناٹے کا عالم تھا
ہر دم ہمدم ایک دم ہی تھا — باقی سب درہم برہم تھا
ات دیا ملیں بھیٹں بکانت — شری جگدمبا کا گھیرا تھا
بکرال کرال بشال بدن — نشچروں کا ایک پہرا تھا
گت ادا سیں تھیں ماتا کی — سب انگ کشٹ سے دبلے تھے
میلے میلے بڑے بڑے — سب بال جٹا سے بکھرے تھے
تھیں شانت سریرے لوگن کی طرح — پرتھوی ماتا کی شیا تھی
بس نگہبان تھا آسمان — اور ایک پون کی رکشا تھی

دیکھ جانکی کی دشا دکھی ہوئے ہنومنت
پتوں میں ایک برکش کے جا کر چھپے ترنت
اسی سمے کی ہے کتھا سنئے دھیان لگائے
کئی استریاں ساتھ لے راون پہنچا آئے

# راون نے سیتا جی سے کہا

"سن سیتا سندر کمی چنچل چتر چیت چور
ایک بار آنکھ اٹھا کے دیکھ لے میری اور

منجدھار میں میری نوکا ہے — سو پار لگا دے اے سیتا!
جس راہ میں میری راحت ہے — وہ راہ بتا دے اے سیتا!
کر کرپا ورشٹ میرے اوپر — کنچت مسکا دے اے سیتا!
بس یہی آرزو ہے میری — دیدار دکھا دے اے سیتا!"
ہر طرح پیار جتنا کرتا تھا — ہر طرح پریت دکھلاتا تھا
پھر سام، دام اور دنڈ بھید — چاروں پر کار سمجھاتا تھا
دیکھا اسر کی ڈھٹھتا — لگی ہردے میں چوٹ
بولیں نیچی نظر سے کر تنکے کی اوٹ

"ہے مورکھ یاد رکھ یہ تیرے — پچھلے پاپوں کا سایہ ہے
جو سونے بن سے تو مجھ کو — اس جگہ چرا کر لایا ہے
گو ہزار جگنو روشن ہوں — لیکن نہ کملنی کھلتی ہے
سورج جب سے نکلتے ہیں — وہ انکھیں کو دیکھ کھلتی ہے
میری یہ آنکھ کملنی ہیں — سورج سمان سری رگھوور ہیں
تیری یہ مدماتی باتیں — ایک جگنو سے بھی کمتر ہیں
میری اور ان کی شان کو تو — نشچر! کچھ بھی پہچانتا ہے؟
ان تیکھے کرارے بانوں کی — کیا نہیں تو طاقت جانتا ہے؟
افسوس اگئیں جو سدھ ہوتی — تو ابھی تجھے بھسم کر دیتے
دم بھر میں شان و شوکت کو — مٹی میں تیرے ملا دیتے
گر آج نہیں تو کل ہی سہی — جلدی ہی وہ دن آتا ہے
ہے ابھمانی ہے ہٹ دھرمی — تو کرنی کا پھل پاتا ہے

کرودھ چڑھا دُش شیش کو سنکر یہ گفتار
آنکھیں اپنی لال کیں اور کھینچلی تلوار

"بس خبردار ہو اے سیتا! چلتی ہے زبان بہت تیری
کیا کان سے تو نے سنی نہیں طاقت میری جرأت میری؟
بس جلدی مان حکم میرا ورنہ تیرا سر کاٹوں گا
یہ گستاخی تیزی تیری دم بھر میں ابھی بھلادوں گا

## شری متی سیتاجی کا بچن!

"چل رے پاپی بات کی کیوں کرتا ہے بکباد؟
دھنش یگیہ کی بات کو دل میں کرلے یاد

گر میری کرپا نہ تھا تو وہیں دھنش توڑا ہوتا
بل تھا تو بل بھومی ہی میں مجھ سے ناتا جوڑا ہوتا
تو یودھا نہیں چور ہے بس میں تجھ کو اب دھکارتی ہوں
تیرے سونے کی لنکا پر نفرت کی ٹھوکر مارتی ہوں
سچی ستونتی ناری کا ست آسمان پر رہتا ہے
ورت پتی برتا استری کا ہر وقت پران پہ رہتا ہے
تو مجھے اکیلی جان آج سینہ زوری دکھلاتا ہے
پنجرے میں پھنسی سنگھنی کو ننگی تلوار دکھاتا ہے
تلوار مجھے میرے ست کو ہرگز بھی کاٹ نہیں سکتی
میرا پوتر اور پاک لہو ناپاک یہ چاٹ نہیں سکتی
میں بڑی خوشی سے کہتی ہوں مجھ پہ تلوار چلا دے تو
احسان ترا ہوگا مجھ پہ جو دکھ سے مجھے چھٹا دے تو
یہ یاد رہے بیکس کا خون روئے گا تیرے دامن پر
یہی تلوار لال ہو کر آئے گی تیری گردن پر

حسرت کی نگاہ ہے تاروں میں — اور آسمان سب تکتا ہے
مجھ بے گناہ کا بیکس کا — یہ خون کہیں چھپ سکتا ہے؟
سنسنا رہی ہے ہوا جو یہ — سو میرے لیے شہادت ہے
دوزخ کی آگ بھڑکتی ہے — وہ تیرے لیے قیامت ہے
تیرا ادھرم تیرا یہ ظلم — وہ سروبہائی گنتا ہے
ان پیڑوں میں ان پتوں میں — کوئی بیٹھا یہ سب سنتا ہے

# گانا

کرپاندھو رام ہمارا دش بش دمک رہا ہے
پتتی پت راکھن ہارا۔ آنکھیں جھلک رہا ہے
دھرن بیج جل آنکرے برکش پھول پھل پات
ڈار ڈار میں پات پات میں۔ وہی رام درسات
سدا پرن پالن ہارا بن بن مہک رہا ہے
بیج میں جیسے برکش ہے۔ گگن میں جیسے نیر
میرے ہردے میں تیرے گھٹ گھٹ میں رماں ہے تیوں رگھوبیر
جو ہے جگ کا اجیارا۔ گھر گھر چمک رہا ہے
رگھنندن کے اگن بان سے پران ارے کیوں کھوئے؟
پت ورتا کی کرودھ انل میں بھسم ارے کیوں ہوئے؟
تیرے سر کال پکارا۔ نشدن لپک رہا ہے
دل آرام اس کو کہیں جس میں دل ہو رام
وہی رام آرام ہمارا۔ گاوے رادھے شیام
ہوا تو کیوں متوارا۔ ہٹ کر اٹک رہا ہے

یہ سنتے ہی بدن میں لگ گئی اسکے آگ
سائیں سائیں کرنے لگا جیسے کالا ناگ

پھر ہاتھ اٹھایا مارنے کو / خنجر ہاتھوں پر تول لیا
بس اُسی سمے مندودری نے / "اُچت اُچت" کہہ روک دیا
جب سمجھایا مندودری نے / تب اُس نے روکا غصّہ کو
نشچریوں کو یہ حکم دیا / ہر طرح ستاؤ سیتا کو
اک ماہ کی مہلت دیتا ہوں / گر پھر بھی نہیں اثر ہوگا
تو کرنی کا پھل پاوے گی / یہ خنجر اور یہ سر ہوگا"
بس اسی طرح کہتا کہتا / راون محلوں کو چلا گیا
نشچری ڈرانے لگیں اُنھیں / جس طرح دشانن سکھا گیا

ان سب میں ایک نشچری تھی لائق خوش کام
پریم سا ہے تھا اسے ترجٹا اس کا نام
تب راکششیوں کو بھی لیا بلائے شتاب
سب سے وہ کہنے لگی رات کا اپنا خواب

"بھنوری سنیو دھیان لگا / جو کچھ بھی ہے سپنا میرا
ماننا پڑے گا اب تم کو / آگیا میری کہنا میرا
میں نے سپنے میں دیکھا ہے / راون کے دُردن آئے ہیں
گردبھ پہ چڑھ کر دکشن میں / اس نے سب شیش کٹائے ہیں
نشچر سینا سنگھار ہوئی / بانر نے لنکا جلائی ہے
جا ملیں سیا رگھونندن سے / یہ بُری بھیشن پائی ہے
ہے پرات کال کا یہ سپنا / سندیہ نہیں سچا ہوگا
دو چار روز کے ہی اندر / ظاہر یہ سب قصّہ ہوگا
بس اسی لیے میں کہتی ہوں / لگ جاؤ سیا کی خدمت میں
ہم تم تو اچھی ہی رہیں / کچھ نہیں فائدہ فطرت میں"
اس ترجٹا کی باتیں سنکر / سب اپنے من میں ڈرنے لگیں
چرنوں میں گریں جگدمبا کے / اور سیوا اُن کی کرنے لگیں

تھوڑی دیر کے بعد جب گئیں نوا کر ہاتھ
ترجٹا سے بولیں سیا۔ جوڑ کے دونوں ہاتھ

"تو میری دھرم کی ماتا ہے    اچھا میری پوری کر دے
جھوٹے دنیا کے جھگڑوں سے    اب تو میری مکتی کر دے
لکڑیاں بن میں لاتی ہوں    تو بھی کچھ ذرا سہارا دے
میں چیتا بنائے لیتی ہوں    جا کہیں سے تو اگنی لا دے
تیری بھی پریت پوری ہوگی    اور ان کشٹوں سے چھوٹوں گی میں
اب نہیں سہا جاتا ہے برہ    بہتر ہے یہیں جلوں گی میں"

ترجٹا نے دیکھا جبھی سیتا کا سنتاپ
سمجھایا رگھوناتھ کا ان کو پرم پرتاپ

"متھلیش کشوری دھیرج دھرو    کیوں ایسی بے کل ہو کل ہے؟
اس سوریہ بنش کا رام سوریہ    اب ادے ہوا اُدیاچل سے
تھوڑے سے پرکشا کے دن ہیں    اس لیے ذرا دھیرج دھریئے
جو ورتا کے دھرم کہے    بس اس سب کا پالن کریے
رنجور ہوئیں اور ستم سہے    پتی جیون ستری پر سکھایا ہے
میں دھنیہ باد دیتی ہوں تمھیں    اب تک پتی دھرم نبھایا ہے
سیکھو اے استریو دنیا کی    ست دھرم پتی ورت سیتا سے
پتی دیوگ میں جیون رکھنا    رہنا اس طرح تپسیا سے
پتی کے ہت لاج تحمل سچ کر    جو ملیں آپتی سنکٹ سہنا
بے پتہ چھوٹا کر پھر پتی سے    یوں ناہر کے منہ میں رہنا
آخر اب چیتا بنائی ہے    انگلی کسی کو اٹھانے دی
شاباش مرحبا دھنیہ باد لکھا    اور شرم نہ جانے دی"
سیتا کا جیون رکھنے کو    ترجٹا تیار ہوئی جلدی
"اب رات میں اگنی ملے کہاں"    یہ کہہ کے وہاں سے وہ چل دی

جب چلی گئی وہ ترجٹا بھی — تب سیتا نے سنتاپ کیا
سوامی گئے پریم میں گدگد ہو — رو کر اس طرح بلاپ کیا

# گانا

"جب تلک پران پیارا نہ ہوگا
بحرِ غم سے کنارہ نہ ہوگا
تقدیر میں اب یہی مصیبت کی گھڑی ہے
بدھنا کی بھی اس وقت نظر مجھ پہ کڑی ہے
وہ دیکھو میری جان مرے پیچھے پڑی ہے
اور موت مجھے لینے کو تیار کھڑی ہے
اب پران تیاگ دوں یہی بس جی میں اڑی ہے
برھا اب تو گوارہ نہ ہوگا
بس سربلند اے پہاڑ پیچھے کو ہٹ جا
پانی کے سمندر ابھی تو خاک سے پٹ جا
اے بانیٔ نیرنگ فلک جلد الٹ جا
پتھر تلی او زمین ذرا تو ہی تو پھٹ جا
او ستیتا او دھیرتا تو سامنے ڈٹ جا
ناتھ کا اب نظارہ نہ ہوگا
رگھ بنشیوں کے خون ذرا تو ہی اُبل جا
اے سرو چاند آج تو آتش سے بدل جا
اے رہنما ہوا تو ہی اوپر کو اُچھل جا
اے حسرتِ دل آج ذرا تو ہی سنبھل جا
او روح او جیو آتما بس جا تو نکل جا
روتے روتے گزارہ نہ ہوگا"

# گانا

ہائے میرے پران جیون اب جیا جاتا نہیں
ناتھ کے درشن بنا دل سے رہا جاتا نہیں
ہائے او قسمت مری مجھ سے قضا بھی ہے خفا
آگ تو دل میں لگی لیکن جلا جاتا نہیں

ہائے میرے طائر دل او مری آزردہ روح
ناتھ کے چرنوں کے ڈھنگ جا اب رکا جاتا نہیں
آتشی اے اختر و ٹوٹو تمھیں آگی تو دو
چھپا بلبل کا اب مجھ سے سنا جاتا نہیں
اے مرے ہمرازِ ہر دم اے نگہباں اے اشوک
برگِ سرخ آتشیں تجھ سے دیا جاتا نہیں
کر اشوک ابھی مجھے گر تیرا نام اشوک ہے
جلد اک پتا گرا دے کچھ گھٹا جاتا نہیں

تھے اشوک کے برکش پہ چھپے انجنی لال
دیکھ جانکی کی دشا دی انگوٹھی ڈال

گرتے ہی انگوٹھی کے سوچا
ٹوٹا یہ کوئی ستارہ ہے
سیتا جی دوڑیں اٹھانے تو
سمجھیں اشوک انگارہ ہے
وہ مندری من کی موہن تھی
پر جولت رتن تھا لگا ہوا
کوشل کشور رگھو نندن کا
بس نام تھا اس میں کھدا ہوا
جب سے انگوٹھی پہچانی
پہلے تو خوش اکبار ہوئیں
پھر خیال بندھ گئے کچھ ایسے
انگنتی بجلی پار ہوئیں

"مندری تو بیشک انھیں کی ہے" یہ جان لگالی آنکھوں سے
چھاتی سے لگا کر پیار کیا پھر چوما اس کو ہونٹوں سے
پھر سوچا "یہ کیسے آئی" بیشک اس میں اندیشہ ہے
بن سکے نہ جادو سے ایسی یہ خیال سراسر جھوٹا ہے
معلوم یہی ہوتا ہے اب ان کے پرانوں کا خطرہ ہے
یہ وہ بڑے بہادر ہیں ایسا بھی نہیں ہو سکتا ہے"
بندھ گئے خیال جب ایسے ہی تب روح یکایک گھبرائی
اتنے میں اشوک کے اوپر سے یہ درد بھری آواز آئی

## گانا

"جے ہو شری رام رام رام سیا بر رام رام رام
اودھ ناتھ ۔ جگت ناتھ ۔ سیتا ناتھ ۔ دینا ناتھ
رام رام رام اودھ پتی۔ رام رام رام
ماں! کیسی گھبراہٹ ہے من میں دھارو ذرا دھیر۔
اب دل بل ساجے آتے ہیں لنکا میں شری رگھوبیر
سگریو سے مل کے کشکندھا میں کی ایسی تدبیر
میں سدھ لینے کو آیا ہوں ماں سنو تمہارے تیر
سیا بر رام رام رام جے ہو شری رام رام رام"

---

دھیان لگا کر جب سُنی یہ پیاری آواز
بولیں "ایسا کون ہے جانتا ہے جو راز؟
جو برکش کے اوپر بیٹھا ہے جو چھپ کے باتیں کرتا ہے
جس کی شروتا مرت بانی سے یہ امرت چرت برستا ہے

جو جان رہا سب بھیدوں کو　　اور بیچ پریت کا بوتا ہے
وہ کون ہے اور کہاں کا ہے　　کیوں نہیں وہ پرکٹ ہوتا ہے؟"

آگیا پاکر مات کی۔ پرکٹے پون کمار۔
ڈریں دیکھ کر جانکی روپ بانر کار۔

بجرنگ بلی نے جب دیکھا　　ماتا تو مجھ سے ڈرتی ہیں
پیچھے کو ہٹتی جاتی ہیں　　کچھ بات چیت نہیں کرتی ہیں
تب کہا انھوں نے ہے ماتا　　اپنے دین وایماں کی قسم
کرنا ندھان کا دوت ہوں میں　　ہے مجھ کو اپنی جاں کی قسم
میں رام دوت ہوں ہے ماتا　　اور ہنومان ہے نام میرا
سدھ آپ کی لینے آیا ہوں　　کرئیے سویکار پرنام میرا"

ہنومان کے بچن سن ماتا سبھی سندیہہ
دوت جان رگھوراج کا ہوا ہردے میں نیہہ

# شریمتی سیتا جی بولیں۔

"ہے ہنومان! جلدی سے کہو　　پرانوں کے ناتھ اچھے تو ہیں:
لچھمن جی کی کیا حالت ہے　　بھائی کے ساتھ نیکے تو ہیں؟
کس طرح انگوٹھی آئی یہاں　　یہ بھید مجھے سمجھاؤ تو
نر بانر کا کیوں ساتھ ہوا　　یہ بات مجھے بتلاؤ تو
پھر یہ بتلاؤ ہنومان!　　رہتے ہیں شاد بھی کبھی کبھی؟
مجھ دکھیا کو وہ دکھ بھنجن　　کرتے ہیں یاد بھی کبھی کبھی؟

یہ سنا بجرنگ نے چرنوں سیس نوائے
پہنچ ہی سے آج تک دی سب کتھا سنائے

"پیارے کی پیاری مندری    یہ لایا ہوں بطور نشانی کے
ہاں اچھے ہیں دونوں بھائی    جیون وہاں رہیں بن پانی کے
ماں اب نہ جانیے یہ دل میں    وہ دکھ ہی دکھ میں رہتے ہیں
تم جتنے دکھ یہاں سہتی ہو    وہ دونے دکھ وہاں سہتے ہیں
لنکا پہ ڈنکا باجے گا    اب سے وہ آنے والا ہے
بشواش پریم دل میں دھرئے    پھر رام بچانے والا ہے
سورج کے ہوتے تاب ہے کیا    جو ذرا اندھیرا رہ جاوے
جب ابلا آوے گنگا میں    تب بھلا برا سب بہہ جاوے
یہ نشیچر جو بھرے ہیں یہاں    متوالے دیوانوں کی طرح
تیروں کی شمع جب روشن ہو    سب جلیں گے پروانوں کی طرح
ماں حکم نہیں ہے سوامی کا    ورنہ میں ہی دکھلا جاتا
لنکا کو آج ہی چوپٹ کر    میں تم کو ابھی لیوا جاتا
یہ کروں میں کیا مجبوری ہے    لیکن تم کچھ مت فکر کرو
اب تھوڑے ہی دن باقی ہیں    ماں صبر کرو۔ ماں صبر کرو"

سنے بچن بجرنگ کے ہوا ہردے میں چین
تھوڑی دیر میں سوچ کر بولیں ایسے بین

"ہیں بڑے بڑے بھاری راکشش    بلوان بھینکر متوالے
تم مجھے دکھائی دیتے ہو    چھوٹے سے اور بھولے بھالے
تم ان سے کیسے جیتو گے؟    سندیہ مجھے یہ بھاری ہے
بھگوان ہی پار لگائے گا    یہ دھرم کی ناؤ تمھاری ہے"

دیکھا ہنومت نے جبھی گھبراتی ہیں ماے
یوگ بل اپنا یاد کر قد کو لیا بڑھائے

اک گرج ہوا میں گونج اٹھی، یوجن بھر کے بل بیر ہوئے
سنگرام بھینکر بکٹا نن بھو درا کار رند ھیر ہوئے
بھر آئے گئی بل کی تیا ک بھرائی بجا مارت ڈنکا
گھبرائے گئی راون کی سین تھرائے گئی ساری لنکا

دیکھ روپ بجرنگ کا بدھی ہر دے میں آس
اتی پرسن سیتا ہوئیں ہوا پورن بشواس
بجرنگی نے جب لکھا بدھی مات کو دھیر
"جے" کہہ کے رگھوراج کی لگھو کر لیا شریر

"ہے ماتا میں کس یوگیہ بھلا یہ پربھو کی سب پربھوتائی ہے
ہم بندروں میں بل بدھ نہیں لیکن وہ رام سہائی ہے
اس بات کو سوچو تو مانا! ماروں کو مودہ کھا جاتا ہے
ہے بانس برابر جو ہاتھی چیونٹی سے وہ گھبراتا ہے
اس میں میری کیا طاقت ہے اور کہاں کسی کی یکتی ہے
یہ سب پرتاپ سوامی کا ہے اور ایک آپ کی شکتی ہے

کیا مجھ میں کیا اس میں اس میں سنسار میں ماتا تمھیں تو ہو
طاقت کی بل کی بدھی کی ہر چیز کی داتا تمھیں تو ہو
نشیچر پر تم نے نظر نہ کی اسلیے کہاں شکتی اس میں!
وہ تو مردے سے بدتر ہے ہے کہاں بل اور بدھی اس میں

ہے شکتی روپی جگدمبا ہم تیرا آسرا تکتے ہیں
یدھ کو پا در شٹ ہے تیری ماں تو کال سے بھی لڑ سکتے ہیں"
یہ کہہ کر سنگھ کھڑے ہوئے مستک چرنوں میں جھکا دیا
اپنے بلوانی بالک کو ماں نے ہاتھوں میں اٹھا لیا

# شری سیتا جی نے کہا

بل بدھ گن ندھ تو ہووے گا جا میں نے تجھ کو شکتی دی
بدھی بھی دی مکتی بھی دی یکتی بھی دی بھگتی بھی دی
آشیرباد میں دیتی ہوں ہو جاؤ اجر امر بیٹا
رگھوناتھ سہایک رہیں سدا تم سدا ہو انوچر بیٹا
جس جگہ رام اسمارک ہو وہاں رام دلارا بھی ہوگا
جس جگہ رام چرچا ہوگی وہاں ذکر تمہارا بھی ہوگا



# نقلی کتابوں سے بچیے

ہماری رامائن اور ہمارے ناٹکوں کا کافی پرچار دیکھ کر لوگوں نے اسی رنگ اور روپ کی نقلی کتابیں چھاپ چھاپ کر پرکاشت کر دی ہیں۔ نقالوں کی کئی برس کی کوشش کا نتیجہ یہ ہے کہ بازار میں نقلی کتابوں کی بھرمار ہے۔ یہ نقلی کتابیں ۸ر میں بک سیلر کو دی جاتی ہیں جنھیں بک سیلر ۱۰ر یا ۱۲ر یا ۱۳ر میں بیچکر فائدہ اٹھاتے ہیں اور اس پر کار گراہک کو دھوکا دیا جاتا ہے۔ گراہک جب ایسی کتاب کو گھر لیکر جاتا ہے تو پچھتاتا ہے گراہک کو اسی دھوکہ بازی سے بچانے کے لیے اب ہم اپنی ہر کتاب کے اوپر اپنی تصویر دینے لگے ہیں جیسی کہ اس کتاب پر آپ دیکھ رہے ہیں۔ اب آئندہ سے آپ دھوکہ نہ کھائیے گا۔

## دھیان رہے

جن کتابوں پر "رادھے شیام" یا "رادھے شیام وششٹھ" یا "طرز رادھے شیام" چھپا رہتا ہے وہ ہمارے یہاں کی نہیں ہیں ہمارے یہاں کی کتابوں پر ہمارے یہ دستخط رہتے ہیں انھیں پہچان لیجیے۔

نیا ناٹک :۔ رادھے شیام کتھا واچک

مالک :۔ شری رادھے شیام پستکالیہ بریلی

# لنکا دہن

## شری رام کتھیا سہ ا

(سندر کانڈ)



لیکھک
نیپال گورمنٹ سے کتھاواچسپتی کی پدوی پرایت
کیرتن۔ کلانِدھی۔ کاویہ۔ کلا بھوشن۔ شری ہری کتھاوشارد کوی رتن

پرکاشک
شری رادھے شیام پستکالیہ بریلی

اوم



شری رام کتھا سنکھصیا نمبر ا

(سُندر کانڈ)

# رنگا دیس

لیکھک

نیپال گورنمنٹ سے کتھاواچس پتی کی پدوی پراپت ،۔

کیرتن کلاندھی۔ کاویہ کلا بھوشن۔ سری کتھا وشارد کویرتن۔

## پنڈت رادھے شیام کتھاواچک


پرکاشک

سری رادھے شیام پستکالیہ بریلی

دسویں مرتبہ ... اجلد سنہ ۱۹۶۲ء قیمت ۳۲ نئے پیسے

بہ اہتمام پنڈت رام نرائن پاٹھک پرنٹر

شری رادھے شیام پریس بریلی میں چھپی

اوم

# پرارتھنا

ناتھ ابتو نبھائے بنے گی؛ بگڑی میری بنائے بنے گی
چنتا کے سبب جو جلے مرجھائے کمل سے
وہ شوک سے گھبرائے کہ کل سے نہیں کل سے
یہ آگئی ہے گرہ وشاکس کرم کے پھل سے
گر دیو اُبار و مجھے اب دھرم کے بل سے
دُکھ میرا ہٹائے بنیگی

دھونتری بن اوشدی جلدی سے کھلاؤ
بنکر سکھیں شیگھر سنجیون ہی پلاؤ
یا جو بھی ٹھیک ہو اُسے تم کام میں لاؤ
اُٹھ کر تیرے گن گانے کا مُردے کو جلاؤ
اب نہ زیادہ رُلائے بنیگی

داسوں کو بڑا کشٹ یہ اندھیر نہیں ہے؟
کیا کاٹنے کو آپ پہ شمشیر نہیں ہے؟
خورشید فلک پر چھپا ابس بیر نہیں ہے؟
پرتھوی پہ پرلیہ ہوتی ہے اب دیر نہیں ہے!
اب تمہیں کو سنائے بنیگی

آفت اسی پہ زیادہ ہو جو صاف جگر ہو؟
انصاف کرو نیائے کے پابند اگر ہو
یہ سر ہو میرا سجدہ کو اور آپ کا در ہو!
بنتی یہ "راد ھے شیام" کی منظور نظر ہو!
اب نہ دیری لگائے بنیگی

---




سیتا جی نے جب دیا۔ سچا آشیرباد
پوردت سری بجرنگ نے۔ پایا پریم پرساد
شری مکھ کی شبھ اشیش سنکر۔ انجنی لال آنند ہوئے
پہلے جیسے تھے کرپا پاتر    اب اس سے چوچند ہوئے
پھر پریم میں ایسے ڈوب گئے    کچھ کہا نہیں خاموش ہوئے
پاکر شکتی جھومنے لگے    پاکر بھگتی مدہوش ہوئے
شیش نائے بولے وچن تھوڑی دیر کے بعد
"جنم سپھل میرا ہوا۔ پایا آشیرباد
ہے ماتا۔ اب یہ بنتی ہے۔    مجھ کو کچھ بھوک ستاتی ہے
یہ پیڑ پھلوں سے لدے دیکھ    طبیعت میری للچاتی ہے
جو رکھوالی مالی ہیں یاں    سو ان کا مجھ کو بھے نہیں
جب کرپا درشٹی ماتا کی ہے    پھر کوئی بھی سنشے ہے نہیں"
دیکھ بدھ اور ویرتا۔ بولیں سیتا "جاؤ
شری رگھوپت کا نام لے۔ میٹھے پھل کھاؤ"

گانا
کپ جاؤ پھل کھاؤ
نر بھے ہو لوٹ یہیں آؤ
تیرا سب کام سپھل ہو۔ میرا ور دان سپھل ہو
لے جو پھل وہ سپھل ہو۔ ہاں ہر سے من لگاؤ
ہے دعا میری تیرا بال بھی نہ بانکا ہو
یہ بھی اچھا ہے کہ مہان کی کچھ سیوا ہو
جاؤ پھل کھاؤ۔ تیری جے ہو سپھل نشا ہو
سنگ ہو موم تجھے۔ شش تجھے ذرد ہو
آگ پانی ہو تجھے۔ کال تیرا کورہ ہو
بے "رادھے شیام" پاؤ

---

آ گیا پارکرات کی۔ چرن نوا کر ماتھ
رامچندر کا نام لے۔ ترت چلے کپ ناتھ
جس ڈالی پر ڈالی نگاہ۔ وہ ڈالی پھر ڈالی نہ رہی
پھل پھول توڑ سب پھینک دیئے۔ سبزی، زردی، لالی نہ رہی
خوش ہو ہو کر کلکار مار۔ ورکشوں کو جڑ سے ہلانے لگے
جلدی جلدی سے چھانٹ چھانٹ۔ میٹھے میٹھے پھل کھانے لگے
پھل کھا کر پیڑ اکھاڑتے تھے۔ پھر سندھ میں انہیں بہاتے تھے
جو رکھوالی مالی تھے وہاں۔ سو مار کے انہیں بھگاتے تھے
پہرے والے باغبان۔ جبکہ ہوئے لاچار
راون کے دربار میں۔ جا کر کری پکار
سوامی ایک بانر آیا ہے۔ وہ باغ اشوک اجاڑ رہا
پھل کھانے کی کچھ بات نہیں، پر وہ تو پیڑ اکھاڑ رہا
بانر ہے نہیں۔ بلا ہے وہ۔ یا پرلے کا وہ ہلکارا ہے
باغیچے کو بربا را ہے، اور ہم سب کو۔ بس مارا ہے"

رکھوالوں کی ٹیرسن۔ حکم دیا دشمکھ
جاؤ بھگا دو کیش کو" اگنت بھٹ کئے ساتھ
نشچر آتے ہیں بہت۔ دیکھا جب ہنومان
برکش ہلا کر زور سے گرجے میگھ سمان
سنتے ہی شبد نشچر لرزے۔ پردے کانوں کے پھٹنے لگے
بجرنگ نے رنگ وہ دکھلائے۔ بد رنگ ہوئے منہ پھرنے لگے
کچھ بھینچ دیئے کچھ کھوند دیئے کچھ پیڑ گرا کے بھگائے دیئے
کچھ پکڑ سمندر میں پھینک دیئے کچھ پونچھ میں باندھ ہٹائے دیئے
بجرنگی نے رن رنگی نے چھن میں سینا برباد کری
کچھ بچے کھچے ادھموں نے پھر راون پہ جا فریاد کری
راون کرودھت ہو اٹھن ٹیر دوسری بار
اسی سے سینا سہت بھیجا اکش کمار
ادھر بلی بجرنگ نے اڑتی دیکھی دھور
سمجھا من میں بس تبھی اب کی ہے اک شور
پھر اٹہاس کر کے گرجے۔ تھی طرز بنی انداز نیا
یک برکش اکھاڑا اور مارا۔ بیچارے کا منہ لیٹ گیا
جھٹ پیڑ سے چھن کود پڑے۔ اور گردن پکڑ دیا جھٹکا
ایک لات لگائی چھاتی پر۔ پھٹ گیا کلیجہ اکشے کا
بجرنگ شیر کی مورت دیکھ۔ بکری کی طرح ممیانے لگا
جیو آتما دیہہ سے اکشے کی۔ بس جلدی جلدی جانے لگا
تب جھکے سین پر پون تنئے۔ مانو شونت کے پیاسے ہیں
رپو لگے بلانے یوں گویا۔ پانی کی پوچھ بتاشے ہیں
چٹکی میں چٹ پٹ شترو ہوئے۔ چھن بھر کو پرلے دکھائی دی
کچھ جان چرا کے بھاگ چلے۔ جا کے پھر وہاں دہائی دی

## گانا

تیری شاہی میں تباہی ہے دُہائی ہے دُہائی
باغ واڑی کھیتی کیاری۔ بانرے نے لُوٹ کھائی
توڑ کے۔ مروڑ کے۔ جھکوڑ کے۔ نچوڑ کے
برباد باغ کر دیا۔ فریاد ہے فریاد
اکشے کنور کا چھے ہوا۔ بیداد ہے بیداد
راج ڈنڈ ہو پرچنڈ۔ انیتھا نہیں بھلائی

راون نے فریاد جب۔ سُنی تیسری بار
اکش کنور کی مرتیو سُن۔ بولا ذرا وچار
"اندرجیت بیٹا اُٹھو۔ ابھی اسی چھن جاؤ
بکٹ بانرا ہے کوئی۔ پکڑ یہاں پر لاؤ
دیکھوں گا میں کون ہے۔ ایسا بانی دار
جس نے میرے اکش کو۔ رن میں دیا سنہار"
دیکھ اندرجت کو اُدھر بیٹے پون کے پُوت
تاڑ لیا اب کی دفعہ۔ آتا ہے یم دُوت
پھر گرج ترج زور اکھاڑ۔ یکبار وار بھرپور کیا
رتھوان سہت گھوڑے مارے۔ رتھ توڑ کے چکنا چور کیا
تھے ساتھ انگ رکشک جتنے۔ بجرنگ بلی نے سب مارے
پھر اندرجیت کے پاس جا کے۔ جے رگھو بندر کہہ کلکارے
مشتک پر مار کر چھاتی پہ۔ چڑھ گئے برکش پہ کپ رائی
اُس اندرجیت سے یودھا کو۔ مکا کھا کے مُورچھا آئی
جب جگا تو جگتے ہی اُس نے ہر طرح سے اپنی مایا کی
بجرنگ بلی سے بس نہ چلا۔ سب دھول میں مل گئی چالاکی

چڑھے ہوئے تھے برکش پہ ۔ پون پوت کپ راے
اندرجیت تھا بھیم یہ ۔ بولا یوں جھنجلائے
"ڈالی ڈالی دوڑ کر ۔ کیوں دکھلاتا چال؟
بندی کرتا ہوں ابھی ۔ اپنے لئے سنبھال

میں اندرجیت کہلاتا ہوں ۔ اور میگھناد ہے نام میرا
شترؤں پہ رن میں جے پانا ۔ یہ رہا سدا سے کام میرا
پر آج خیر ہے یہ تجھ کو ۔ یم لوک نہیں پہنچاؤں گا
سنمکھ شریکان پتاجی کے ۔ بندی کرکے لے جاؤں گا"

ہنومت بولے "کس لئے ۔ کرتا کوری بات
کہنے سے کیا لابھ ہے ۔ دکھا کچھ کرامات

پر تجھ سے کچھ ہو سکے نہیں ۔ تو باپ کو اپنے بلوا لے
کیوں کھڑا ہوا منھ تکتا ہے؟ کچھ اور بھی بھالے چمکا لے
تیرا میرا سنگرام ہی کیا؟ میں تجھ کو کھیل کھلاتا ہوں
تو میگھناد کہلاتا ہے ۔ میں رام داس کہلاتا ہوں
تو اندرجیت چھلوا لا ہے ۔ میں کام جیت بلوالا ہوں
تو دیپک لے کر چلتا ہے ۔ میں راماشرے اجیالا ہوں"

بگڑ اٹھا یہ بات سن ۔ وہ دش شیش کمار
برہم استر لے کر کہا " روک یہ میرا وار

مجھ کو تو تجھے باندھنا ہے ۔ سو ابھی باندھ لے جاؤں گا
دس بیس نہیں میں سو پچاس ۔ کرتب اپنے دکھلاؤں گا
تو یودھا ہے سندیہہ نہیں ۔ شورتا تیری میں مانتا ہوں
لے برہم پھانس اب پھینکتا ہوں ۔ اور اس میں تجھے باندھتا ہوں"

کہا انجنی لال نے "اب نہ رہا سنگرام
بندھن ہے یہ دھرم کا ۔ بل کا اب کیا کام؟

یہ برہم استر یہ برہم پھانس۔ یہ برہم بان ہے برہما کا
میں اسے کاٹ سکتا ہوں پر۔ اس میں اپمان ہے برہما کا
جن رامچندر پرشوتم کو گیانی۔ جن نش دن رٹتے ہیں
جن کا کہ 'نام' لینے ہی سے۔ سنسار کے بندھن کٹتے ہیں
پھر یہ بندھن کیا ہے؟ لیکن۔ کچھ ادب دھرم کا ہے اس میں
ات ایو سوامی کے کاریہ۔ ہیت۔ یہ سیوک بندھتا ہے اس میں"
یہ کہہ کر بندی ہوئے سویم۔ برکشوں کے ڈالے چھوڑ دیے
بندھتے بندھتے بھی نا پر تے۔ بیسوں کے کلیجے توڑ دیے

## گانا

بجرنگی جنگی۔ دل میں دہاڑے ہے اکیلا
نئے سنگ سے نئے رنگ سے نئے ڈھنگ سے
نشچر ساروں کے دل دہلا دے ایسی جنگ سے
بلی بل میں بڑا متوالا۔ چلے جھوم جھوم جھوم
گنی گن میں بڑا گن والا۔ چلے جھوم جھوم جھوم
کرے کرے گرجن۔ مارت نندن
جنگی زمانے والا۔ چلے جھوم جھوم جھوم
لیشی یش کو بڑھانے والا چلے جھوم جھوم جھوم
رگھو رج "رادھے شیام" سناشے نت نئے ڈھنگ سے

راون کے دربار میں۔ پہنچے جبھی کپیش
دیکھ انہیں کرودھت ہوا اور بولا دش شیش
"تو کون۔ کہاں کا ہے بندرے! کچھ اپنا پتا دے تو؟
کیوں باغ اجاڑا ہے میرا؟ کیا کارن تھا بتلا دے تو؟
تو نے لنکا کے راجہ کا۔ کیا نام کان سے سنا نہیں؟
اس قدر ڈھیٹ اور نڈر ہوا۔ میرے پرتاپ سے ڈرا نہیں؟

مارا ہے اکش کنور میرا۔ بتلا تیرا کیا حال کروں؟
تو ہی نیائی بنکر کہدے۔ کس طرح تجھے پامال کروں؟
برہم استر سے مکت ہو۔ بولے شری ہنومان
" راجن میری بات کو۔ سنو لگا کر کان!

ستچدانند سورود اشند۔ بل بدھ سندھو نردوندہیں جو
رگھونندان رگھوور راگھویندر شری رامچندر سکھ کندہیں جو
جو اُتپت استھت پرلے روپ۔ پالک پوشک سنہارک ہیں
بھرکٹی میں جن کے وہ ہری ہر سندار کار یہ پرچالک ہیں
جو دشرتھ۔ اجر۔ بہاری ہیں۔ کہلاتے ہیں رگھو کل بھوشن
پہچی تھیں جن پہ شورپ نکھا۔ اور وہ جنھوں نے کھردوشن
پھر اور یاد کرو جن کی۔ ناری کو ہر کے لائے ہو!
میں انہیں رام کا سیوک ہوں تم جن سے بیر بڑھائے ہو
میں اس لنکا میں آیا تھا۔ ماتا کا پتہ لگانے کو
اتنے میں بھوک لگی مجھ کو۔ جی للچایا پھل کھانے کو
مہمان کی تم نے خبر نہ لی۔ کیا خوب تمہاری خصلت ہے
پھل کھا کے پیڑ توڑتا ہے۔ بانر کی تو یہ عادت ہے
سوامی بھوجن پا لیتا ہے۔ تب داس پرسادی پاتے ہیں
اس کارن بھوجن سے پہلے۔ بھگوان کو بھوگ لگاتے ہیں
ہیں نے شری رامارپن کرکے۔ اُن ورکشوں کے پھل کھائے ہیں
ادھکار نہ تمہیں پرسادی کا۔ اس کارن توڑ بہائے ہیں
شہریان ذرا تو کریں دھیان۔ سبکو اپنا تن پیارا ہے
نشچروں نے جب مجھ کو مارا۔ تو میں نے ان کو مارا ہے
اب میری کچھ پرارتھنا۔ سُنئے دھیان لگائے
بنا کہے بنتی نہیں۔ سے وہ پہونچا آئے

شری سیتا ماں کو دُکھ دیکر۔ تم بھاری بھول کر رہے ہو
سنسار میں اپیش کو لیکے۔ بن آئی موت مر رہے ہو
سب پیچھے سے پچھتاتے ہیں۔ جو ہیں دشیش غصے والے
سنکٹ پڑے کا ہے پردیش جیتن ہوائے لنکا والے
ات اُچت ہے بیر چھوڑ۔ پہنچاؤ وہاں سیا ماں کو
شری رگھنندن کی چھایا میں۔ پھیلاؤ اپنی پربھتا کو"
راون بولا " مون رہو۔ ادھک نہ کر بکواد
چور ہے سینہ زور ہے اور بنا استاد
ہے دھاک دھرن سے گگن تلک۔ یہ اُدے است مجھی میں ہے
آگیا کاری ہیں سوریہ چندر۔ دیکھو سمست مجھ ہی میں ہے
ٹک میری تیوری چڑھنے سے۔ یہ کبھون چودھوں ڈرتے ہیں
گرہ، کال۔ سُریش۔ کوبیر۔ ورُن میرے گھر پانی بھرتے ہیں
سو بڑی ہنسی آتی مجھ کو۔ یہ اوٹ پٹانگ تیری سنکر
اُس ادھم تپسوی بچے کو۔ کس طرح بکھانے چن چن کر
او بانر تو کس دھیان میں ہے۔ مالک کو اپنے سمجھا لے؟
اس بانر والے تپسی سے۔ کیا ڈر جائیں لنکا والے!"
دیہ انجنی لال کے۔ رکت ہو گئے نین
بھاؤ دبا کے کرودھ کا۔ بولے ایسے بین
"تو رے جو اُن کو ادھم کہا۔ سو شان نہیں کچھ گھٹتی ہے
کتنی ہی پھینکے خاک کوئی۔ سورج پر نہیں پہنچتی ہے
آ گئے مرتیو کے دن سمیپ۔ تو اسی لئے سٹھیا گیا
کہنا میرا بیکار رہے سب۔ تو تو سچ مچ بورائے گیا
میرا جو بکتا ہے۔ سو کچھ بھی کام نہ آئے گا
تو مٹھی موند سے آیا ہے۔ اور ہاتھ پسارے جائے گا

شری رامچندر کو دھیائے گا۔ تو دیو بدھو تی نرکھیں رنگ
اور اہنکار میں بھرا رہا۔ تو لاش پہ مکھی بھنکیں گی
گانا

ارے وشکندھر۔ تج۔ ابھمان
بھائی بندھ اور کنبہ قبیلہ۔ متر۔ تریا سنتان
فوج خزانے مال اٹاری۔ گھوڑے گج رتھ یان
ایک وناسب ہی چھٹ جائیں تو ہے اور مسان
اور وستوؤں کی کیا گنتی۔ ڈورکا ہے سامان
ساتھ نہ جاوے یہ شریر بھی جس پر بڑا گمان
کہاں یان ندرا پایا ہیں۔ بھول رہا نادان
اب تو بخ کر تو یہ سمجھ لے۔ جو چاہے کلیان
چنیہ پاپ تیرے سنگ جاویں کر تو اتنا گیان
"رادھے شیام" نام رہ جاوے جبتک رہے جہان

راون سے مہاراج کو۔ کہاں اس قدر تاب
کرودھ یکت ہو کر وہیں۔ دیا جواب شتاب
"اے میرے پو۔ دھاؤ دیکھو۔ بانر پورا بگوادھ ہی ہے
دیکھنے میں سیدھا سادہ ہے۔ واستویں پورن فسادی ہے
سچ مچ گھمنڈ میں پھولا ہے۔ ان دونوں تپسی بچوں سے
سر اس کا تن سے الگ کرو۔ سامنے ہماری آنکھوں کے
کھنچ گئیں بیسیوں تلواریں۔ چاہا ہنومت پر وار کریں
بھالوں پر انہیں اُٹھا لیویں۔ اوپر تیروں کی مار کریں
تبھی اچانک آ گئے وہاں بھبھشن رائے
بولے "کٹھور ہو رہا۔ یہ کیسا انیائے؟
شری مہاراج کچھ سوچو تو۔ سب جگہ دوت کی معافی ہے
تم نیائے وان کہلاتے ہو۔ یہ کتنی بے انصافی ہے

یہ راج سبھا نے ہے بھائی۔ انیائے نہ یہاں کیجئے گا
ید دنڈ ہی دینا ہے اس کو۔ تو کوئی اور دے دیجئے گا"
تب تو سب کہنے لگے "ٹھیک بجا ہے رائے"
تب دشکندھر نے کہا" ہو پھر انیہ اُپائے"
ہے پوچھ پوچھ سے بانر نے۔ کیوں باغ اُجاڑا سارا ہے
اس لئے پوچھ کرو اسے۔ بس یہ فرمان ہمارا ہے
گھی تیل سے بھیگے ہوئے دستر۔ بندھوا دو پوچھ میں بانر کی
پھر آگ ذراسی تھوڑی سی۔ لگوا دو پونچھ میں بانر کی
جب جلی پونچھ سے جائے گا۔ تو سوامی کو اُکسائے گا
لڑنے کے لئے تیس یوجن وات شگھر تیار کرائے گا"
سُنکرائے آگیا۔ ہنسے بلی ہنومان
آگا پیچھا سوچتا نہیں ہے یہ نادان
ہے سرسوتی شاردا ماتا۔ تو آج سہائے ہوتی بیشک
اب ناچ نچا کے میں اس کو۔ سب اس کی کھو دوں کا اک یک
راج آگیا وش آگیا کاری۔ یہ ساری رچنا رچتے تھے
گھر گھر سے تیل دستر آکے۔ بانر کی پوچھ پہ بندھتے تھے
لنکا میں خاصہ کوتک تھا۔ بوڑھے بچے سب ہنستے تھے
اس اور پون سُت ہنومان۔ کچھ اپنی لیلا کرتے تھے
وے دستر لگانے جاتے تھے۔ یہ پوچھ بڑھاتے جاتے تھے
کل شہر کے کپڑے لگا دئے۔ پر چھور نہ اس کا پاتے تھے
لنکا میں ہاہاکار ہوا۔ کالا پیلا روغن نہ رہا
دستر دل کا ہوا دوالہ وہ۔ مُردوں کیلئے کفن نہ رہا
بچے بوڑھے اور ترن۔ ہوئے اکٹھے آئے
کھلواڑیں کرنے لگے۔ ڈھول بجائے بجائے

اندھوں کو بھی کیا خبر۔ سکھ میں دکھ کی لاگ
سارا نگر گھمائے کے پونچھ میں دی آگ

بوڑھے بزرگ جو کہتے ہیں۔ آئی وہ مثل یہاں پر ہے
"کھانسی سب روگوں کی جڑ ہے" اور "ہنسی لڑائی کا گھر ہے"
شری رامچندر کی پربھوتا کو۔ اندھے رجنیچر کیا جانیں؟
بجرنگ بلی کی لیلا کو۔ متوالے نشچر کیا جانیں؟
رجنی کے جاتے ہی ترنت۔ جیوں ارن ورن مارتنڈ اُٹھے
تیوں آگ پونچھ میں لگتے ہی۔ ہنومت ہو پرم پرچنڈ اٹھے
اُٹھا س کر دُرگ پہ۔ پہنچے پون کمار
پرتھوی اور آکاش میں چھایا شبد اپار

لنکا میں بجلی سی چمکی۔ پھر گھن ساگھن گھن گھور ہوا
آکار بڑھا جب آندھی سا۔ تو ہاہا چاروں اور ہوا
کٹ کٹھ کسک چھن م ارگ پھسک۔ دگپال کھسک کر نتی ہوئی
ہے گگن کپت گر دھرن جھنست۔ ات پربل پرلیہ جھم بھرتی ہوئی
چل پڑیں ہوائیں انچاس۔ تر ولوٹ لوٹ کر گرتے تھے
آکاس دھرا تل ایک ہوا۔ انجنی لال یوں بڑھتے تھے
اس بھیشن آکار میں رہے کچھ سمے ویر
ویر گھ کیا پھر پونچھ کو۔ لگھ کر لیا شریر

بڑھ کر آن کنک کنگوروں پہ۔ کلشوں کو ڈھانے لگے بلی
پھر ایک جگہ پر بیٹھ گئے۔ اور پونچھ گھمانے لگے بلی
سب ہرے ورھی اسروں کو کرنی کا پھل دکھلاتے تھے
کوتک تھا چاروں اور گھوم۔ جلتوں کو اور جلاتے تھے
سائیں سائیں بڑھنے لگا۔ پاوک کا دستار
دھائیں دھائیں جلنے لگا۔ اسروں کا گھر دوار

بھولوں میں دھک دھک آگ لگی ۔ نرناری دیاکل پھرتے تھے
چیتی پر چنڈ چیڈی ایسی ۔ گرہ کھنڈ کھنڈ ہو گرتے تھے
جب اوپر کو لپٹیں اٹھیں ۔ چلتا رتھ رکا وِداکر کا
سارا تہ کوٹ گر بجھبک اٹھا ۔ جل لگا کھولنے ساگر کا
پہت کونا ری بیٹے کو ماں ۔ اگرج کو انج بلاتے تھے
سب لنکا والے رو رو کر یوں ہاہاکار مچاتے تھے

## گانا

چنڈی جگی ۔ آگی لگی ۔ ہائے! ہائے! کیسی بھی
گھر جلا اٹاری جلی ۔ سب جلا پٹاری جلی
مار ہے پکار ہے ۔ انگار دھندھکار ہے
مارا ہمیں راون تیرا ہو جائے ستیاناش
باہر جلے! بھیتر جلے ۔ دھرتی جلے اکاش
جانکی نہ آئی ہائے ۔ جان کی تباہی آئی

دیکھ پرجا کی دُردشا ۔ گرج اٹھا دش ماتھ
ہونٹ کاٹ کر دانت سے مینچے دونوں ہاتھ

بلوانوں کو بل میں جان ۔ بجھ رہی کرال کر لی اپنی
پھر آنکھ اٹھائی اوپر کو ۔ پتلی وشال کرلی اپنی
گرو پلے نیتر وشانن کے ۔ جیوں ہی اوپر کو اٹھتے ہیں
اڑگن ۔ یم ۔ اندر ۔ کوبیر ۔ ورن ۔ روشش کے چھکے چھٹتے ہیں
وہ بجلی کھٹی ان آنکھوں میں ۔ آکاش پہ گھر آئے بادل
کڑکڑ کرکے ایک شبد ہوا ۔ جل اندھا دھند لائے بادل
سنکیت میں سارے کام ہوئے الو شاسن ہو تو ایسا ہو
گر طاقت ہو تو ایسی ہو ۔ یدشاسن ہو تو ایسا ہو!
دُردن میں ہوتا نہیں ۔ کوئی بسدھ اپائے
سیدھا سادہ مارگ بھی ۔ کنٹکمے ہو جائے

بھگوت کی مایا اَو بھُت ہے۔ اُس میں نہ کسی کا چارا ہے
جب راگھویندر ہی رُوٹھ رہے۔ تب کون ابار ن ہارا ہے
جس سے اگنی میں جل پہنچا۔ تب پھل پر تکول لگا پھلنے
گھی کی تاثیر کری جل نے۔ وہ آگ لگی دونی جلنے
مانو آکاشی جھرنے سے۔ پاوک کی دھار جھر رہی تھی
اس اور اشوک واٹکا میں۔ ایک طاقت کام کر رہی تھی
بالوں کو کھولے ہوئے سیا۔ کہتی تھی لجا جائے نہیں
جَرا لا امتیا بجرنگی پہ۔ دیکھنا آنچ پہنچائے نہیں
یہ دیکھ الوکک چمتکار۔ انجنی لال ہرشائے گئے
ہنومت کو جب ہنستے دیکھا۔ راون راجا کھسیائے گئے
بولے "کیا بس ایک دم۔ اُٹھا میرا اقبال؟
قید کیا تھا کال کو۔ لاؤ اسے نکال
او کال کہاں تو بیٹھا ہے۔ کچھ مدد نہیں کر سکتا ہے؟
لنکا میں آگ لگ رہی ہے۔ تو کھڑا کھڑا منہ تکتا ہے؟
ہے کال یہی ات کال نہ کر۔ آشیگھر جھپٹ کے باہر کو
میں آگیا تجھ کو دیتا ہوں۔ بھکشن کرلے اس بانر کو"
جس طرح مداری کے بجنے سے۔ کپ نانا کرتب کرتے ہیں
تیوں ہی پرتاپ سے راون کے یم اور کال بھی ڈرتے ہیں
ات کپت دیکھ دشکندھر کو۔ بھے سے موکمپت کال گیا
پھر پریہ کال کی طرح جھپٹ۔ ہنومت کی اور تتکال گیا
کنکر کے جے رگھوراج کی بولے انجنی لال
"تجھ کو ہی سنسار میں کہتے ہیں کیا کال؟
نر جیت ہے تو جگ جیت ہے تو۔ تو وشو جیت دکھلاتا ہے
پر یہ سشریر ہے رام داس۔ اور کال جیت کہلاتا ہے

تو کال ہے میں ہوں مہا کال۔ تو ہے کرال۔ وکرال ہوں میں
جن کے آدھین ہے شکتی تیری۔ اس مہا شکتی کا لال ہوں میں"
یہ کہہ کر جھپٹے اور پکڑا۔ اس کرور کال کو چھن بھر میں
جیوں بال کال کے سمے ڈہائے۔ کہہ لیا تھا سورج کو کر میں
ترbھون میں ہاہاکار ہوا۔ ہل گیا سورگ اور اندر آسن
کیلاش میں ڈانواڈول ہوا۔ شری مہادیو کا سنگھاسن

گانا

گھر ور۔ گھن۔ بن۔ جل۔ تھل میں
کھل بھل۔ مچی۔ نبھ منڈل میں
ورن کوبیر ۔ دھرن سمیہ
کمپت سکل جگ تھر ر ر ر ر ر
ہل چل مچی سب لوکن میں
اڈگن سُرگن۔ تربھون میں
ششی گھبرائے۔ روی اکلائے
ٹوٹت۔ گر۔ ترو۔ چر ر ر ر ر ر

شنکر اندر آدک ہوئے۔ چنتت اور اداس
سب مل کر آئے وکل۔ مہاویر کے پاس
"بجرنگ بلی ہو جئے شانت۔ سُرگن سب ونئے کر رہے ہیں
پر اگر تنک کھیل مٹ جائیگا۔ اس کارن دیو ڈر رہے ہیں
لنکا کو پھونکو خاک کرو۔ کنچن کے کوٹھے توڑو تم
پر دیر ہمارے آگرہ سے۔ اس سمے کال کو چھوڑو تم"
چھوڑا تب ہنومان نے۔ اپنے کر سے کال
دیکھ دشانن کی طرف گرجے آنکھ نکال
پھر درشٹ جو ڈالی لنکا پہ۔ دیکھا وہ خوب چمکتی ہے
جوالا جیوں بڑھتی جاتی ہے۔ تیوں کنچن جیوت دمکتی ہے

وہ دنگ دیکھ کر من ہی من - بولے یہ بات کھٹکتی ہے
تب بنا "شاہی تہہ خانہ میں" - دیکھا ایک لاش لٹکتی ہے
نیچے سر اوپر پاؤں بندھے - زنجیر میں جکڑی باہیں تھیں
پھر دیکھا جان لاش میں ہے - کچھ دھیمی دھیمی آہیں تھیں
ہنومت نے کر کے شکت اسے "تو کون ہے؟" یہ تتکال کہا
تب ساودھان ہو کر اس نے - اپنا تھوڑا سا حال کہا

"دھنیہ واد ہے آپ کو، مجھ کو لیا بچائے
نام شنیچر ہے میرا - سن نے دھیان لگائے

میں اپنا پھل بتلانے کو - راون کے سمکھ آیا تھا
آگئی ساڑھ ساتی تم پر - یہ میں نے اسے بتایا تھا
یہ سنتے ہی وہ بھبک اٹھا - آنکھوں کو مجھ پر لال کیا
بندی کر کے "تہ خانے" میں اس پرکار میرا حال کیا
پر آپ نے جو اپکار کیا - اس کا ہے پرتیپ کا نہیں
کچھ سیوا لو آبھاری سے - تو رہے گا اتنا بھار نہیں
یہ سن کے بولے مہاویر - یدی سچ مچ تمہیں شنیچر ہو
تو اتنا کام کرو میرا - اپکار تمہارا جگ پر ہو
باہر کو آؤ کرپا کر کے - لنکا پر درشٹ پھراؤ تم
سچ مچ ہے درشا تمہاری تو - سونے کو سیاہ بناؤ تم"

درشٹ شنیچر کی پڑی - لنکا ہوئی سیاہ
تب ہنومت نے ہرش سے ڈالی ایک نگاہ

یوں الٹ پلٹ لنکا ساری - مدچور کر دیا راون کا
سگری نگری کو پھونک دیا، گھر چھوڑا ایک بھبھیشن کا
سونے کو خاک بنا کر کے بجرنگ بلی السانے لگے
جھٹ کود پڑے تبھی سمندر میں - اور اپنی پونچھ بجھانے لگے

پوچھ بچھا شرم دور کر چھوٹا روپ بنائے
سیتا ماں کے سامنے۔ آ پہنچے ہرشائے

بولے اب چنت اپجتا ہے۔ اس لئے ودا کریئے گا ماں
پھر ہاتھ کر پا کا اس سر پر جلتی ہریاں دھریئے گا ماں
پربھو نے جیوں مندری دی تھی۔ تیوں تم بھی وہ چنھ کرپا کرکے
سندیش کہو جو کہنا ہو۔ کہہ دوں گا سب سمجھا کرکے"

یہ سن کر ماں کو ہوا۔ ات سکھ اور آلہاد
دیا پریم سے پتر کو۔ آشیرباد پرشاد

"لیجاؤ میری چوڑ امنی۔ ان کے چرنوں میں دھر دینا
کر جوڑ کے میری اور سے پھر۔ اس طرح نویدن کر دینا
کرلو یہ سمجھ کے وہ اپنا۔ ات شیگھر مجھے اُدّھار کریں
جو بان جینتا پہ چھوڑا۔ اس بان کو اپنے یاد کریں
یدِ ایک ماس کے بھیتر ہی۔ آ کے نہیں پربھو چھڑائیں گے
تو اسپشٹ کھول کے کہہ دینا۔ پھر مجھے نہ جیتا پائیں گے
بل ویر ادھر تم جاتے ہو۔ کیا خبر ادھر کیا ہونا ہے
سنتوش ملا تھا کچھ تم سے۔ پھر وہی رات دن رونا ہے
پر کیا کریئے لاچاری ہے۔ اس کارن دکھ بھر رہی ہوں
چھاتی پہ پتھر سا رکھ کے۔ میں تم کو ودا کر رہی ہوں"

دھیرج دیکر شانت کر بہو پرکار سمجھائے
چرن کمل سر نائے کر۔ ودا ہوئے کپ رائے

جلتی ہریاں ایسے گرجے۔ دل کمپت ہوئے ویریوں کے
وہ پرلے میگھ سا شبد ہوا۔ گر گئے گربھ نشچریوں کے
سن آٹھ ہاس کا پرلے شبد۔ پرتھوی پہاڑ بھی ڈول اٹھے
آواز گرج کی سنتے ہی۔ اس پار کے وانر بول اٹھے

## گانا

بجرنگ کی آمد ہے گگن کانپ رہا ہے
رن کیسری گرجتا ہے۔ بن کانپ رہا ہے
آکاش میں پاتال میں یہ کیسا شور ہے
وہ زور ہے کہ سارا بھون کانپ رہا ہے؟
پہنچی جہاں پہ گونج یہ۔ جھکتے چھٹا وِدے
وگج سمیت ناگ کا پھن کانپ رہا ہے
موجوں پہ سمندر ہے غضب سنسنی پھیلی
کس جھوم جھپانے سے پون کانپ رہا ہے
بل دیر آرہے ہیں وجے پاکے "رادھے شام"
یہ وہ ہیں جن کے نام سے رن کانپ رہا ہے

---

ہل چل ایسی دیکھ کر۔ وانر سے تھے سیران
جے راگھو کہتے اُدھر۔ آتے تھے ہنومان
اِس پار جبھی پہنچے آکر۔ کپ دل میں ہرش اپار ہوا
جنگل پہاڑ سب گونج اُٹھے۔ اِس پرکار جے جے کار ہوا
سب گھیر کے ہنومت کو بیٹھے۔ لانگول کو اُن کی چومتے تھے
پھر سُن سُن کے باتیں اُن کی۔ آنند مگن ہو جھومتے تھے
کھا مدھوبن کے مدھر پھل دے کپ پت کو آس
کرتے جے جیکار سب۔ آئے پربھو کے پاس
شیش نائے رگھو رائے کو۔ بیٹھے سب ہرشائے
جام ونت نے دی تبھی۔ ساری کتھا سُنائے
بولے "ہے ناتھ وجے پائی۔ داسوں نے چرنوں کے بل سے
پھل آیا ہے اس پودے میں۔ سینچا تھا جسے کرپا جل سے

سارانش یہی ہے کہنے کا۔ بیری کے گھر بھی نام کیا
ہم سب کے جیون تور کھ کے۔ ہنومان نے پورا کام کیا"

جام ونت کی بات سن پلک اُٹھے رگھو رائی
دیر انجنی لال سے بھینٹے بھجا بڑھائے

"ہے بجرنگی ہے مہا وبل پر تیرے بلہار ہوں میں
اس اُپکار کے بدلے میں کیا دوں، کچھ دینا نہیں لاچار ہوں میں
میں تجھ سے اُرن نہ ہو سکتا۔ ایسا ہے رنگ اور ڈھنگ تیرا
جب تک پرتھوی آکاش رہے۔ یش ہو ادھار بجرنگ تیرا
اچھا اب بولو یہ بھی۔ کس طرح وہاں پر رہتی ہے؟
کیسے اپنی رکشا کر کے۔ اسیابن کے کھلوں کا سہتی ہے؟"

یہ سُنکر ہنومان نے ہاتھ جوڑ شرنا سے
آدی سے لیکر انت تک۔ دی سب کتھا سنائے

"دو سنگھنی کٹھڑے میں جیسے۔ یا رسنا جیسے دانتوں میں
تیوں رہی ستونتی رہتی ہے۔ اُن رجنیچر بد ذاتوں میں
یا رہے جس طرح پھن میں من۔ اتھوا جیوں کمل پات جل میں
ایسے بستی ہیں مات وہاں۔ جس طرح چندر کا بادل میں
یوں چلتے سمے کہا مجھ سے۔ سب میرا حال سُنا دینا
جو بان جیتا پہ چھوڑا اس کی کچھ یاد دلا دینا
اپرادھ ہوا ہے کیا مجھ سے جو مجھے بسارے بیٹھے ہیں؟
وے پرنت پال کہلا کر کے کیوں پرن کو ہارے بیٹھے ہیں؟
دن رات کال کے منکے میں ہوں، پھر بھی نہیں پران نکلتے ہیں
درشن کے پیاسے نینا یہ۔ پرانوں کو روک کے رکھتے ہیں
سُدھ نہیں مہینہ بھر میں لی۔ رگھو رائی نے آ یہاں میری
تو دیہہ سہیلے ہی رہتے یہاں۔ آتما پہنچے گی وہاں میری

چوڑا من چلتے سمے دیا۔ سوامی یہ چنہہ لیجئے گا
دُکھ بھری کہانی سیتا کی ہے ناتھ کہاں تک سنئے گا"

ویدیہی کی کتھا سن۔ وکل ہوئے رگھو ویر
کھید ہوا کچھ چت کو۔ بھرے ولوچن نیر

بولے" ہا ایسی پتی ورتا۔ ایسے سنکٹ کے سمکھ میں ہو
جس کا مجھ سا پت جیوت ہے۔ وہ ناری ایسے دکھ میں ہو
ہو کُش کا کتھری سیج اُسکی۔ محلوں کا جیون جس کا ہے
کرنی کا لکھ نہیں مٹتا۔ ہونی میں چارا کس کا ہے؟"

ہنومت بولے" ناتھ کے۔ ہیں ات اُچ وچار
پر سیوک کی بھی ونئے۔ ذرا سنیں سرکار

دُکھ اُس کو ہوتا ہے سوامی۔ جو اِن چرنوں کی شرن نہ ہو
ہے اُسی جگہ سنکٹ اور دُکھ جس جگہ آپ کا بھجن نہ ہو
ماتا کو دُکھ سنکٹ کیا۔ نشدن وہ نام سمرتی ہیں
من مندر میں رگھورائی ہیں۔ ساکشات انھیں کا رتی ہیں
ہے وِرہانل جس جگہ وہاں۔ انتر چھب کی نرمی بھی ہے
سنسار کا ہے ولوہار یہی۔ سردی بھی ہے گرمی بھی ہے
دوسرے بات گنتی سی ہے۔ بس رن بھیری بجنے دیجے
لنکا پر دہاوا کرنے کو۔ باتر سینا سجنے دیجے"

اُٹھ کے راگھو نے کہا۔ دھنیہ تمہیں ہومان
تیری گت مت بولتیا۔ ہو کس طرح بکھان

تجھ سا اُپکاری اور نہیں۔ سُرنر مُنی سکل چر اچر میں
بل ویر ہوا تو امرت جل میرے جیون کے ترور میں
اب اور وشیش کہیں ہم کیا۔ تو اب سے پران ہمارا ہے
شری بھرت ستروہن لکشمن سے سیتا سے بڑھ کر پیارا ہے"

یوں پریم واکیہ کہہ راگھویندر۔ نینوں کا نیر روکتے تھے
ٹکٹکی باندھ کر بار بار۔ بجرنگی کا مُنہ دیکھتے تھے
کرپا پورن مکھ دیکھ کے۔ پُن بکے سرس بکھان
ٹوک مار رگھوناتھ کے۔ چرن گرے ہنومان
ہے پریم کا دونوں اور زور۔ کپ دل بھی سب پلکائے رہا
سوامی سیوک کا ملن دیکھ۔ ترہ بھون منڈل ہرشائے رہا
بجرنگ کو رام اُٹھاتے لگے۔ وے پریم وش اُٹھتے ہی نہیں
چرنوں سے جب لگ گئے نیتر۔ ہلتے ہی نہیں ہٹتے ہی نہیں
برپائی تب کیش کو۔ سپنھ دلاسے اٹھائے
نج سمیپ بٹھلائے کے۔ بولی شری رگھرائے

گانا

"بجرنگ پیارے۔ گن یہ تہارے بلہاریں
سن کپ تو ہے۔ اُرن ہیں ناہیں
نام کیا اُپکار میں۔ کیا دونگا اُپہاریں
مانگ مانگ کپ ورا تو کولا
تن من سرِوس واریں۔ سب کرہوں سو کاریں"

---

اس پرکار بولے وچن۔ جب پربھو راجیو نین
انہیں سَروں میں کہے تب۔ ہنومنت نے بچن

---

"مہاراج ہمارے چرن تہارے کو ہوں واس میں
یہ سب پربھو پرتاپ رگھورائی
مان چرن کی آس میں۔ کینو ہے وشواس میں
ناتھ بھکت تب شو من بھاون
مانگتا ہوں سو پرکاش میں۔ اُنو چرہو ہوں پاس میں"

ایوں مستو پر بھو نے کہا۔ سمے ہوا انکول
بجیں گگن میں دُندبھی۔ لگے برسنے پھول
اَب آگے کی بات کو سنئے کان لگائے
پرات کال سگریو سے بولے رگھوکل رائے

"اِس بات میں اب سندیہ نہیں۔ لنکا پت سے لڑنا ہوگا
بڑھ جانے پڑاؤ سمندر پہ۔ اب آگے کو بڑھنا ہوگا
اے میرے ویرو رندھیرو۔ پرتھوی کو لال کرنا ہوگا
انصاف۔ دھرم اور عزت پر۔ کتنا ہوگا مرنا ہوگا"

یہ سن کر سگریو نے بلوائے سردار
ہوئے اکھٹے بھال کپ۔ اَتل اگنکھیہ اپار

یاں لکش کوٹ کی بات نہیں۔ گنتی اربوں کھربوں کی ہے
ایک اگنت ٹڈی دل جیسی۔ سینا بھالو بندروں کی ہے
تھے اَت پرچنڈ دُرونڈ۔ وکٹ۔ رن متوالے جیدار سبھی
گمبھیر سبھی۔ رن ویر سبھی۔ بل ویر بھو دھر آکار سبھی
کلکار مار کر کیش کٹک۔ ساگر کے تٹ پر جاتا تھا
آکاش دُھور دھوسرت ہوا۔ سورج نہ درشٹی میں آتا تھا
دل لگے دہلنے دُشٹوں کے۔ کھل دل میں کھلبل ہلچل ہے
جے کار دِشو میں گونج رہا کمپائے مان سب جل تھل ہے
ایک بانر گھر میں آجائے۔ تو گھر والے گھبراتے ہیں
لنکا میں بیتے گی کیسی۔ جہاں اتنے چڑھ کر جاتے ہیں

پید اکرتے ہوتے یوں۔ جل تھل میں بھونچال
ساگر کے تٹ پر پہونچ۔ ٹھہرا کٹک وسال

## گانا

لشکر ٹھہرا جا ساگر پہ۔ گونج رہی ہے جے جیکار
وِگھ چنگھاڑے وشال کے ڈولی دھرتی گرجہاں کے
کھلبل کھلبل جل ندھان کے سن سن ہوں ہنکار
ترادپر بانرے چڑھے۔ دیکھیں بیٹھے رگھو بیر ترے
صاحب نہ رام سے کہوں لکھے کہے رادھے شیام پکار



# بھیشم کی شرناگتی

رام کتھا نمبر ۱۵



لیکھک :- نیپال گورنمنٹ سے کتھاواچس پتی کی پدوی پراپت
کیرتن کلاندھی ۔ کاویہ کلابھوشن شری ہری کتھا وشارد ۔ کوی رتن

राधेश्याम कथावाचक

مالک :- شری رادھے شیام پستکالیہ بریلی۔

اوم



شری

# رام کتھا

سندر کانڈ

# بھبھیشن کی شرناگتی

رچیتا

کیرتن کلا ندھی کوی رتن۔

پنڈت رادھے شیام کتھا واچک بریلی

پرکاشک:- سری رادھے شیام پستکالیہ بریلی

اردو میں دسویں مرتبہ ۱۰۰۰ ۔ ۱۹۶۱ء ۔ قیمت ۳۲ نئے پیسے

پرنٹر

پنڈت رام نرائن پاٹھک

شری رادھے شیام پریس بریلی

# پرارتھنا

ایسی مہر ہو شنکر جب پران تن سے نکلے
ہو پران پیارا لب پر جب پران تن سے نکلے
سری گنگا جی کا تٹ ہو اور بیل کا بٹپ ہو
رجنی رہے یہ پھر بھر جب پران تن سے نکلے
انجلی میں گنگا جل ہو اور مکھ میں تلسی دل ہو
ہر سوانس میں ہو ہر ہر جب پران تن سے نکلے
برت کی تریودشی ہو اور جیندو وار بھی ہو
اور آپ ہوں برابر جب پران تن سے نکلے
دامن کو جب پکڑ لوں تب تین ہچکیاں لوں
گودی میں گر پڑے سر جب پران تن سے نکلے
پر نام یدیہی ہو تو مجھکو شانتی ہو
نیش آپ کا ہو سندر جب پران تن سے نکلے
جب تن تجا پتت نے پاون کیا تھا شو نے
چرچا یہی ہو گھر گھر جب پران تن سے نکلے
ہے رادھے شیام آنو چرن بہتر ہے یا ہے بدتر
مارا پھرے نہ در در جب پران تن سے نکلے

# بھیشن کی شرناگتی

اوم

سندھ ترکیب دل سہت ٹھہرے کر باندھان
اب جو کچھ گزرا اُدھر سُنئے وہی بیان
جس دن سے لنکا اُدھر جلا گئے بجرنگ
اُس دن سے دشمنوں کے ہوئے رنگ بدرنگ
مہارانی مندودری گئی بہت گھبرائے
راون سے کہنے لگی ہاتھ جوڑ سر نائے

ہے پران ناتھ ہے پرجا ناتھ
ہے بھومنڈل کے بھوپ پربھو
میری نظروں میں گھومتا ہی اب
گھور پرلیہ کا روپ پربھو
بجرنگ سے جن کے پایک ہیں
وہ کیسے مارے جاویں گے
تم لڑکے جنھیں سمجھتے تو
وہ لڑکے تمھیں ہراویں گے
کلیمئے میں سندھی کر لینا
یہ نیم پربیں نربلوں کا ہے
اور دوں کو لے اپنا ڈوبیں
یہ خیال تجھے موڑکھوں کا ہے
وہ کام ہی کیوں نہ کیا جاوے
جو کہ بہتر تدبیریں ہو
آگے تو وہ ہی ہووے گا
لکھا جو کچھ تقدیریں ہو
دنیا میں آبرو بنی رہے
باز آؤ اپنے جھگڑوں سے
بس یہی جیت اور یہی فتح
کر لیو صلح اُن لڑکوں سے

بگڑ اٹھا راون تبھی سُن کے یہ گفتار
بس بس اب خاموش ہو اور ڈرپوک کی نار

وہ شور نہیں ہیں کا یہ ہیں ‏— جو رن میں آئے نکل جاویں
وہ مرد نہیں نامرد ہے ہیں ‏— جو کہہ کر بات بدل جاویں
خواہ گنگا الٹی طرف بہیں ‏— یا پچھم میں سورج نکلیں
ایسا بھی کہیں ہو سکتا ہے ‏— جو خیال راون کے بدلیں
جس کے ماتحت ناقابل ہیں ‏— وہ بیڑا منجدھار ہوا
جس نے صلاح لی استری سے ‏— اس کا گھر بارہ باٹ ہوا
اس بانروالے تپسی سے کیا ‏— میری شہنشاہی کم ہے
ہرگز نہ جانکی کو دوں گا ‏— جب تک میرے دم میں دم ہے

# گانا

"میں ہوں آن والا میں ہوں بان والا بڑا گیان والا
بڑی شان والا۔ چپ اناری ناری مست باری گنواری بالا
یہ اتری یا چپا تری نہ کاتری جتا
گنا گری او جاگری۔ ولادری سنا
جا، جا، جا، جا۔ آنکھ سے اوٹ ہو جا
ات بیر ہوں میں رندھیر ہوں میں گمبھیر ہوں میں علی"

---

یہ کہہ کر راون اٹھا۔ آیا سر دربار
راج منتریوں سے تبھی کی ایسی گفتار

اے میرے وزیر و سردار و بولو ‏— کیا رائے تمہاری ہے؟
بیری ساگر کے پار کھڑا ‏— کرتا اپنی تیاری ہے
اے کرم چاریو ویر شاسکو ‏— چتر منتریو بتلاؤ
جلدی ستر و ناشک اوپائے ‏— اے میرے بانرو کہہ جاؤ

# وہ سب بولے

"جے ہو سری مہاراج کی کون بڑی ہے بات
ویر سنگھ کے سامنے سپارہ کی کیا اوقات

دو چھوکرے ہیں چھوٹے چھوٹے    کچھ بھلوے ہیں کچھ نبرے ہیں
ہم لوگوں کے بل کے آگے    سب بھنگے ہیں سب مچھرے ہیں
یہ تو نشچروں کا بھوجن ہے    سو اس میں اور اُو پائے ہی کیا
مہاراج بڑے آنند کریں    اس تچھ بات میں رائے ہی کیا"

اُٹھ کے بھبیشن نے کہا "ہائی انرتھ اکاج
مُنھ دیکھی یہ یہ بات نے ناش کر دیا راج

بیشک یہ بش کی بوندیں ہیں    جو میٹھی میٹھی باتیں ہیں
یہ جی ہاں جی ہاں کی رائیں    بس بجھی ہوئی تلواریں ہیں
منھ دیکھی جھوٹی کہتے ہیں    غیروں کے خوش کرنے کے لیے
بھگوان انھیں غارت کر دے    وہ جیتے ہیں مرنے کے لیے
جو رامچندر ہیں پرشوتم    چھوکرا انھیں ٹھہرایا ہے
ہے لعل بیش قیمت جو ایک    اس کو گھنگچی بتلایا ہے
اس عقل پہ پتھر پڑ جائیں    اس سبھا پہ بجلی ٹوٹ پڑے
وہ گھر کیا رہ سکتا ہے جہاں    بھائی بھائی میں پھوٹ پڑے

بھائی کان لگائے کے سنئے میری بات
ایسے چکنے مت بنو جیوں کدلی کی پات

تم پنڈت ہو تم شاسک ہو    تم راجہ ہو مہاراجہ ہو
وہ بات ہی تم کو زیبا ہے    جو نیت دھرم مریادا ہو
کیوں اپنے ہاتھ سے پیروں میں    تم آپ کلہاڑی مارتے ہو

کس بل پر کس بوتے پہ — بھرت تم اپنا پاؤں پسارتے ہو
سیتا کو ہر کے بر یائی — ناحق جھگڑا ٹھہرایا ہے
صد حیف ستم افسوس الم — سوتا ہوا شیر جگایا ہے
افسوس زبردستی کر کے — تم کال سے جا کر جو جھتے ہو
پہلے تو آگ میں کود پڑے — اب رائے سبھا میں پوچھتے ہو
اچھا جو کچھ بھی ہوئی سو ہوئی — اب رفت گذشت کا ذکر کرو
جو چلی گئی سو چلی گئی — جو رہی ہے اس کی فکر کرو
رگھنندن سے کر لیو صلح — یہ میری رائے ہے دشکندھر
جڑ سے ہی مٹا دو کیوں نہ رار — سیتا کو رام کے ارپن کر

شکتی روپ میں جانکی جگدمبا جگ مات
ان کو بندی کشٹ دے کشل نہ موہ دکھات

## گانا

عمریا سرانی . تجت نہ گمانی
دھن ہر کنیو تجکے جا تریا کہ جگ میں اپیش لینو
ہت کے ادچت کٹو لگت ہیں بینا مدھر مدھر سن پڑت ہیں چینا
رادھے شیام سجانی . تجت نہ گمانی (عمریا)"

---

سنت بھبھیشن کے بچن . بگڑ اٹھا دس شیس
ارن برن نینا ہوئے پھڑک اٹھیں بھج بیس

"بس بس خاموش بھبھیشن ہو — بیجا ہے سزا برادر کو
گر دوسرا کوئی یوں کہتا — میں ابھی کاٹ دیتا سر کو
دشمن کو جھکائے سر جا کر — راون کا یہ دستور نہیں
مر جاؤں مگر لے کے کلنک دوں — سیا کو یہ منظور نہیں
تو میرے نام کی عزت کو — کیا داغ لگانا چاہتا ہے

اس تاج و تخت کی عظمت کو مٹی میں ملانا چاہتا ہے
ہے کل ڈروہی۔ کا در بدھی ہٹ جا سامنے میری آنکھوں سے
ان کو ہی سُنائے یہ نیت شاستر جاہل جا ایسی بچتوں سے
کچھ کام نہیں تیرا یاں پہ چل چوم چرن رگھونندن کے"
یہ کہہ کر اُٹھا سنگھاسن سے ماری اک لات بھبیشن کے

اُٹھ کے بھبیشن نے کہا "ہے مجھکو منظور
لکھا ہے جو تقدیر میں ہوگا وہی ضرور

بھائی! جب بھائی نہ بھائی بہت اب بھائی نہ بھائی غم کیا ہے
اوروں کو لے اپنا ڈوبے اُس سے ہٹنے میں شرم کیا ہے
امرت اور وِش دونوں چیزیں گو ایک جگہ سے نکلی ہیں،
اس میں صفتیں کچھ اور ہی ہیں اُس میں تاثیریں اور ہی ہیں
جب ہونی سر پہ آتی ہے پڑتا ہے عقلوں پر پردہ
تم سنکر پھر یہ ہی مرو مرے تو موتی ہاتھ لگا
جو کہا سُنا ہو معاف کرو منظور ہے حکم مجھے راجن
لو تمھیں مبارک ہو لنکا اور مجھے مبارک رامچرن

# گانا

ہائے بھائی میرے۔ میری تو نے تنک نہ مانی
جو وطن سے نکلے ہیں ہو کدا تو وہاں بھی قسمت ساتھ ہے
جو چھٹا ہے گھر پہ وار سب تو تباہ رام کے ہاتھ ہے
میں نے کی تھی بھلائی بُرائی ملی نا گھانی
جو قفس سے بلبل اُڑ چلی تو یہ بولی بادِ بہار سے
نہ غرور میں اترا کے چل ذرا ڈر خزاں کے بخار سے

رہی کس کی ہمیشہ دنیا ہے یہ آنی جانی
جو کلی تھیں کل وہ ہیں آج گل کھلا دیکھو کیا گلزار ہے
یوں ہی کھل کھلا کے ہوں کل کو گل نہ تو باغ ہے نہ بہار ہے
بنے ناحق گمانی ۔ قائم نہیں زندگانی
جو بچن ہیں رادھے شیام یہ نہیں اس میں کچھ بھی طول ہے
شبھ کرم میں دیری لگانا یار بھاری بھول ہے
کروں درشن پربھو کے ۔ میں نے یہ من میں ٹھانی

---

تج لنکا کا مال دھن چھوڑ کٹم پروار
چلا بھبھیشن رام ڈھنگ کرت انیک وچار

# بھبھیشن کا وچار

"من مَن مدھو کر کنج جو موہن للت للام
ان نینن اب دیکھ ہوں سو سروپ چھب دھام

جن چرنوں کا شب سنکادک ۔ سر زمن دھیان لگاتے ہیں
جن چرنوں کی لیلا مہما ۔ نارد بھشنڈ نت گاتے ہیں
جن چرنوں سے کل مل ناشک نکلی ۔ گنگا کی دھارا ہے
گوتم کی نار اہلیا کو ۔ جن چرنوں نے نستارا ہے
جن چرنوں کو انجنی لال ۔ آنند سے دیکھا کرتے ہیں
جن چرنوں کی پادکا بھرت ۔ شردھا سے پوجا کرتے ہیں
اب سمے وہ آنے والا ہے ۔ ان چرنوں کو دیکھوں گا میں
اقبال بلند زہے قسمت ۔ ان قدموں کو چوموں گا میں

اے دل گھبراہٹ نہ کر حسرت ہو شیار
بے ادبی کچھ ہو نہیں شوق بس خبردار

اتنے میں ایسا خیال ہوا — ممکن ہے رام نہ لائیں یقیں
دشمن کا بھائی سمجھ مجھے — وہ نظر پھیرا لیویں نہ کہیں
پھر سوچا یہ کچھ بات نہیں — کیا ذکر یہاں ان باتوں کا
رگھوناتھ سے مجھ کو غرض ہے کیا — میں تو ہوں داس ان چرنوں کا
اُن چرنوں کی آشا ہے مجھے — ان چرنوں کو میں پکڑوں گا
پیچھے رگھوناتھ پہ نظر اٹھے — پہلے چرنوں کو دیکھوں گا
یہ چرن نہ مجھے ٹھکرائیں گے — تب رگھونندن سے کہوں گا میں
یہ رام نے مجھکو تیاگا تو — چرنوں کی سفارش لوں گا میں
یہ دونوں ہی پھر جائیں گے — پھر بھی کیا میں پھر جاؤں گا
چرنوں کی ہے سوگند مجھے — چرنوں پر بھسم رماؤں گا
جوگی بن کر مالا لے کر — بن بن میں الکھ جگاؤں گا
چرنوں سے دھیان لگا کر کے — رگھونندن کے گن گاؤں گا

## گانا

جاؤں جاؤں رام چرن شرن میں جاؤں
ہری کو دھیاؤں۔ پربھو تائی پاؤں
دھاؤں دھاؤں۔ ہنسی سے خوشی سے
دلی سے جلدی سے دھاؤں
جوڑوں کر کو۔ ناؤں سر کو
تیاگوں ڈر کو۔ مانگوں بر کو
گت جانت دیالو۔ تن۔ من۔ دھن کی
موہے چنتا نہ لجا ہے۔ راجہ پن کی
جیت چڑھ رہی چھب رگھونندن کی
بڑی پریتی پرتیتی۔ انھیں ہے جن کی

گھڑی گھڑی اب ہے بھاری درشن چاہ اپاری
"رادھے شیام" کھاری پجویں آس ہماری
گاؤں گاؤں پربھو کے گنوں کے
گنوں کے گانوں کو گاؤں

---

است انیک پرکار سے کرتے ہوئے وچار
بھگت ببھیشن شیگرھ ہی آئے ساگر پار
درشٹ ببھیشن پر پڑی کپیوں کی ناگاہ
سب نے جا سگریو کو کیا تبھی آگاہ

سگریو رام جی سے بولے — "کچھ نیا سوانگ ہے گڑھا ہوا
بیری کا بھرا تا آتا ہے — کچھ بھید ہے اس میں چھپا ہوا
یہ نشیچر مایا دھاری ہیں — بشواش نہیں ان کا ہم کو
پورب کی راہ بتاتے ہیں — اور جاتے ہیں یہ پچھم کو
میرا وچار تو ایسا ہے — سب مزا چکھادوں اسکو میں
زنجیروں میں بندھوا کر کے — بس قید کرادوں اس کو میں
بھائی کو یہاں یہ قید جان — گھبرا کے راون آئے گا
سیتا کو ہمیں دے جائے گا — بدلے میں اسے لے جائے گا

## جاونت نے کہا

اے عاقل اے بشیر دل اے راجہ سگریو
ہم تم کو زیبا نہیں یہ بیجا ترکیب

جو جوانمرد اور جنگی ہیں — میدان میں وہ للکارتے ہیں
دشمن سے کہہ کر جتلا کر — ہوشیار کر کے مارتے ہیں
گر بھید یہ لینے آیا ہے — تب بھی کچھ اس کی فکر نہیں
کچھ یہاں بھید کی بات نہیں — کچھ یہاں کپٹ کا ذکر نہیں

گرہ دھوکے سے لڑنے آیا — تب بھی کچھ اپنا ضرر نہیں
لکشمن ایک بان میں ماریں گے — اس بات میں ہم کو خطر نہیں
ہم اپنی طرف سے کیوں چھیڑیں — شاید آتا ہو ملنے کو
ممکن ہے یہاں وہ آتا ہو — پیغام صلح خود کہنے کو
یا راون کا معافی نامہ وہ — پاس ہمارے لاتا ہو
یا راون سے کچھ بگڑ گئی — اور شرن رام کی آتا ہو"

شرناگت کی بات سن بول اٹھے رگھوناتھ
خاطر سے باقاعدہ لاؤ لوا کر ساتھ

جو نرمل ہے اور نشچھل ہے — بس وہ ہی مجھ کو پاتا ہے
مکار ۔ فریبی ۔ دغا باز — کب میرے آگے آتا ہے
جو سبھیت شرناگت ہووے — دامن میں اسے ڈھکونگا میں
گو لاکھ برہم ہتیارہ ہو — ہرگز اس کو نہ تجونگا میں
میں اس کا سچا ساتھی ہوں — جو تن من دھن سے آرت ہے
میں اس کا سچا سنگی ہوں — جو جن میری شرناگت ہے
گر شرن میری وہ آیا ہے — تو پران کی نائیں رکھوں گا
کچھ اس میں شک اور شبہ نہیں — لکشمن سے زیادہ سمجھوں گا

## گائن

سنو بھائی شرناگت آرت کو جو دکھائے
اس جگ میں جیون میں ۔ کل وہ بھی نہ پائے
شرناگت کو تیاگ کے ۔ نراتی پاوے ہاں
یا کارن تیاگو نہیں چاہے جاویں پران
ان دھن بھوشن تن ۔ من جیون جائے تو جائے
پر بھائی شرناگت کے چت کو نہ دکھائے"

شرناگت پر پریت لکھ ہنسے انجنی لال
رام سبھا وِ ولوک کے بولے بچن رسال

جے جے شرناگت تبسل رمیش
جے آرتا ہرن نام ہرے

جے بھانو بنش اوتنش
ہنس جے اشرن شرن نام ہرے

ہے ناتھ آج تک یاد مجھے
واقف میں خوب بھبھیشن سے

یہ درشن کا ابھلاشی ہے
اور داس خاص تن من دھن ہے

سیوا یہ کرنا چاہتا ہے
اچھّا لنکا کے راج کی ہے

بھجنیک ہے بھکت ہے پریمی ہے
اور شرناگت مہاراج کی ہے

ہم سب جا کر لاتے ہیں اسے
وہ ساتھ ہمارے آوے گا

اپنا تو اس میں نفع ہی ہے
گھر کا بھیدی مِل جاوے گا"

یوں تنے کی یکت سُن بھنسے کر یا ندھان
جے کرپال کہہ کر چلے - انگد آدہنومان

گھر میں بن میں بیریوں میں بھی
ڈر نہیں کہیں بھی سجّن کو

سواگت سنمان پور بک
سب خاطر سے لائے بھبھیشن کو

پہلے تو دور ہی سے دیکھا
دربار کو اور سنگھاسن کو

ترچھی چتون میں تاڑ لیا
ویراسن بیٹھے لکشمن کو

پھر نیچی نظروں میں دیکھا
کوشل کشور کے چرنوں کو

تلوؤں کو نکھوں کو پنجوں کو
انگلیوں کو اور کھڑاؤں کو

پھر نظر اٹھا کر کچھ اوپر
دیکھا اس کدلی جنگھا کو

پھر وکشستھل آجانو باہو
پھر جٹا جوٹ اور گریبا کو

پھر ایک بار یک نظر ڈالی
اور خوب جما یا آنکھوں کو

پرت انگ انگ پرت روم روم
دیکھا اگنت برہمانڈوں کو

پھر کچھ آگے بڑھ کر دیکھا
راجیونین کی چتون کو

ٹکٹکی باندھ کر پھر دیکھا
شری رامچندر چندرانن کو

پھر سمیپ جا کر ہوک مار گد گد پکار۔ مان تن سے
کر جوڑ سامنے کھڑا ہوا اور بولا دشرتھ نندن سے

# بھجنگ پریات چھند

نمو سچدا نند۔ انند کندم
کھلم گنجنم رنجنم دیو بر ندم
اکو ہم اکامم مہا کال کالم
انا تھیہ ناتھم سدا رکش پالم
سدا نروکارم انرہیم کھرارم
نرا کار روپم نرآ کار دھارم
گناگار اشرن شرن رگھو نیندرم
شو ادھار آرت ہرن رام چندرم
جگنناتھ جن کا تجا پران ناتھم
لست بھانو کوٹی پربھا شیام گاتم
اہم نشچرو موڑہ متا بھمانی
نہ جا نام تو، روپ شارنگ پانی
اہم پادپدمیہ شرنم رمیشم
پربھو رکش مام رکش مام کو شلیشم
سامی چد انند روپم ابھامی
نما میتمہاں دھیم۔ نمامی

---

استت کرات پریم سے چرن گئے اکولائے
شرناگت کی لاج اب رگھو شری رکھورائے

حیرت میں ساری فوج ہوئی — جب دیکھی دشا بھیشن کی
رو پڑے لنکا یک رامچندر — ہلکی بھر آئی لکشمن کی
گدگد تھے ہنومت جاموَنت — سگریو کو ات لجا آئی
کج ہاتھ اُٹھائے بھیشن کو — ات ہرش ملے دونوں بھائی

بیٹھا لیو گیہ بھینٹے سکل . بھال کپیش سمائی
پھر پنج ڈھنگ بٹھلائے کے بولے شری رگھورائی

دُکھیے لنکیش پرسنہ تو ہو — باقی سب خیروعافیت ہے
بتلاؤ مجھے میں حاضر ہوں — میرے لائق کیا خدمت ہے
تم گیانی اور سجن ہو کر — لنکا میں کیوں کر رہتے ہو
کس طرح دھرم کی رکھشا کر — کھل کے ظلموں کو سہتے ہو
تم آج سے میرے سکھا ہوئے — سب حال کہو اپنے من کا
یہ میرا سبھاؤ سدا سے ہے — سچا ساتھی ہوں سجن کا
جو نشچھل ہے سمدرشی ہے — وہ مجھے پران سے پیارا ہے
وہ ہی مجھ سے مل سکتا ہے — ابھمان کو جس نے مارا ہے

مدھر بچن سُن رام کے من نہیں مود سمائے
بھگت بھیشن نے کہا سنیئے کوشل رائے

وہ جن بشیش بڑبھاگی ہے — جو رام چرن انوگامی ہو
وہ داس اکنٹک نربھے ہے — جس کے سر رام سا سوامی ہو
یہ کام کرودھ مد لوبھ موہ — اس سمے ہردے سے ہٹتے ہیں
جس سمے آپ لے دھنش بان — بھگتوں کے چت میں بستے ہیں
مایا میں پھنسا یہ دشٹ جیو — تب تک پاتا آرام نہیں
جب تک نشکام شدہ من سے — دُکھ سے گاتا شری رام نہیں
جو بات جنم سے سنتا تھا — وہ آج ہو بہو دیکھی ہے
اقبال کی کیوں نہ ترقی ہو — مزیاد جہاں پر دھرم کی ہے

نسیچر کل میں پیدا ہوکر میں آج ملاک بھر مایا ہوں
رگھنندن میری باہنہ گہو میں شرن تمھاری آیا ہوں
ہے بشو بسھر نرمئے سچّے شاہنشاہ
آج بھبیشن دین کا تیرے ہاتھ نباہ
دھن دھام چھٹا پروار چھٹا کچھ اس کی مجھے نہ چنتا ہے
کچھ خیال بیچ میں اور بھی تھا اس کی بھی نہیں اب اچھا ہے
یہ خاکِ پا اب سر پہ ہو میں خاکسار ہو پاس رہوں
بھگتی کا مجھے بردان ملے اور چرن کمل کا داس رہوں

## لاؤنی

جب سنی بھبیشن کی آرت بیت بانی
کہہ ایومست اُٹھ بیٹھے شارنگ پانی
لکھ ساتکی پریت پرتیت پریم دھر تائیں
بوسے رگھنندن نرکھ ببھیشن گھائیں
ہے سکھا توہ یدپ اچھّا کچھ ناہیں
پرمو درشن پھل ہے اموگھ جگ ماہیں
اس کہہ مانگا رگھوراج سندھ کر پانی

## کہہ ایومستو (۱)

جو وستو اموگیہ پرتھم راون نے چینی
نج شر نہہ کاٹ جیبھ کارن پوچھا کینی
دس ماتھ دیے سمپدا جو تہوسن لینی
سوہی ببھیشنہ سکچ رام نے دینی
کر دیو تلک ہوئی مدت سین ہرشانی

کہہ ایوستو (۲)

پھر انگنت باز بھاؤ بائیں دہنے
آمین مبارکباد لگے سب کہنے
دُندبھی بجیں پُشپا نجل لاگے بہنے
کر کرات بجے بجے کا مہرام گُمن گھنے
ات دین بھبھیشن دھنیہ رام سے دانی

کہہ ایوستو (۳)

جو پریم بھاؤ سے جس کو اپنائے گا
وہ نشچے نندیہ اُسے پائے گا
ہے وہی دھنیہ جو ہری کے گُن گائے گا
ویسے تو یہاں جو آیا ہے جائے گا
یہ لیلا رادھے شیام جانتے گیانی

کہہ ایوستو (۴)

اب آگے جو کچھ ہوا سُنئیے دھیان لگائے
لکھ کپیش لنکیش کو بولے شری رگھورائے
"اے میرے بھائی یہ تو کہو اب ہم کو کیا کرنا ہوگا
اُس لنکا دھیش دشانن سے کس کس ڈھب سے لڑنا ہوگا
درمیان میں اپنے اور اسکے بہہ رہا سمندر کوسوں تک
دریا عبور کرنے کے لیے پُل باندھنا ہی ہوگا بیشک

اُٹھ کے بھبھیشن نے کہا "سُنئیے سنو سرکار
سدا دھرم کی جے رہے ہوگا بیڑا پار

بیشمار اپنا لشکر ہے ۔۔۔ کیا مشکل پل کا باندھنا ہے
کر عبور دریائے اعظم ۔۔۔ جلدی لنکا پر چڑھنا ہے
پر خیال ذرا سا ہوتا ہے ۔۔۔ پل بندھوانے میں سمندر کے
یہ پربھو پیتر جیسے ہے رگھوکل کا ۔۔۔ سو انکو راہ بنے کر کے"
لکشمن لال کرودھت ہوئے سنکر ایسی رائے
شیش ناگ رگھو رائی کو بولے ادسر پائے
" جو کام کہ جلدی کرنا ہے ۔۔۔ وہ کب ہو سیدھی باتوں سے
مشہور ہے گھی نہ نکلتا ہے ۔۔۔ ہے بھائی سیدھی انگلیوں سے
جب چڑھے کمان پر تیر قتل ۔۔۔ دھکدھکی جگر پہ بندھ جائے
ایک ساگر کیا دس ساگر ہوں ۔۔۔ آرت ہو چرن سشرن آئے"
شانت شانت ہو لکشمن بولے شری رگھبیر
ایسا ہی ہوگا ذرا سن میں باندھو دھیر
اس لکھ جا لی سمدر تٹ بیٹھے دربھ ڈسائے
اب کچھ دریائی کتھا سنئے دھیان لگائے
لنکا سے چل راما دل میں ۔۔۔ جس سمے بھبھیشن آئے تھے
پیچھے ان کے لینے کو بھید ۔۔۔ راون نے دوت پٹھائے تھے
سو وہ شکل بانر بن کر ۔۔۔ لشکر میں گھومتے پھرتے تھے
سری رام بھبھیشن مِلن دیکھ ۔۔۔ خوش ہو کے جھومتے پھرتے تھے
شری رام کتھا کہتے سنتے ۔۔۔ آخر اتنے بے ہوش ہوئے
گھر کی تن کی سدھ بھول گئے ۔۔۔ مدہوش ہوئے خاموش ہوئے
ہو گئے پرگٹ کھل گیا کپٹ ۔۔۔ بانروں نے جٹ پہچان لیا
مارا باندھا خلجان کیا ۔۔۔ حیران کیا بے دھیان کیا
ناک کان جب کاٹنے اٹھی کپن کی سین
رام لکشمن کی وہ تبھی لگنے دوہائی دین

شری لکھن لال کے کان پڑے ہیں — غمناک صدائیں دونوں کی
بلوا کر اپنے پاس وہیں — مشکیں کھلوا دیں دونوں کی
پہلے تو حال چال پوچھا — پھر دونوں کو آزادی دی
پھر تھوڑی دیر میں سوچ سمجھ — لکھ کر اُن کو اک پاتی دی
لے جاؤ ہمارا یہ نامہ — اس راون کو دکھلا دینا
پھر کچھ پیغام زبانی بھی — ناداں کو یوں سمجھا دینا

کرو وہ کام ناستک بنا چوری اور پر نار
کہنا اتنی چیز ہیں بنش بناشن ہار

کچھ سوجھتا ہے یا اندھا ہے — جو بیج زہر کا بوتا ہے
شان و شوکت گیدڑ ہی ہے — شیروں کے مقابل ہوتا ہے
اس خواہ مخواہ کے جھگڑے میں — لنکا کی ستیاناسی ہے
یہ خوب زور سے کہہ دینا — جانکی جاں کی پیاسی ہے

لکھن لال کا پتر لے چلے دوت سر نائے
راون کے دربار میں دونوں پہنچے جائے

## دوتوں سے راون نے پوچھا

شک سارن کیا آ گئے کہو وہاں کا حال
کس پر بندھے ہیں وہاں وہ دشرتھ کے لال

پہلے تو حال بتاؤ مجھے — اس کپٹی موڑھ ببھیشن کا
جو تاج کا جانی دشمن ہے — اور مار آستین راون کا
پھر ان لڑکوں کی بات کہو — جو جان پہ اپنی کھیلے ہیں
پھر جس نے لنکا دہن کیا — ویسے واں کتنے نبرے ہیں

ہاتھ جوڑ دربار میں کہنے لگے سفیر
مہاراج یہ لیجئے لکشمن کی تحریر

رگھنندن نے جاتے ہی دیا لنکا کا راج بھبھیشن کو
کیسوں نے ہمیں پہچان لیا اور اٹھے کرودھ کر تراسن کو
شری لکھمن لال کو آئی دیا جب ہم لوگوں نے دوہائی دی
دو چار زبانی بات کہیں پھر خط لکھ دیا۔ ہائی دی
ہے ناتھ رام جو ادبھت ہیں شوبھا سروپ کی کون کہے
درشٹی جس انگ پہ جائے پڑے من وہیں لبھائے لبھائے رہے
چرنوں کی چھب کچھ ہی بنے کچھ بنی نہیں کہتے بنتی ہے
درشن کرنے والے کی درشٹ جہاں گھوم گھوم کر گرتی ہے
آسین شوبھت روپ سندھو پُن پُن لنکا دِش ہیرتے تھے
شوبھایمان بھتا دھنش بان ہاتھوں میں اسکو پھیرتے تھے۔

سکل کلا یت شانت سچ راگھو رام کرپال
جنکے تن شوبھت بھلی دھور جال ترو چھال

سری مہاراج کیا عرض کریں جو کچھ کیفیت وہاں کی ہے
اب اُ دل کا ذکر کرے طاقت یہ کہاں زباں کی ہے
جس طرف دیکھئے نظر اٹھا بے شمار جھلک بانر ہیں
دل بڈھ ہیں سب اُن مست ہیں سب اور ایک سے ایک بھینکر ہیں
سگریو۔ نیل۔ نل جاموَنت انگد، ہنومان۔ ملیند دوبد
دھومر اکش۔ کیسری گے۔ گواکش دوہ گال۔ شربھ۔ شربھنگ کوبد
اگنت۔ کپت۔ کٹک۔ بھٹ۔ گنجر کٹ کٹ کر گرج ترج جھپٹیں
جن ابھی کریں گے۔ کھنڈ کھنڈ ام کال ورشٹ لنکے ہیریں

ناتھ کہاں تک ہم کہیں ان کی کتھا اپار
دیکھ کے لنکا کی طرف کہتے تھے کلکار

وِشں منڈ کو کر کے کھنڈ کھنڈ — لیں چھین چھتر سنگھاسن کو
سب راج پاٹ اور تخت و تاج — ارپن کر دیں بھبھیشن کو
شری رام نہ اگیا دیتے ہیں — ورنہ آج ہی دکھا دیں ہم
سینا سمیت دشکندھر کو — مل ڈالیں گرد ملادیں ہم
پرنو اس محل کو توڑ پھوڑ — دربار میں آگ لگادیں ہم
سگری نگری کو چوپٹ کر — ساگر میں ڈھائے بہادیں ہم
جگدمبا جگجننی — سیتا ماں کو لے آویں ہم
ایک آسن راجیں رام سیا — پوجا کر پشپ چڑھاویں ہم
اس طرح ہرن کر بھوم بھار — شر نرمن کو کردیں نربھے
تب گونج اٹھے تربھون میں دھن — سری راجہ رامچندر کی جے
سنکر دوتوں کی کتھا — لکھن پیتر کا بانچ
ہنسکر راون نے کہا — ارے لینو جانچ
بندروں بھلوؤں کی نگری کیا — وہ تو نشیچروں کا بھوجن ہے
راون سے لڑنے آتے ہیں — لڑکوں کا یہی لڑکپن ہے
دیکھو تو چھوٹے تپسی کو — کیسی بکواد یں ہانکتا ہے
دھرتی پہ رینگے چیونٹی کی طرح — اور چاند کو چھونا چاہتا ہے

# گانا

ان بچے بالوں میں چھوٹے سے لالوں میں بانروالوں میں ایسی شان باتیں بناتے ہیں بالامتوالا میں نے ابتک ٹالا پھر بھی شیخی دھمکی والا۔ پھندا اڈالا۔ دندچپایا ہے کال لے آیا ہے مرماتے ہیں اتراتے ہیں بل کھاتے ہیں اعلیٰ میں رنگ والا۔ رن بدوالا پی کرپیالہ۔ لیکر بھالا۔ کردوں تہ و بالا"

ہاتھ باندھ شُک نے کہا سُنئے سری مہاراج
روٹھ رہا ہے آپ سے تخت اور یہ تاج

کچھ ہونہار ہے لنکا میں یہ — ہمیں دکھائی پڑتی ہے
جو بھلی بات بھی ناتھ تمھیں — کڑوی زہریلی لگتی ہے
بیشک وہ بڑے بہادر ہیں — ہم آنکھوں دیکھ کے آئے ہیں
ہم دعوے سے کہہ سکتے ہیں — وہ تم سے بڑے سوائے ہیں
سیتا کو دے کریئے گا صلح — دنیا میں اور گر رہنا ہے
ڈنکے کی چوٹ ہم کہتے ہیں — ان سے لڑنا خود مرنا ہے
تم لڑکے جن کو کہتے ہو — وہ لڑکے موتھ کو موڑیں گے
وہ لڑکے آپ کھلونے ہیں — بس کھیل کھیل کر توڑیں گے"

رکت برن راون ہوا نین ہوگئے لال
لات مار دربار سے دونوں دئیے نکال

یہ آئے ڈھنگ رگھنندن کے — اور اپنی حقیقت بتلائی
سری راگھو دینددر نے کرپا کری — دونوں نے اپنی گت پائی
یہ دونوں واقعی رشی مُن تھے — نشچر ہوگئے تھے شاپ کے بش
اب شاپ کاٹ سچے من ہو — نج نج آشرم گئے گاتے سو یش

سینئے نرساگر نے سُنی بیت گئے دن تین
تب کچھ کچھ رسیائے کر بولے رام پربین

ہے لکشمن بیت نہ ہو بھے بن — لاؤ تو اگنی بان میرا
سوکھے گا تیر سمندر کو — تب مانے گا یہ مان میرا
یہ کہہ کر دھنش کو ٹنکورا پھر — اگن بان کو سندھانا
ساگر میں ہاہاکار ہوا — جل چر دل سارا اکولانا

اُس بان کے چڑھتے ہی دیکھا دریا کے سوتے جاگ اُٹھے
جس طرف دیکھئے ساگر کو اندر ہی اندر آگ اُٹھے
اوپر سے رام کی کرودھانل نیچے سے بھبکی بڑوانل
جب دو اگنی بیچ آیا کھل تب پھیلی ساگر میں کھل بل

تب تو کنچن تھال میں من گن بھرے انوپ
آیا شرن کرپال کے دھر براہمن کا روپ

پہلے تو نظر بھر کر دیکھا بچھوڑہ ہوتی من نظر کیئے
پھر آگے بڑھ کر ہاتھوں سے بس چرن کمل ہی پکڑ لیئے
پھر کہا ناتھ رکھشا کریئے تم کرپا سندھو ہو دانی ہو
جل نے جلنے کی ٹھہرا دی آبرو نہ پانی پانی ہو"

سادھ بچن سن مند ہنس بولے رام اودار
"بتلائیے بانر کٹک اترے کون پرکار"
ہاتھ جوڑ ساگر کہا" سنئے عرض حضور
جو مرضی ہو آپ کی وہ مجھ کو منظور

پربھو کے پرتاپ سے بیشک میں جاؤں گا سوکھا بریائی
پر سوچ تو لو اس میں میری مٹ جائے بڑائی رکھوائی
وہ کام ہی کیوں نہ کیا جائے جس کی جگ جگ تک یاد رہے
ہے رام آپ کا کام بنے اور میری بھی مریاد رہے
نل نیل ناتھ بردانی ہیں یہ جلدی سیت بنائیں گے
کارن ان کے ہاتھوں کے چھوئے پتھر جل میں تیرائیں گے
پھر کروں گا آسانی سہارے اپنے بل کے لائق میں بھی
پل بندھے پار اترے لشکر لنکا ہو فتح شائق میں بھی
اس اگن بان سے کھل مارو رہتے ہیں میرے اتروش میں
ہے ناتھ کا رہیہ آبجھ کرو جاری ہی رہے دمنیں نش میں"

منت ترت رگھوپت ہری ساگر کی سب پیر
مگن سندھ گمنو بھیوں ہرشائے رگھوبیر

سگریونے آگے بڑھ کے کہا ۔۔۔ اب دیر کی کون ضرورت ہے
نل نیل کام پرارمبھ کرو ۔۔۔ بس آج ہی نیک مہورت ہے
اتنا سنتے ہی سینا میں ۔۔۔ اک جوشیلا جے کار ہوا
پاشانوں کے لانے کے لیے ۔۔۔ بانر منڈل تیار ہوا
چکنے چوڑے اُجلے موٹے ۔۔۔ سانچے میں پربت کے ڈھلے ہوئے
چن چن کر پتھر لانے لگے ۔۔۔ سارے بانر من چلے ہوئے
لے لے کر نام رام جی کا ۔۔۔ نل نیل اٹھاتے تھے پتھر
وہ برکت تھی ان ہاتھوں میں ۔۔۔ جل پر تر جاتے تھے پتھر
مستریوں میں اور مزدوروں میں ۔۔۔ اُلّاس سبھوں میں دونا تھا
بھارت کی کاریگری کا وہ ۔۔۔ زندہ اور خاص نمونہ تھا

اس پرکار جب ہو گیا سُندر سیت تیار
ہو پرسن کہنے لگے تب رگھوراج ادار

جو کام نہیں ہو سکتا ہے ۔۔۔ راجاؤں سے بھی برسوں میں
شاباش کرم ویرو تم نے ۔۔۔ وہ کر دکھلایا دوسوں میں
اچھا اب میری اچھا ہے ۔۔۔ استھاپنا ہووے شنکر کی
لنکا پر چڑھنے سے پہلے ۔۔۔ آرادھنا ہووے شنکر کی
رن کے دیوتا ترلوچن ہیں ۔۔۔ پہلے ہم انھیں منا دیں گے
مرتیو نجے کا ارادھن کر ۔۔۔ ہم دشمن پر جے پا دیں گے
میں ان کا ہوں وہ میرے ہیں ۔۔۔ میں شیر ہوں تو وہ شنکر ہیں
ارادھیہ دیو اور اشٹ دیو ۔۔۔ جو کچھ ہیں میرے شنکر ہیں

اِتنا سنتے ہی ہوا پھر ایک جے جے کار
اپنے ہاتھوں رام نے کی شب مورت تیار

استھاپن، آواہن، ارچن
اراڈھن ہر کا ہونے لگا
سری رام کے ہاتھوں سے پوجن
سری رامیشور کا ہونے لگا
پربھو بولے "شو میں اور مجھ میں
ہے لیش ماتر بھی بھید نہیں
جو جن ادویت اپاسک ہیں
ہوتا ہے ان کو بھید نہیں
جیسے سب ندیوں کا پانی
ساگر ہی میں ٹھہراتا ہے
تیسے سب دیووں کا پوجن
پرماتما ہی میں جاتا ہے"
یہ سن کر کہا یوں ست نے
لو دوئی کا دور تمام ہوا
اس لیے آج سے آگے کو
شو رام ایک ہی نام ہوا
یہ سنکر پھر جے کار ہوا
دُھن گونجنے لگی ہری ہر کی
تم بھی اب رادھے شیام
کہو جے رام اور رامیشور کی



# نقلی کتابوں سے بچئے

ہماری رامائن اور ناٹکوں کا کافی پرچار دیکھ کر لوگوں نے اسی رنگ اور روپ کی نقلی کتابیں چھاپ چھاپ کر بسر کاشت کر دی ہیں۔ نقالوں کی کئی برس کی کوشش کا نتیجہ یہ ہے کہ بازار میں نقلی کتابوں کی بھرمار ہے۔ یہ نقلی کتابیں شہر میں بک سیلر کو دیجاتی ہیں۔ جنھیں بک سیلر ۱۰ یا ۲۰ یا ۳۰ میں بیچ کر فائدہ اٹھاتے ہیں اور اس پرکار گراہک کو دھوکا دیا جاتا ہے۔ گراہک جب ایسی کتاب کو گھر لیکر جاتا ہے تو ٹھگا جاتا ہے
گراہک کو اسی دھوکہ بازی سے بچانے کے لیے اب ہم اپنی ہر ایک کتاب کے اوپر اپنی تصویر دینے لگے ہیں جیسی کہ اس کتاب پر آپ دیکھ رہے ہیں۔ اب آئندہ سے آپ دھوکہ نہ کھائیے گا۔

## دھیان رہے

جن کتابوں پر رادھے شیام، دشنشٹھ یا طرز رادھے شیام چھپا رہتا ہے وہ ہمارے یہاں کی نہیں ہیں۔ ہمارے یہاں کی کتابوں پر ہمارے یہ دستخط رہتے ہیں انھیں پہچان لیجئے۔

राधेश्याम कथावाचक

نیاز کیش: رادھے شیام کتھا واچک

مالک: رادھے شیام پستکالیہ بریلی۔

# انگد راون کا سمباد

رام کتھا ۱۶



لیکھک: نیپال گورنمنٹ سے کتھا واچسپتی کی پدوی پراپت
کیرتن کلاندھی، ودیا کلا بھوشن، شری ہری کتھا وشارد، کوی رتن

राधेश्याम कथावाचक

شری رادھے شیام پستکالیہ بریلی۔

شری
# رام کتھا
(لنکا کانڈ)



# انگد راون کا سمباد


لیکھک

نیپال گورنمنٹ سے کتھا واچس پتی کی پدوی پراپت

کیرتن کلانِدھی - کاویہ کلا بھوشن . شری ہری کتھا وشارد . کومُدی رتن .

## پنڈت رادھے شیام کتھا واچک



پرکاشک شری رادھے شیام پستکالیہ . بریلی

سترویں مرتبہ ۱۰۰۰ جلد    ۱۹۶۱ء    قیمت ۳۲ نئے پیسے

پرنٹر پنڈت رام نرائن پاٹھک .

## شری رادھے شیام پریس بریلی

# پرارتھنا

(۱)

ہے کرونا ندھ بھگوان
کرئے ہمیں شکتی پردان
گن گائیں آپ کا بھگون
آنند سہت ہو کیرتن
مہ اُچ کوٹ کا جیون
اور ہر شٹ پشٹ ہو تن من
کہ ہم بھی ہوں بلوان
کرئے ہمیں شکتی پردان

(۲)

ہے پربھو دکھی ہم اتنے
تم کہلاتے ہو دیا مئے
بھگوان بھکت کی ہو جئے
یہ رادھے شیام ہو ربھے
کر دیجئے یہ بردان
کرئیے ہمیں شکتی پردان

# کتھا پرارمبھ

رامیشور کی استھاپنا کرکے رام اُدار
باز سینا کے سہت۔ اُترے ساگر پار
پرات کال رگھوراج نے کیا ایک دربار
اپنے منتری گنوں میں۔ کرنے لگے وچار

"ہے بھائی اب یہ بتلاؤ — تم سب نے کیا ٹھہرایا ہے
دیکھو اس راون راجہ نے — کیا ادبھت چکر چلایا ہے
یہاں بیت چکے ہیں کئی دوس — وہ نہیں یدھ میں آیا ہے
لنکا کے دوار بند ہیں کیوں — کچھ بھید بھی اس کا پایا ہے؟"

پرتھم وبھیشن نے کہا "سُنئے کرپا ندھان
راون سا دھارن نہیں۔ ہے مہان ودّوان

دروازے بند کئے ہیں سو — یہ مت سمجھو ڈرتا ہوگا
منتریوں سے سینا پتیوں سے — منترنا وہ کچھ کرتا ہوگا
کچھ دنوں اور دیکھئے راہ — یہ راج نیت بتلاتی ہے
رپو کو پربندھ کرنے کیلئے — کچھ مہلت بھی دیجاتی ہے"

مہلت کا پرستاؤ سن ہنس بولے بجرنگ
"راج نیت کا اِس سمے چھیڑو نہیں پرسنگ

دو چار روز کی یہ 'مہلت' — مجھ کو تو بہت کھٹکتی ہے
وہاں سیتا ماں کی گھڑی گھڑی — برسوں کی نائیں کٹتی ہے
ہم ورکشوں اور پتھروں سے — راون کا دُرگ ڈھا دیں گے
پل بھر میں دوار کپاٹ توڑ — لنکا میں پرلے مچا دیں گے
جب راج محل کو توڑیں گے — تب تو راون گھبرائے گا
سیتا جی کو دے جائے گا — یا رن میں لڑنے آئے گا

## گانا

کریہار توڑ دوا کردیں ہا ہا کار سیتا ماں کا ہو اُدھار
چلیں ہم قدم قدم ۔ نہ کم ۔ نہ غم ۔ دلیر ہم
کریں اسُر کو دم کے دم ۔ ختم ہو بیڑا پار
دیں محل کو ڈھائے ۔ سندھ میں بہائے
تیر سے اُڑائے ۔ اگن سے جلائے
تنگ کرکے ۔ جنگ کرکے ۔ دنگ کرکے ۔ ڈھنگ کرکے
سنگ سنگ جائیں ۔ کو لائیں گے چھڑائے
تب ہو اپنا نام شیگھر ہو سب کام
جشن ہو تمام ۔ جے ہو ۔ رادھے شیام
دیر میں ابیر ہوگی حکم دو سرکار سیتا ماں کا ہو اُدھار

بجرنگی کی بات سُن ۔ اُٹھ بولے سگریب
"شیگھر وجے ہو جائے گی ۔ ٹھیک یہی ترکیب

| | |
|---|---|
| پھر بھی یہ رائے میں دیتا ہوں | قاصد کا کام بیشتر ہے |
| اس ڈھنگ سے یہ معلوم کریں | کیا اس کے جی کے اندر ہے |
| یدکسی پرکار سندھی ہو جائے | تب تو وچار یہ سندر ہے |
| اس مرنے کٹنے سے پہلے | سمجھانا اس کو بہتر ہے |
| تم بدگمان ہو ہنومان | کہتے ہو بات تھکانے کی |
| پھر ایک بار بس تمھیں وہاں | تکلیف اٹھاؤ جانے کی" |

جاموَنت کہنے لگے "ٹھیک تو ہے یہ رائے
کنت ذرا سا بھید ہے ۔ کہتا ہوں سمجھائے
بجرنگ بلی کے جانے سے ہم کو ہر طرح سبھیتا ہے
دوسری بار یہ جاتے ہیں اسلیے ذرا سا کھٹکا ہے

راون اوشیہ یہ سمجھے گا    سب وانر دل اسی پر ہے
ہر بار اسی کو بھیجتے ہیں    بس یہ ہی ایک زبردست ہے
جو کچھ کہ عرض میں کرتا ہوں    سب ظاہر خاطر وعلامت
اس بار بھیجئے انگد کو    یہ بھی تو یوگیہ اس کام کے ہے"
انگد اپنا نام سن    اٹھ بیٹھے ہرشا کے
اس سے کہنے لگے ۔ راجندر رگھورائے

"ہے انگد تم کو ہر طرف سے ہم    تم کو بہتر سب سے سمجھتے ہیں
بھلے ۔ یہ کچھ تمھیں نہ بھیجتے ہیں    اس لیے بھیجتے دوت بنا
پھر اچت نہیں ہے دو جنازہ    ایک راکشس شہر ادھر سے ہو
اس کارن ہم یہ کہتے ہیں    اب تم بھی کہو ادھر دو سے تو"
ہاتھ جوڑ انگد کہا ۔ سنئے کوشل ناتھ
رکھئے آشیرباد کا ۔ میرے سر پر ہاتھ
جس جن پر کرپا آپ کی ہے    وہ جا کر ترتے رساتل تک
نر بچے اسکو خوف نہیں    اودیاچل سے استاچل تک
پھر لنکا والے تو کیا ہیں    وہ کون جو اس کو ڈھونڈ پائے!
اقبال آپ کا ایسا ہے    پانی پر پتھر تیرے
جن سے ہو کاریہ جنارون کا    تو اس سے بڑھ کر مان نہیں
یوراج آپ کا دوت بنے    تو کچھ گنتی سے شان نہیں
یہ سب نے سمجھے ظاہر ہوگا    میں نالائق یا لائق ہوں
ہے دینا ناتھ آ گیا ہو    جلدی جانے کا شائق ہوں"
انگد کی سن نکتیاں ۔ ہرش اٹھے رگھوناتھ
سب کچھ بدھی بل دیا ۔ رکھا سر پر ہاتھ
"یوراج ہماری بات سنو    اس کو سیدھے سے سمجھا
کیا اور تمھیں سمجھائیں ہم    تم خود ہی ہو عاقل دانا

کچھ راج نیت کچھ گیان سیکھ    کچھ بل بھی اپنا دکھلانا
یوراج جہاں تک سمجھو ہو    سب رفع دفع کر کے آنا"

انگد جب جانے لگے۔ پُلک رہے آت گات
تبھی وبھیشن نے کہا سُنو میری دو بات

دو ایک سندیش ہمارے بھی    کہہ دینا اس راون سے
جس نے ایک لات لگائی تھی    میرے اُٹھ کے سنگھاسن سے
میں مورکھ اور دیوانہ ہوں    وہ تو سب بات سمجھتا ہے
اب دیکھیں لنکا نگری کی    کس ڈھنگ سے رکھشا کرتا ہے
پر اچھی طرح جتا دینا    اس ابھمانی راون کے لیے
بس رہے گا ایک وبھیشن ہی    سارے کل کے ترپن کے لیے"

مند مند ہنسنے لگے۔ رامچندر رگھورائے
انگد کو کرنے ودا اُٹھا کپیش سمدائے

## گانا

جاؤ ببیر۔ جاؤ رن دھیر
رکھشک تیرے رگھوویر۔ دھیر بنا اشنکا پچھاڑ کے
نشنکا ہو انگد دہاڑ کے ۔ تب آ کر جسم کر
سب کر سب کر کام ۔ پائے مراد آشیرباد
تیری وہاں جے ہو جے ۔ کر سمباد چتر گمبھیر
گرج پون گت چند ہیے ۔ بال سون بلبیر
ٹک ٹک نرکھیں پریم سے لکشمن اور رگھوویر
جگ بید ہارے توڑ کے ۔ لنکا دوار کپاٹ
دھنیو نگر بالی تنئے دوار پالیس ڈات

بانکا بل والا متوالا    مستانی چال سے جاتا تھا
البیلا جنگی جھوم جھوم کر    ناہر سا غراتا تھا

ناگاہ پتر ہے راون کے — رستے ہی میں مڈھ بھیڑ ہوئی
تعظیم نہ کی کچھ انگد نے — بس اسی بات پہ چھیڑ ہوئی
پہلے بھکرٹی ٹیڑھی کر کے — اُس نے اس طرح کلام کیے
رستے سے ہمارے ہٹا نہیں — جاتا ہے بنا پرنام کیے
اس سبھتا کا مزہ تجھے — گستاخ ابھی دکھلاؤں گا
میں راج کمار یہاں کا ہوں — بوٹی بوٹی نچواؤں گا
تو کس گھمنڈ میں پھولا ہے — کرتا ہوں تجھے ابھی بے جان
نالائق مرنے سے پہلے — بتلا دے اپنا نام و نشان"

انگد انگارا ہوئے کہا "بس خبردار
دودھ نہ سوکھا ہونٹ کا بنا سپہ سالار

میں جس کا بھیجا آیا ہوں — وہ راجاؤں کا راجہ ہے
رستے سے ہٹیں پرنام کریں — کیا تیرے باپ کا قرضہ ہے
میں اس بالی کا لڑکا ہوں — جو اپنے بل میں یکتا تھا
تو کیا ہے تیرے راون کو — چھ ماس کانکھ میں رکھا تھا
کرتا ہے بیہودہ گوئی، — سری رامچندر کے قاصد سے
نادان ہردے کو تھام دیکھ — اب پڑا ہے پالا انگد سے"

"بلہاری اس شکل کے۔ چپ بے ڈھیٹ غلام
آج مقابل ہو گیا۔ سنا تھا تیرا نام

ہم شہنشاہ کے لڑکے ہیں — تو غلام سے بھی کمتر ہے
ہم شیروں سے بھی بڑھ کر ہیں — تو گیدڑ سے بھی بدتر ہے
کیا دوت تو اُن لڑکوں کا ہے — جو بن واسی ناکارہ ہیں؟
ماں باپ کا جن کے پتہ نہیں — جو باغی اور آوارہ ہیں
جن کی وہ سندر سی ناری — دن رات ہماری قید میں ہے
اُن کا سیوک ہو ارے مورکھ — یہاں آیا کس امید میں ہے؟"

ڈھیں کاٹ کر بات کو۔ بولے بال کمار
"واہ واہ کیا بات ہے! چور کے برخوردار

لے آئے پرائی ناری کو بہروپ بنا کر چوری سے
تعریف تمھاری تو تب تھی لاتے لڑ کر شہ زوری سے
اب سمے ہمارا آتا ہے پھر ہم تم کو دکھلائیں گے
لنکا میں کر کے قتل عام جگدمبا کو لے جائیں گے
ہم اسکے قاصد ہیں جس نے پتھر تیرائے پانی میں
آتے ہی پہلے بتا دی ہے ساری لنکا رجدھانی میں
جس کا ایک چھوٹا سا وانر اکشے کمار کو مار گیا
لنکا میں آگ لگادی اور راون کی شان بگاڑ گیا
اور ہوا تمھاری سوپ نکھا جو بڑی ستی ہیں لنکا میں
بھاگ ہوئیں بات پوچھ گئیں جن کی ستری لکشمی شوبھا ہیں
بولیں سوامی! مجھ داسی کو لے چلو اودھ شانتا کر کے
تب لکشمن لال نے کرودھت ہو بھیجا نکٹی بوچی کر کے"

یوں ہی بات ہی بات میں بہت بڑھ گئی رار
دونوں تھے رن کیسری۔ دونوں راجکمار

انگد نے منہ زوری کر کے اس لڑکے نے منہ کی کھائی
تلوار کھینچ کر تڑپا تھا اور بولا "کیوں شامت آئی؟"
یہ کہہ کر وار پہ وار کئے بیجا کلام دو چار کئے
انگد نے اپنی طاقت سے ہر بار وار بیکار کئے
پھر تھوڑی دیر تک بات ہوئی شہزادوں کی تلواروں سے
بڑھتے بڑھتے جب بات بڑھی تو ہو لی لڑائی گھونسوں سے
پھر تو سب استر شستر چھوٹے اور دونوں میں کشتی ٹھہری
دل کھول پیچ پر پیچ چلے ایسے کھیلے قہری زہری

آخر بلی شالی انگد نے دی کمر توڑ ناکام کیا
چکر دے پتھر پر ڈالا پل بھر میں کام تمام کیا

اب تو لنکا میں ہوا۔ گھر گھر ہا ہا کار
نر ناری ڈرنے لگے۔ بند ہوا بازار

محلوں میں گھروں میں کھیتوں میں ہر ایک جگہ یہ بات چلی
"پھر ایک مرتبہ لنکا میں آیا ہے وہ بجرنگ بلی
اپنے اپنے گھر کو دیکھو ران تو یہ مرگھٹ سمان ہوا
لنکا نگری کے جلنے کا یارو پھر سے سادن ہوا"
یوں ہی سب نشاچر گن انگد کی باتیں کرتے تھے
انگد کی اتنی دھاک بندھی انگد کے نام سے ڈرتے تھے
انگد جس کو بھی دیکھتے تھے وہ سب کے سب سوکھا جاتا تھا
مگر جس سے پوچھا جاتے تھے وہ بن پوچھے بتلاتا تھا
اُس طرف خبرگیروں نے جا راون پر کی یہ خبر عیاں
اِس طرف بہادر یاں سے بس ہوئے سوئے دربار رواں

## گانا

چلانا ہر گز کرم تسکاری کو ہار۔ دھائیں دھائیں سائیں سائیں
البیلا اکیلا سورتے کا رنا شیر ببر ہے خونی نظر ہے بلی اور نڈر ہے
قہر ہے۔ زہر ہے۔ تبر ہے۔ شرر ہے۔ ضرر ہے۔ بانکا بکرم بلی ہے
گنی ہے۔ بیٹی ہے۔ دلاور۔ بہادر۔ سخن ور سالار

راون بیٹھا تخت پہ۔ جمع تھا سب دربار
دوار پال آیا تبھی۔ کیا حال اظہار

"اے عالیجاہ اے جہاں پناہ دشمن زیر و ناچار رہیں!
مہاراج کے بول رہیں بالے جم جم جگ جگ جے کار رہیں

اُن دانا تپسی سینا سے — انگد ایک دوانہ آیا ہے
اپنے کو دوت بتاتا ہے — کچھ راج سندیشہ لایا ہے
ہے بدھمان بلوان بھی ہے — کہتا یوں تابعدار سے ہے
جلدی سے جاکر خبر کرو — کچھ سروکار سرکار سے ہے
ہے بکھرا مست ہاتھی کی طرح — مہاراج راج کی ڈیوڑھی میں
بدا آگیا سو تو آنے دو — اس کو دربار شاہی میں"

اتنا کہہ کر مون ہو ، کھڑا رہا دربان
اُسی سمے کہنے لگا ۔ ہاتھ چھوڑ دیوان

"مہاراج وہی دوانہ ہوگا — جو بھی حال میں آیا ہے
دوتوں نے جس کا ذکر کیا — گھر گھر جس کا بھے چھایا ہے
نِیدر زبردست وہ منھ زور ہے وہ — اور ہے مستقل ارادے کا
آیا ہے وہ لنک کپاٹ توڑ — اور قاتل ہے شہزادے کا
اس لیے ہماری رائے ہے یہ — بندھوا کر قید کرا دیجے
کل پرات کال چوراہے پر — سولی اس کو دلوا دیجے"

منتری کا پرستاؤ سن ۔ ہوا دشانن لال
تڑپا شاہی تخت پر ۔ بولا آنکھ نکال

"دیوان! ہوا ہے دیوانا — پرستاؤ یہ بھرشٹ وچار کا ہے
وہ دوانہ نہیں ہے ناہر ہے — جو قاتل راجکمار کا ہے
ہے اُچت کریں سواگت اس کا — آدر سے اسے بلا لیویں
اس یودھا کو چترائی سے — ہم اپنی اور ملا لیویں
اب رہی بات شہزادے کی — اس کی مجھ کو کچھ فکر نہیں
وہ بدنامی کا ٹیکہ تھا — تھا سچا میرا پتر نہیں
وانر سے لڑ کر کھیل گیا — کایر تھا اور نالائق تھا
اچھا ہی ہوا جو مارا گیا — ایسے گیدڑ کا سوگ ہی کیا

جوانگ وید پاٹھی تھا وہ — بکوادی ہوتا جاتا ہے
جو ورن دیش کا رکشک تھا — وہ ویسنی ہوتا جاتا ہے
جو شکتی دروبیہ کی مالک تھی — وہ ویبھ چاروں میں دھائی ہے
جو جاتی سبوں کی سیوک تھی — وہ سب کے اوپر آئی ہے
جو برہمچریہ کے حامی تھے — اب ورت اُن کا انند ہوا
پتنی ورت رکھنے کے بدلے — پتنی تیاگن کا دھند ہوا
بالک لڑتے ہیں وردھوں سے — آدر اور مان ذرا نہ رہا
وردھوں میں ترنائی آئی — بڑپن کا دھیان ذرا نہ رہا
موڑکھوں کا آدر بڑھتا ہے — پنڈت دھتکارے جاتے ہیں
پاکھنڈی پاپی سادھو لوگ — سوامی کی پدوی پاتے ہیں
جو ہاتھ سوئم تھے دستکار — وہ اب محتاج ہیں اوروں کے
اپنے ادیم کھو بیٹھے ہیں — لو بھی ہیں جو تھے کوروں کے

کیول موگھک ہی نہیں۔ کہتا ہوں میں ناتھ
دیتا ایک پرمان ہوں۔ اُن خبروں کے ساتھ

دربھکش اس طرح بار بار — پڑتے تھے نہیں ایودھیا میں
بالوں کے جیتے جی بیٹے — مرتے تھے نہیں ایودھیا میں
پر آج راج دوارے پر ہی — دکھ بیٹھا دھرنا دئے ہوئے
روتا ہے ایک وردھ براہمن — مرت ویہہ پتر کا لیے ہوئے
کہتا ہے وہ جب ستی نیم میں — یہ پری ورتن ہوتا ہے
تو اُس کا اُتر داتا کُل — راجا اور شاسن ہوتا ہے
دردھ پورک کہتا ہے براہمن — میں اپنا نیائے چکاؤں گا
زندہ بیٹا لیجاؤں گا — یا پران گنوا کر جاؤں گا"

لکھن لال کی بات سن۔ اُٹھے ترت رگھو ویر
آئے گر و ور کے سمت۔ اُس براہمن کے تیر

دیکھا جب رگھوویر کو۔ آتا اِندر اور
دیا کل براہمن نے کہے۔ ایسے وچن کٹھور

"ہو چکے سگر۔ اج۔ رگھو۔ دلیپ۔ کرم کبھی نہ یہ دیکھا اپنا
جیتا رہ جائے باپ اور مرنے دیکھے بیٹا اپنا
ہے رام تمہارے شاسن میں سب نیم بدلتا جاتا ہے
جی جلتا ہے سورج کل کا سورج اب ڈھلتا جاتا ہے"

ان شبدوں سے رام کے۔ چبھا ہردے میں شول
گرو سے پوچھا کس لیے۔ ہوا نیم پرتی کول؟
سری وششٹھ جی ہو گئے۔ دھیان مگن کچھ کال
تدپ رانت کہنے لگے۔ اس پرکار سب حال

"واستو میں ایک شودر بیٹھا۔ اتینت ادھرم کر رہا ہے
وندھیا چل کے گوہر بن میں براہمن کا کرم کر رہا ہے
بس اسی ایک ہی کارن سے سارا ہی کرم سمورن ہوا
دربھکش ایودھیا میں آیا براہمن بیٹے کا مرن ہوا"

گرو کے یہ واکیہ سن۔ پربھو ہو گئے ادھیر
ترت چڑھایا کوپ سے۔ نج دھنوا پہ تیر
ایک بان سے شودر کا۔ کاٹ اڑایا شیش
براہمن کا بیٹا اٹھا۔ کہتا جے جگدیش
چلا گیا جب براہمن پتر سہت سانند
تب وششٹھ سے دکھی من۔ بولے کرنا کند

"کس لیے راس گے شاسن میں ایسا اندھیر ہوا بھگون؟
جو ان ادھکار کا شودروں کے ہر دیوں میں بیج بوا بھگون؟
ہے کون سی وہ کالی کرنی جس سے کوریتیاں چھائی ہیں؟
نرمل آکاش پہ کوشل کے یہ شیام گھٹا گھر آئی ہیں؟

پوجنیہ اب تک رہے وید ادک یگ گرنتھ
پر اب پیدا ہو رہے نانا کلپت پنتھ

ہری مندر بنے موج مندر تیرتھ دوکانیں پاپوں کی
مالائیں گھر گھر پھرتی ہیں پر دھن ہرنے کے جاپوں کی
جس کو دیکھو اس کے بھیتر سوارتھ ہی سوارتھ دیکھ رہا
بچہ بچہ اب دنیا کا اپنا ہی مطلب سیکھ رہا
ہمدردی اور آپس داری اب ملتی نہیں زمانے میں
اُپکار پریم سب قید ہوا مطلب کے بندی خانے میں
نیتاؤں میں یہ زہر بڑھا ہے میرا زیادہ نام نہیں
جنتا سوتنتر ہو سکتی ہے نیتاؤں کا کچھ کام نہیں
یہ سب چکر کچھ ایسا ہے جس نے انیت بھر ڈالی ہے
رجنی کا دن کر ڈالا ہے دن کی رجنی کر ڈالی ہے"

یہ سنکر بولے گرو وششٹھ لو کا درن ٹھیک
براہمن کے بدھ سے گئی بگڑ دھرم کی لیک

کیسا ہی ہیں کرم ہینا ستک پاپوں سے منڈت تھا راون
پھر بھی پولستیہ کے کل میں تھا براہمن تھا پنڈت تھا راون
اس کو تم نے کشتری ہو کر مارا ہے جو یدھ استھل میں
وہ برہم پاپ وہ برہم دوش آکر بیٹھا ہے کوشل میں"

پھر بولے کیا اس پاپ کا ہے اب کوئی اپائے؟"
کہا گرو نے "ہے۔ اگر کریں رام رگھورائے

ہو جائے یدی اشومیدھ تو ساری بادھائیں جائیں
امرت کی دھارائیں پھر تو یہ شیام گھٹائیں برسائیں
سنسار میں اپنا آدیہ ہیش دھادک چرچا کا نیتا ہے
پر اپنے سارے پاپوں کو یگیوں دوارہ دھو دیتا ہے

جب کوئی کشٹ جاتی پر ہو　　تو یگیہ کیا کرتے ہیں ہم
اپنی ہر ایک مصیبت کو　　یوں ہٹا دیا کرتے ہیں ہم
ورشا ہت ورشا یگیہ یہاں　　پتر میشٹی پتر کے ہت یہاں
اتنے یگیوں کا ہے ودھان　　بتلاؤ جگ میں اور کہاں؟
اسلیے پاپ کے سنکٹ کو　　یگیوں سے ہٹواؤ رگھوور
دنیا میں اپنے شاسن کا　　پھر ڈنکا بجوا دو رگھوور"

"جو اگیا" کہکر چلے۔ بند ہو سبھت رگھوراج
کہا مارگ میں لکھن نے بڑے کوشل کے تاج

گرو کا کتھن سیتہ ہی ہے　　من گت بھی یہی بتاتی ہے
پر مجھے اور ہی ایک بات　　اونتی کا ہیت دکھائی ہے
نردوشن سیتا تیاگی ہے　　یہ بات آپ بھی جان رہے
بے خطا ستانے کے پھل سے　　راجادھراج کچھ دھیان رہے
ان گیلی دکھتی آنکھوں کو　　کرونیش بھول ہی جائیں گے؟
سواشومیدھ کرنے پر بھی　　نگری میں شانتی نہ پائیں گے

(گانا)

سو یاہے کون سکھ سے۔ دیئوں کا دل دکھا کر؟
کس نے بڑھایا بل ہے۔ ابلاؤں کو ستا کر؟
ہر ایک بھوگتا ہے۔ اپنے کئے کے پھل کو
وہ آم کیسے کھائے۔ بوئے جو نیم لا کر؟
روتی ہے گر پرجا تو۔ رونے دو اس سے کہدو
سیتا کا شاپ لے گا۔ بدلہ رلا رلا کر
بھونچال ہو یا بھیا۔ دربھکشہ ہو یا ماری
رکھتے ہیں پاپ کب منہ۔ دنیا دبا دبا کر؟
بھنیتر چھپی ہوئی ہے۔ چھاتی سے چیر کر مورت
کہدو چھپا کرے وہ۔ اپنی دیا دکھا کر"

ان وچنوں سے لکھن کے ۔ وکل ہوئے رگھو ویر
نینوں ہی نے دیدیا ۔ اُتّر گمبھیر گمبھیر
اِدھر راج کے دوار پر ۔ پہنچے لیلا دھام
اُدھر یگیہ کا لکھن نے ۔ شروع کرایا کام

ناگر دل نے نانا ودھ سے ۔ نگری کو نیا بنا ڈالا
نوتن نوتن نرمانوں سے ۔ سُرپور کی بھانتی سجا ڈالا
نینوں ۔ موتیوں ۔ مانکوں سے ۔ جگ مگ جب وہ سُہاتا تھا
نش میں نش ناتھ لجاتا تھا ۔ دن میں دن کر سکچاتا تھا

ساج چکا سارا نگر ۔ سیوک دل سالہاد
بھیج چکے سر وتر ہی ۔ بھرت لال سمواد

گنپت سُرپتی ۔ ادک سب سُر ۔ آئے اس سمے ایودھیا میں
یم ۔ کال ۔ ورن ۔ مارت ۔ کُبیر ۔ چھائے اس سمے ایودھیا میں
وانی ۔ اندرانی ۔ رودرانی ۔ سمپورن شکتیاں بھی آئیں
ناری کا ویس بنا کر کے ۔ ردھیاں سدھیاں بھی آئیں
گوتم ۔ کناد ۔ جاوال ۔ کپل ۔ انگرا اگستیہ پدھارے ہیں
اتری ۔ پاراشر ۔ یاگیہ ولکیہ ۔ بھرگو اور پولستیہ پدھارے ہیں
نل نیل اور انگد سمیت ۔ کشکندھا پت بھی آئے ہیں
ترجٹا سرما کے ساتھ ساتھ ۔ سری لنکا پت بھی آئے ہیں
کہنا ہے یہ اس اتسو میں ۔ سب سُرمنی منڈل آیا ہے
نروانر ول رجنیچر دل ۔ بہو بہت بہو سُر دل آیا ہے

ایک اور ہو رہا تھا ۔ مہمانوں کا مان
دوجی دش تھا یگیہ کا ۔ ودھی وت وِدھ وِدھان

جب سر یوتیر یگیہ ویدی ۔ رچ گئی خوب سگھرائی سے
تب انترنگ میں پچھ رشی منی ۔ بولے رگھو ور رگھورائی سے

"اودھیش یگیہ کے ہونے میں   آپڑی ایک بڑی الجھن ہے
بھارت یہ بن یگیہ ادھورا ہے   ایسا شاستروں میں ورنن ہے
پھل دا ایک یگیہ تبھی ہوگا   جب اردھا نگنی ساتھ میں ہو
بل دا ایک یگیہ تبھی ہوگا   جب اردھا نگنی ساتھ میں ہو
یدی جیوت ہوں جانکی کہیں   تو انکو بلا لیا جائے
انکھوا کرنے کو یگیہ پورن   دوسرا وواہ کیا جائے"

شبد دوسرے بیاہ کے سُنے کلیش کے ساتھ
دین بھاؤ سے اسی کشن۔ بولے دینا ناتھ

"راگھو پے بڑی کرپا ہوگی   ایسی نہ آج آگیا کریئے
ورنہ آگیا اُلّنگھن کا   پہلے اپرادھ چھما کریئے
چھن جائے سارا راجپاٹ   ہو جائے نرک نہ ڈرتا ہوں
سوگند گرو کے چرنوں کی   میں ستیہ پرکٹ یہ کرتا ہوں
چاہے یونہی رہ جائے یگیہ   آ سنترت منڈل پھر جائے
چاہے سورج کُل کا سورج   ایمان نشا میں گھر جائے
ہم گرہو چاہے جوالا مُکھ   وندھیا چل چاہے چل جائے
جوالا ہو جائے سریو جل   سریو جل چاہے جل جائے
تارا گن چاہیں سندھو بنیں   چندر ماسندھو میں پٹ جائے
میدنی رساتل میں پہنچے   تل تیل تلاتل پھٹ جائے
اتنا وپلپ ہونے پر بھی   سیوک گمراہ نہیں ہوگا
اس راگھو کا اس جیون میں   دوسرا وواہ نہیں ہوگا

پنچوں میں جس کو دیا۔ اردھ بھاگ کا ٹھور
اُس کا آسن وشو میں۔ کیسے لے گی اور ؟

دے ڈالا جس کو اردھ بھاگ   اردھانگن وہی ایک اپنی
وامانگ جسے بٹھلایا ہے   وامانگن وہی ایک اپنی

ناری کے لیے ایک پتنی ورت
جب وید شاستر نے گایا ہے۔
تو پرشوں کو بھی پتنی ورت
گر جن ہی نے بتلایا ہے
ترپا کو تیل نہیں چڑھتا
جب دوجی بار آوے جن میں
تو پرشوں کو بھی ورجت
پھر کنگن کا بھار آوے جن میں
اس لیے ونش یا اسٹ مدرش
ہے آن ایک گٹھ جوڑے کی
دو دل مل کر کے رکھتے ہیں
یہ شان ایک گٹھ جوڑے کی

## (گانا)....

ہردے ایک ہے ادر من ایک ہی ہے
تو پھر پھیر کیسا لگن ایک ہی سے
نہیں چھوڑتے ٹیک سر جاہے جائے
سداگ شتریوں کا چلن ایک ہی ہے
کہا ہاتھ پر ہاتھ رکھ کر جو ہم نے
وہ بچنوں میں مانا وچن ایک ہی ہے
ہردے میں جو رکھا نے پرتما کی نائیں
پجاری کا وہ پریم دھن ایک ہی ہے
بندھے گرنتھ بندھن میں دو ایسے جیون
کہ جن دونوں کا پران تن ایک ہی ہے
اگر ایک ہی جانکی کا ہے دلہا
تو اس رام کی بھی دولہن ایک ہی ہے"

---

اس پرکار جب رام کا۔ سنا ہردے اُدگار
تب من منڈل میں ہوا۔ تھوڑی دیر وچار
سب کی سمتی سے ہوا۔ طے یوں پرشن مہان
سونے کی سیتا بنے۔ ہو یوں یگیہ ودھان

شُبھ مہورت میں مدی تٹ۔ چھڑا یگیہ کا کام
مکھ منڈپ میں مُدت من۔ بیٹھے سیتا رام

بولے وششٹھ "ہے بھرت لال اب لاؤ دشو ورت گھوڑا
شو تیانگ شیام کرنوں والا شرتی اور شاستر ورنت گھوڑا
بل میں کوشل میں شوبھامیں روی گھوڑے جس سے لجت ہوں
جگ جیئی بنیں جس سے رگھوور وشو بھر پد سے سجت ہوں"
"جو آگیا" کہکر چلے۔ بھرت لال سُکھ پائے
ورنت گھوڑا اسی کشن۔ لے آئے ہرشائے

تب کیا ودھان سہت پوجن اُس گھوڑے کا رگھورائی نے
ماتھے پر اُس کے پتر ایک لکھکر باندھا رگھورائی نے
"کوشل پتی اب سمراٹ ہوئے یہ پد دنیا سویکار کرے
جو کوئی گھوڑا روکے وہ رن میں لڑنا سویکار کرے"
اس طرح یگیہ کا شیام کرن جب سج دھج کے تیار ہوا
تو پہلی بار کدھر جائے یہ مُن گن مدھیہ وچار ہوا
کچھ رشیوں نے رگھورائی سے رخ دیکھت ہرنے کی ویتھا کہی
لونا سر کے انیاؤں کی نیائی نرپ سے سب کتھا کہی
پھر دیکھ زور سفارش کی پہلے یہ اشو اُدھر جائے
سب بھار ہجوم کا ہرا پھل گو لونا سر ودھ سے ہر جائے
سنتے ہی رشی کشٹ کو۔ پگھلے راجہ ین
بولے سری شتروگھن سے۔ رگھوور ایسے دین

دکھائی جو کھل رشی منیوں کو سنکٹ اور دُکھ کا داتا ہے
اس دنیا میں وہ ہی میرا پہلا بیری کہلاتا ہے
اس اشومیدھ دوارہ اسکا سب مدہرنا اوشیک ہے
اپنے جیون میں پاپ رہت پرتھوی کرنا اوشیک ہے

اس لیے لون پور میں جا کر لونا سُر سے سنگرام کرو
یدی نہیں دُشٹتا چھوڑے وہ تو اُس کا کام تمام کرو
سُنتے ہیں وہ کے کارن سے وہ سہج نہ مارا جائے گا
تو یہ اموگھ شر لیجاؤ اس سے سنہارا جائے گا"
یہ کہکر منتر سہت پھونکے شر دیا شتروہن کے کر میں
سر راج اندر کے وجر تنیہ وہ بچا شتروہن کے کر میں
پھر بولے ناتھ "شبا ہو سہت پر یہ یوپ کیتو کو لیجانا
اپنے اِن دونوں پُتروں کو اُس کے پُتروں سے لڑوانا
وِدیا دھے کو ودھ کرکے بھیا رشی وودھ کا بدلہ لے لینا
نگری کو دو بھاگوں میں کر دونوں پُتروں کو دے دینا"
"جو آگیا" کہہ سبوں کو۔ سادر شیش جھکائے
شتروہن کو شتروہن۔ چلے گنیش منائے
گج متت سمان سُوبھٹ جھمگھٹ جب چلا رام کی جے کرکے
تب کانپ اُٹھے بھے بھیت ہوئے مد اور پاپ دنیا بھر کے
آگے آگے بھتا گیہ اشو پیچھے اشوارُوہی دل تھا
شتروہن مدھیہ میں رتھ پر تھے سب اور گجارُوہی دل تھا
رتھ کے بھیتر دائیں بائیں رپو سودن تنے سہاتے تھے
مانو بھجدنڈ کال کے یہ سنسار جیتنے جاتے تھے
سُرگن یہ شوبھا دیکھ دیکھ آنند بھرے اُمڑاتے تھے
رگھو ور کی جے سے ویردن میں اُتساہ اپوروُ بڑھاتے تھے
اس طرح اشو کے ساتھ کتک آیا لونا سُر نگری میں
معلوم ہوا اگن سہت کال دھایا لونا سُر نگری میں
لونا سُر کے کرودھ سے تیتر ہو گئے لال
اشو پکڑنے کے لیے۔ حکم دیا تتکال

پھر بولا نج سین سے اس پرکار للکار
"ویرو لڑنے کے لیے ۔ ہو جاؤ تیار

کیا اچھا موقع ہاتھ لگا　　گھر بیٹھے بھوجن آیا ہے
وشرتھ سُت نے باروو بھرے　　کوٹھے پہ ہاتھ بڑھایا ہے
اس لیے مجھے یہ کہنا ہے　　جننی کا مان بڑھا دینا
دودھوں کی دھاریں پی ہیں تو　　خونوں کی دھار بہا دینا"

اتنا سنتے ہی ہوا ۔ سب کھل دل تیار
لڑنے کو آگے بڑھا ۔ کر بھیشن جے کار

راون نے کمبھ نشا جگنی　　سا درجس کے پتو کو دی تھی
جس مدھوست نے تپ میں تپکے　　سری شنکر سے شکتی لی تھی
اُس سے رن میں بھڑ جانے کا　　ساہس جب کیا شتروہن نے
تب رگھوونشی کے جیوٹ کا　　جے کار سنایا تربھون نے

ویر کیسری کی طرح ۔ گرج شتروہن لال
بولے اپنی سین سے ۔ اس پرکار تتکال

## گانا

"بڑھے چلو بہادرو
ویر ابھی فہیں کھل دل کو مٹانا ہے ہمیں
رکت مہندی سے ان ہاتھوں کو رچانا ہے ہمیں
یُدھ کے سندھو میں ۔ دشمن کو ڈبانا ہے ہمیں
تخت شیطان کا تہِ خاک ملانا ہے ہمیں
دیش پے جاتی پے لیش پے مرمٹو!
بھڑ پڑو دلاورو"

......

اتنے ہی میں آگیا ۔ نشیچر دل اُدنڈ
تبھی ویرتا سے بھڑا ۔ کوشل کٹک پرچنڈ

خونی تیروں کی ورشا سے — سب اور میدنی لال ہوئی
منٹھ بھیڑ سجن اور درجن کی — اُس جگہ بڑی وکرال ہوئی
پرتھوی ڈولی آکاش ہلا — تِس پر بھی ٹولی ڈٹی رہی
رسیا ویروں کے بھاگن میں — وہ رن کی ہولی ڈٹی رہی

آخر کھل کا بہہ گیا نیر سمان گھمنڈ
کھنڈ کھنڈ ہونے لگا۔ نشچر کٹک اکھنڈ

سری یوپ کیتو کے ہاتھوں سے — رن میں ریپوکیت سماپت ہوا
ماتنگ سباہو کے دوارہ — ویروں کی گتی کو پراپت ہوا
ان دونوں کے مرتے ہی بس — مرگئے حوصلے کھل دل کے
میدان چھوڑ کر بھاگ چلے — سارے نشچر رپو منڈل کے
تب لونا سُر نے کرودھ سہت — شترو ہن لال پے وار کیے
رگھو ونشی نے بس اسی سمے — ویر وجیت وکٹ پرہار کیے
کچھ تیوری چڑھی نیتر چمکے — ایک شبد ہوا ایک بان گیا
اُس لوناسُر سے یودھا کا — کشن بھر میں پاپی پران گیا
جس سمے ورگ پے نشچر کے — رگھو ونش پتا کا پھہرائی
پرتھوی آکاش پکار اٹھے — جے کوشلیش جے رگھورائی

دو بھاگوں میں بانٹ کر نشچر راجیہ تمام
وشونگر متھرا دھرا۔ ریپوسودن نے نام
یوپ کیتو کو کر دیا۔ وشونگر کا ناتھ
متھرا پتر سباہو کو دی اُس جے کے ساتھ
یوں جے پا کر شتروہن۔ چلے دوسرے دیش
یگیہ اشو کا وشو کو پہنچانے سندیش
راجاؤں کو جابجا۔ اپنا کرتے جائیں
دیش دیش سمراٹ کی۔ وجے دھوجا پھہرائیں

اِدھر شتروہن کر رہے تھے سامراجیہ پرسار
اُدھر اودھ میں رام کے ہوتے تھے دربار
ایک روز اودھیش کا۔ تھا دربار مہان
بیٹھے سب سامنت تھے۔ یتھا یوگیہ ستھان

گرجن منڈل دورج منی منڈل　　شوبھت رگھوور کے دائیں تھا
سگریو وبھیشن آدی سہت　　منتری ریت دل بائیں تھا
پیچھے کی اور بھرت بھیّا　　پربھو جی پر چنور ڈلاتے تھے
چرنوں میں بیٹھے مہاویر　　پد پدم دباتے جاتے تھے

اسی سمے اُس سبھا میں۔ لکشمن پہنچے آئے
بولے "ایک سمواد ہے۔ سُنئے رگھو کل رائے
دو سادھو کے بالکے سُندر شوبھا دھام
کھڑے ہوئے ہیں دوار پے۔ لوکش جنکے نام

دونوں دونوں بیناؤں پر　　کچھ عجب ڈھنگ سے گاتے ہیں
ساہتیہ اور سنگیت سہت　　سیتا کا چرت سناتے ہیں
اس شبھ اوسر پر اُن کا بھی　　آنا سویکار کیا جائے
یدی مہاراج کی آگیا ہو　　حاضر دربار کیا جائے"

یہ سُنکر کچھ سوچنے لگے ادھر بھگوان
ادھر لکھن کرنے لگے۔ لڑکوں کا گن گان

بولے "دونوں ہی سُندر ہیں　　مکھڑوں پر تیج براج رہا
دونوں کا ایک سروپ دیکھ　　روی ششی کا منڈل لاج رہا
نربھے ہیں اور نربھمانی　　نرلوبھی اور نشچل من ہیں
کومل ہونے پر بھی رکھتے　　کیہریوں کا سا بل دونوں
رتنوں کا رنگ دمکتا ہے　　میلی مٹیالی صورت میں
ہے بھیس فقیرانہ لیکن　　شاہانہ پن ہے طبیعت میں

چتون سے کشتری بن کے بھی کچھ ڈھنگ سمجھ میں آتے ہیں
کٹ پے لٹکی لٹ کے نیچے ترکش کے چنہہ دکھاتے ہیں
نگری میں ان کے گائن سے سیتا پرشردھا بڑھتی ہے
جو ہوا کبھی نیچے کو تھی وہ اب اوپر کو چڑھتی ہے
پچھلی گھٹنا پر جن منڈل اب پشچا تاپ کر رہا ہے
سمرن کی نئی سمرنی پر ماتا کا جاپ کر رہا ہے
اس لیے ورت یہ ہوتا ہے جادو ہے ان کے بولوں میں
او تیرن ہوئے ہیں دیو دوت مانو ان تلسی چولوں میں

من مانک مکتا نرت روی ششی لیے نچوڑ
تبھی رچیتا نے رچا، شاید ان کا جوڑ

بھسمی سے بھرے ہوئے مکھڑے بھاوک من کو چبھ جاتے ہیں
مایا کے پردے کے اندر دو الشور انش دکھاتے ہیں
اُپما میں ایک دوسرے کی بس ایک دوسرا آئے گا
سہسانن بھی یدی کھوجے تو انسا ان کو ہی پائے گا
چھوٹی چھوٹی وینا اوں پر انگلیاں اس طرح جاتی ہیں
جس طرح سُرتیاں سُلینوں کی ان ہد کے پد پڑھاتی ہیں
بندھتا ہے تارتان کا جب تب راگ کھڑا ہو جاتا ہے
اُن سات سُروں کا ایک گرام بس چودہ بھون جگاتا ہے
اس لیے دو بارہ ونتی ہے بلوانا ان کا سوی کرت ہو
ایسے سور گیہ گان دوارہ یہ راج سبھا بھی جاگرت ہو"

"بلواؤ" اس طرح کا ہوا راج سنکیت
تت کشن دونوں آ گئے وینا واد یہ سمیت
جھپک اٹھی ساری سبھا دیکھے جب وہ روپ
مانوں پراتہ کال کی چھوٹ اٹھی ہو دھوپ

راجہ کو اپنا پوجیہ سمجھ دونوں ہی اشیش نواتے ہیں
تب لکشمن سکھ آسنوں پے سنمکھ ان کو بٹھلاتے ہیں
پربھو کی پر پیچھے سے بیٹھے پہلے ہر دل میں جم گئے
آتے ہی وہ درجہ پایا آنکھوں کے تل میں بیٹھ گئے

پربھو نے پوچھا "کون ہو؟" بولے "منج شریر"
آگے آنکھ بتائے گی ۔ ذات امیر فقیر

جب آنکھیں دیکھ رہی ہیں یہ دو بال تپسوی پرسنت ہیں
تو "کون ہو؟" یہ "تینوں اکشر کچھ ویرتھ اور کچھ آدھبت ہیں"
یہ سنکر کچھ ہنسکر رگھوور بولے "میری یہ منشاء ہے
تم کس کے سندر مالک ہو کیا نام تمہارے پتو کا ہے؟"
اتر یہ ملا "سبوں کا جو پالن اور پوشن والا ہے
ہم بھی اُسکے ہی ہیں جگ میں جو سب جگ کا رکھوالا ہے"
پربھو پھر مسکائے اور پوچھا "تم لال ہو کس کی گودی کے؟"
کچھ اُچھل کے بچے تب بولے "ہم بیٹے ہیں بندیوی کے"
"کس کے چیلے ہو؟" یہ سنکر ایک جوش اٹھا ان شیشوں میں
"گرو دیو ہمارے والمیک" یہ کہا کرارے شبدوں میں
پھر کہا کہ "راج سبھا جیسا ہم واکیہ وویک جانتے ہیں
ہم رمتے سادھو بالکے ہیں دُھن اپنی ایک جانتے ہیں
اس سمے موج میں ہے طبیعت کچھ سُننا ہو تو سُنیئے گا
• ہم سیتا چرت سُناتے ہیں اس پہ ہی دھیان دیجیئے گا"

یہ کہکر چھیڑے ترت ۔ وینائوں کے تار
مست ہو گیا ایک ہی گت پر سب دربار
میٹھ مُرکیاں گٹ کری تان الاپ ملاپ
پرکٹ ہوا ساکشات سب ۔ مانو کلا کلاپ

سری گنپت کا دھیان کر۔ پربھو کو اُر میں لائے
لگے سُنانے بالکے۔ اِس پرکار ہرشائے
دو آر یہ جگت میں وِوِت ہے۔ متھلا تا مک دیش
سوامی جس کے ہیں جنک۔ جگ وِکھیات نریش
راج نیت کے ساتھ ہیں۔ برہم گیان کی کھان
ملتے ہیں جگ میں نہیں۔ ایسے نرپت مہان
رکھا کرتے دیہہ میں۔ دیہی سے جو نیہہ
اُن کو ہی اس جگت میں کہتے لوگ ودیہہ

پڑ گیا اچانک ایک سمے بھاری اکال رجدھانی میں
تب ہل لے کر وہ ہی ودیہہ آئے تھے سویم کسانی میں
اس سمے ایک گھٹ کے کارن نرپ کا ہل کر سے چھوٹ گیا
سری جگت جیا او تیرن ہوئی بھرم کا بھنڈا سب پھوٹ گیا

جس کی بھرکٹی ماتر میں۔ ہے ہوتا سنسار
وہی شکتی ہو بالکا۔ کرتی چرت اُپار

کیا لیلا ہے جو تربھون کو لاکھوں لیلا دکھلاتی ہے
وہ ہی متھلیشور کی ہو کر متھلا میں پالی جاتی ہے
لیلا کے پردے میں جیوں ہی لیلا سے اس کے کام ہوئے
تب سیا جانکی ویدیہی سیتا دِک اُس کے نام ہوئے
نتیہ پرتی اب تو وہی سیا۔ دیوی پوجن کو جاتی تھیں
پتی دھرم اور گرہ کی شکشا ماتا کے دوارہ پاتی تھیں

پورن شکتی نے ایک دن۔ پرچے دیا پرچنڈ
اُٹھا لیا بس کھیل میں شنکر کا کودنڈ

تب خوش ہو کر متھلیشور نے اس طرح پرتگیا کر ڈالی
اب اسے وواہیگا وہ ہی جو ہو اس سے بھی بل شالی

پتری نے جسے اٹھایا ہے اس دھنوا کو جو توڑیگا
وہ ہی سیتا کے ساتھ ساتھ متھلا سے ناتا جوڑے گا
اس دن سے ہی جگ کے یودھا دھنوا پر بل ازماتے تھے
ٹوٹا کہاں ؟ پرتھوی پر سے تل بھر بھی ہٹا نہ پاتے تھے
تھک گئے سویمور کے رن میں جب سکل جگت کے بلدھاری
تب وشوامتر گورو جی کا جیتا ایس ایک برہمچاری
رگھونندن رام چندر جی نے اس شو دھنوا کو توڑا تھا
ویدیہی سے ابھی نہیں۔ وشو بھر سے جے ناتا جوڑا تھا

گرہ لکشمی ہو اودھ میں رہیں سیا سکھ پائے
پتی سیوا ایشور سدرش۔ کرتی تھیں چیت لائے

پر کال چکر سے انھیں دلوں سمپورن سکھوں کا ہراس ہوا
کیکئی دوارہ رگھوور کو چودہ برسوں بنواس ہوا
اس سماچار نے سیتا کی چھاتی پہ بجر پہار کیا
تب اس ستونتی نے اپنے من میں اسطرح وچار کیا
جب تن من ان دھن جن جیون جوگی بن بن بن دھائے گا
تو اس اردھانگن کا شریر کیا محلوں میں رہ پائے گا؟
یہ سٹھ ہے ہو سکتی ہی نہیں پانی سے لہر جدا جگ میں
دیکھی ہے کہیں کسی نے بھی لوچن سے نظر جدا جگ میں؟

آئیں رگھوور کے نکٹ۔ اور نوایا ماتھ
کچھ لجا کچھ ضد سے۔ بولیں۔ جیون ناتھ

کیکئی ماں کی آگیا کا کیسے پالن ہو پائے گا
جب آدھا تن بن جائیگا آدھا گھر پہ رہ جائے گا
اس لیے جسے ناتھا نتھ سے سنگ اسے ناتھ نے چلئے گا
بچپن میں جس کا ہاتھ گہا بس اسے ساتھ لے چلئے گا

رگھوور بولے یہ کتھن۔ ہے سب طرح اُدار
پر لے چلنے میں تمہیں۔ ہے ایک بڑا وچار

سیتے تم سی گرہ لکشمی کو جو گنی بنانا ٹھیک نہیں
کومل کملنی ابلا کو بن بن بھٹکانا ٹھیک نہیں
بن میں رہتے ہیں باگھ ویال نشچر اور نچر رہتے ہیں
کنکڑ پتھر پورت پتھ ہے سنکٹ پگ پگ پر رہتے ہیں

سیانین میں نیر بھرے۔ ذرا دیر رہ مون
بولیں داسی کے لیے۔ ابلا کہتا کون؟

جو پتی پگ کی سیوکنی ہے وہ ابلا سبلا سے بڑھ کر
جو ساتھ ہے اپنے سوامی کے وہ دُکھیا سُکھیا سے بڑھ کر
جیسی حالت پتی کی ہوگی ویسی ہی پتنی کی ہوگی
پتی یدی بن دیو بنے بن میں تو پتنی بن دیوی ہوگی
سوامی یدی کشتری ست ہیں تو داسی کشترانی بالا ہے
مہاراج کملوں کو تیج روپ تو سیتا ال کو جوالا ہے

سری کیکئی مات نے۔ اُچت ہی کیا کاج
ہونا ہی چاہیئے تھا۔ بھرت لال کو راج

جو نچرادک کے بھے سے نج پتنی تک کو تجتے ہیں
اس بڑی ایودھیا کی رکشا وہ کس پرکار کر سکتے ہیں؟
داسی آ گیا کے کارن سے کوشل پور میں رہ سکتی ہے
پر یہ وشواس نہیں سوامی در ہی اُر میں رہ سکتی ہے
اُدیا ہیں پوجن تیرتھ تن آرادھن ہے بھرتار تمہیں
نج نیا کے پتوار تمہیں اس پار تمہیں اُس پار تمہیں

جھڑی انسوؤں کی بندھی۔ بس اُس کے اُپرانت
اچھا تو تم بھی چلو۔ بولے سیتا کانت

لکھن لال آئے تبھی ۔ سُن کر یہ سمواد
یہ بھی ہمراہی ہوئے ۔ کچھ وواد کے بعد
تپسی بنکر بن چلے ۔ لکھن جانکی رام
پہلی نشں سب نے کیا تمساتٹ وشرام

آگے چل کر کیوٹ دوارہ جب تینوں گنگا پار ہوئے
تب اُترائی کے دینے میں رگھنندن کچھ لاچار ہوئے
اُس سمے پران پتی کی لجّا سیتا نے ترت نوارن کی
اپنی من مندری دیکر کے کر ڈالی بالم کے من کی

کتنی ہیں سنسار میں ۔ ایسی بُدھی اُدار؟
نج من سے جو جان لیں ۔ پتی کے من کا سار
بنا کہے پھر سوامی کے ۔ کرڈالیں یہ کاج
جس میں پتی سنتشٹ ہو ۔ اور نہ جائے لاج
وہی انگوٹھی جب لگے ۔ دینے کوشل رائے
چرنوں کو چھو کر کہا ۔ کیوٹ نے سُکھ پائے

کتنے ہی سنت سادھوؤں کو سیوک نے پار لگایا ہے
سب نے ہی گیان وویک دیا دی نہیں کسی نے مایا ہے
اب تم سے بھی ہے تپسی ور وہی اُترائی ہے لینا
میں نے گنگا کے پار کیا تم بھو کے پار لگا دینا

اس پرکار رہتے رہے ۔ بن میں سیا نواس
چترکوٹ میں کچھ دنوں ۔ جم کر کیا نواس
وہیں بھرت مہاراج سے ۔ بھینٹے ویاندھان
وسٹ جیتا کا ہرا ۔ وہیں سکل ابھیمان

پھر آگے کو اتری سے مل جب پنچ وٹی اپنائی تھی
راون کی بھگنی شورپنکھا تب وہیں اچانک آئی تھی

اس سمے خبر یہ کس کو تھی؟ — رگھو ویر کر دکھلائیں گے
لکشمن دوارا اُس ناری کے — ناسکا کان کٹوائیں گے
پر یہاں مصلحت تو یہ تھی — دُسٹا کو ونڈ دلانا تھا
پاپوں سے ونجت رکھنے کو — بدشکل اُسے کروانا تھا

کھر دوشن آدک لڑے ۔ اکرودھ پرکار
پر آخر میں رام نے دیا سبھی کو مار

تب وہ راکشنی شورپ نکھا — دوڑی اور پہنچی راون پہ
سب ویتھا سنا ڈالی اپنی — دوشارون کر لکشمن پہ
بل بدھی گیان اور مان سبھی — دس مکھ نے نشٹ سمورن کیا
تاپس کا ویش بنا ڈالا — چوری سے سیتا ہرن کیا
اس ہرن سمے دس کندھر نے — جب اپنا نام سنایا تھا
تب آدشکتی نے بھی اپنا — جیوتر مے روپ دکھایا تھا
جب پہچانا سیتا ماں کو — تب مرنا کہہ لنکا لایا
محلوں کا ٹھاٹھ ہی نہ بھاو — بن میں اشوک کے ٹھہرایا
لنکا میں رہ کر بھی سیتا — تھیں پیت ورت میں بھرپور سدا
رہتا ہے کمل پانی جیسے — جل میں بھی جل سے دور سدا

سیا ہرن سے رام کو ہوا ۔ ادھر سنتاپ
ورہی پرشوں کی طرح ۔ بن میں کیا ولاپ
تد پرانت سگریو سے ۔ بڑھا میتری بھاؤ
وہیں بالی کو مار کر ۔ اسے بنایا راؤ

راجا بنتے ہی وہ کپی پتی — راجونماد میں مست ہوا
مایا کے پتی کو بھول گیا — مایا کا پورا بھگت ہوا
تب کوشل پتی نے پریت سہت — کر تو یہ سمرن کرایا تھا
سری سیتا جی کی کھوج ہیتو — کپی دل چہو اور پٹھایا تھا

جس سمے اشوک واٹکا میں پرن ویر پون سُت پہنچے تھے
تب ستی سادھوی سیتا کے آچرن انھوں نے دیکھے تھے
اس سمے اُنھوں نے دیکھا تھا جب راون لوبھ دے رہا تھا
تب بدلہ میں ستونتی سے تیکھی دھکار لے رہا تھا

راون جب کہہ رہا تھا۔ سُنو سیا دھر دھیان
مجھ سا کوئی دوسرا۔ اور نہ بل بدھی وان

میں ہی ایک ایسا راجا ہوں جس کی سونے کی لنکا ہے
میں ہی ایک ایسا یودھا ہوں جس کا دنیا میں ڈنکا ہے
مایا پتی بھی جس کے ڈر سے مایا پٹ میں چھپ بیٹھا ہے
وید بھی وہ رہی دشکندھر ہیتری پر یہ درشٹی جاتا ہے

سیتا تب کہہ رہی تھیں۔ ارے ڈشٹ موہوان
سویم پرشنسا سے بھلا۔ ویر بنا ہے کون؟

میں وہ ہوں جس نے ایک سمے شنکر کا دھنش اُٹھایا تھا
تو وہ ہے جس نے اس دھنو کو چھونے میں بھی بھے کھایا تھا
میں اُس کی ہوں جس نے شِب کا دھنو دو ٹکڑے کر ڈالا ہے
تو وہ ہے جس نے چوری سے پرناری کو ہر ڈالا ہے

سہن نہیں دس وون سے ہوئے تبھی یہ وین
کھڑگ کھینچ لی بس تبھی۔ لال کر لیے نین

بولا۔ اب پھر منھ زوری کی تو چند۔ اسی گھہ جائیگی
اس تیز کھڑگ کی دھارا میں ترن کے سمان بہہ جائیگی
یدی میری ہو جائے گی تو اس جگ میں تو جگمگ ہو گی
انیتھا زبان کے ساتھ ساتھ یہ گردن ابھی الگ ہو گی

کہا گرج کر سیا نے۔ چپ ہو پاپی نیچ
سندھو سرودا سندھو ہے۔ کیچ سدا ہے کیچ

تو بیسیوں کرے بھی اپنے  یدی کھڑگ تول کر آئے گا
تو بھی ستی سیتا کے  ستین کو ڈگا نہ پائے گا
منشج پولستیہ کا ہو کر تو  کیوں کل کا نام ڈباتا ہے؟
اپنی یہ لال لال آنکھیں  ایک ابلا کو دکھلاتا ہے؟

ہائے براہمن جاتی میں تو ہو گیا کلنک!
چانڈالوں کی چیشٹا۔ کرتا ہے نشنک

نہ یہ دھوتی والی وانی ہے  اب شبد نکالے جاتے ہیں
رہتے تھے تپسّیا میں یگیہ سُترا  وہ ہاتھ کھڑگ چمکاتے ہیں
سب کرموں کا نیتا اور گرو  دشکرموں کے چھیرے میں ہے
ہا براہمن کل کے سُشین تیج  تو کھوا کس اندھیرے میں ہے؟

اب بھی کچھ بگڑا نہیں۔ چھوڑ بدھی کا پاپ
پربھو کے آگے ہردے سے۔ کرلے پچھتاپ

اپنے کو بنا پنیہ شالی  سیتا کو پربھو کے ارپن کر
اب تک کی اپنی بدیوں کا  نیکی کے جل سے ترپن کر
انیتھا چتائے دیتی ہوں  یہ کھڑگیں تجھے نہ تارینگی
ملکھیاں تلک تیرے شب کو  بھن بھن کرکے دھکارینگی

وہی ہوا جو شکتی نے۔ دیا تھا اس کو شاپ
لے بیٹھا بس انت میں۔ اسے اسیکا پاپ

اس کے گواہ ہیں پون سے تنے  خود پون بھی اس کی ساکشی ہے
درمیان میں پرتھوی اور نبھ کے  بس گھٹی یہ گھٹنا ساری ہے
اس لیلا کا کچھ کال بعد  اس طرح پورن سمپورن ہوا
کوشلادھیش کے ہاتھوں سے  انکا دھیشور کا مرن ہوا

ستی سدا ست پر رہی۔ کیا ستیہ پد پراپت
جس نے اسکو دکھ دیا۔ وہ ہوگیا سماپت

اتنے پر بھی رام کو۔ ہوا نہ اُن کا گیان
آئیں جب وہ سامنے۔ کر ڈالا اپمان

بانر منڈل سے بھرا ہوا
رن کی جے کا دربار تھا وہ
لاکھوں جیون کے سنمکھ میں
ست پرچے کا دربار تھا وہ
وا نرنگ نیسم دیا نہیں آسن
اُس سری کو جب سری رگھوپتی نے
تب لکشمن کو کچھ آگیہ دی
اُس ستونتی کی ست متی نے
دیور کچھ پرچے دینا ہے
اس لیے اگنی تیار کرو
تم آگیاکاری کے بھرا تا ہو
بھائی پر کچھ اُپکار کرو
آگیا کے ہوتے ہوتے ہی
اُس جگہ اگنی اُتپنہ ہوئی
نبھ چمبن والی لپٹوں سے
وہ ست پاوک سمپنہ ہوئی
تب بولیں سیا۔ سوامی کو تج
کلپنہ اور یدی آئی ہو
ان آنکھوں نے یدی انھیں چھوڑ
دوجے پر درسٹی اُٹھائی ہو
جاگرتی تو کیا سپنے میں بھی
یدی پربھو کی یاد نہ رکھی ہو
تو ماں جوالے۔ میرا یہ تن
بس ابھی راکھ کی ڈھیری ہو
یدی سچی پت ورتا ہوں تو
اگر کے ماتو گواہی دو
سیتا کو اپنے ساتھ ساتھ
لاکر کے ماتو گواہی دو
یہ کہہ جیون کو دمیں پاوک میں
تیوں نبھ منڈل بھی دہل اُٹھا
اُس ست کا پرچے دینے کو
خود اگنی لوک بھی مچل اُٹھا
پاوک کی لپٹوں کے بھیتر
ایک شکتی روپ اُتپنہ ہوا
پھر دھیرے دھیرے وہی روپ
سیتا سمیت سمپنہ ہوا

ارپن کر ان کو کہا۔ تیاگو گھر نت وچار
نشکلنکنی ہے ستی۔ کرو اسے سویکار

بھرم بھید دناشک مایا کا
جب جوالا روپ ولین ہوا
تب سیتا پتی کے بائیں انگ
سیتا سروپ آسین ہوا

پرتھوی تل نبھ منڈل سارا ستونتی کی جے بول اٹھا
ذرہ ذرہ پتہ پتہ ماں جانکی کی جے بول اٹھا
وہ جے سہت جب اودھ میں پہنچے رگھو کل راج
گرو وشسٹھ دوارہ ملا۔ اودھ پوری کا تاج
کہنا یہ ہے جس کے ست پر سری پورن تنے کی ساکشی تھی
جس کے نرمل آچرنوں کی دی اگنی نے سویم گواہی تھی
راجا ہو کر اس رگھوور نے اس کو ہی بن بھجوایا ہے
مانگلک اوستھا میں اس کی یہ نیائی پن دکھلایا ہے
جن سے ایسا یوگیتا پورن ہوا ہے کام
اسی اودھ میں ہوئے ہیں وسے رگھوونشی رام
نام سُنا ہے آپ کا بھی بس ہم نے رام
آپ ہی ہیں یدی رام وہ تو لیجئے پرنام"
یہ کہکر دُنیائیں اپنی کر بند تھے دونوں گایک
"اتی الم" سنا کر چلنے کو تیار ہوئے دونوں گایک
گیلی اور بھیجی آنکھوں سے جب دیکھ رہے تھے سبھی انھیں
تب گدگد سورسے پربھو بولے "ٹھہرو او رو کو ابھی انہیں"
سادھو بالکوں نے کہا۔ بس اب رہئے مون
آتے جاتے میگھ کو۔ روک سکا ہے کون؟
ہم رمتے ہوئے تپسوی ہیں زیادہ نہ کہیں بھرماتے ہیں
جب تک جی چاہا جمے رہے اب دل اچٹا تو جاتے ہیں
ٹھہرانے اور رہنے کے الفاظ انھیں پہ سجتے ہیں
ہیشہ ور جو کہ گوئے ہیں زر پہ جو ہنر بیچتے ہیں:

روکے سے رُکتی نہیں۔ جیون گنگا کی دھار
تیوں ہی تتکشن چلدیے۔ دولوں سادھوکمار
چیتر لکھا سا رہ گیا۔ وہ سارا دربار
سُنی سبھوں نے دوار پر۔ پھر ایسی جھنکار

## گانا

رگھوکل کی شکتی تمہیں تو ہو۔ ہے سیتے شکتی پرنام تمھیں
ساکشات سرتی سمرتی تمھیں تو ہو ہے سیتے شکتی پرنام تمھیں
اس پرتھوی تل کی ہریالی۔ اُس نبھ منڈل کی اجیالی
دونوں کی پرکرتی تمھیں تو ہو۔ ہے سیتے شکتی پرنام تمھیں
تینوں دنیا جس ورسٹی میں ہیں۔ چھ دھون جس پرکٹی میں ہیں
وہ مورتی وہ سوستی تمہیں تو ہو۔ ہے سیتے شکتی پرنام تمھیں
ست کا جس میں بھنڈار سدا۔ جے کا جس میں آگار سدا
وہ وسترتی دپتی تمھیں تو ہو۔ ہے سیتے شکتی پرنام تمھیں
سب بھانتی تمھیں سکھ کرنی ہو۔ موہن کی جیون جننی ہو
متی گتی اور رستی تمھیں تو ہو ہے سیتے شکتی پرنام تمھیں۔

………✕………

# مہاتما گاندھی

(اُردو حروف میں)

مصنفہ جناب "قمرؔ" صاحب جلال آبادی

---

حضرت "قمرؔ" جلال آبادی کا نام اردو شاعری کی دنیا میں دور دور تک مشہور ہو چکا ہے۔ اُن کے کلام میں خوب چمک اور کسک رہتی ہے۔ مہاتما گاندھی کی پاک اور ہر دل عزیز زندگی کے حالات کو اردو نظم میں سلسلہ وار لکھ کر "قمرؔ" صاحب نے اوپر دیے گئے عنوان سے ایک کتاب کی صورت میں شائع کیا ہے۔ جن اشخاص نے "قمرؔ" صاحب کے گانے فلموں میں سُنے ہیں وہ آسانی سے اندازہ لگا سکتے ہیں "قمرؔ" صاحب کی قلم کیا چیز ہے۔

اس کتاب کی صرف تھوڑی کاپیاں آئی ہیں۔ زیادہ مل ہی نہیں سکیں۔ ہمارے یہاں سے بھی یہ کتابیں ہاتھوں ہاتھ نکل رہی ہیں۔

لہذا آرڈر جلد ہی مرحمت فرمائیے۔ قیمت [illegible]

پتہ :-

## سری رادھے شیام پستکالیہ بریلی

# نقلی کتابوں سے بچیے

ہماری رامائن اور ہمارے ناٹکوں کا کافی پرچار دیکھکر لوگوں نے اسی رنگ روپ کی نقلی کتابیں چھاپ چھاپ کر پرکاشت کر دی ہیں۔ نقالوں کی کئی برس کی کوشش کا نتیجہ یہ ہے کہ بازار میں نقلی کتابوں کی بھرمار ہے۔ یہ نقلی کتابیں ہیں بکنے کو دی جاتی ہیں۔ جنھیں بک سیلر ۱ یا ۲ یا ۳ میں بیچکر فائدہ اٹھاتے ہیں اور اس پرکار گراہک کو دھوکا دیا جاتا ہے گراہک جب ایسی کتاب کو گھر لے کر جاتا ہے تو پچھتاتا ہے گراہک کو اسی دھوکہ بازی سے بچنے کے لیے اب ہم اپنی ہر ایک کتاب کے اوپر پنڈت جی کی تصویر دینے لگے ہیں جیسی کہ اس کتاب پر آپ دیکھ رہے ہیں۔ اب آئندہ سے آپ دھوکا نہ کھائیگا۔

## دھیان رہے

جن کتابوں پر رادھے شیام، یا رادھے شیام وششٹھ، یا طرز رادھے شیام چھپا رہتا ہے وہ ہمارے یہاں کی نہیں ہیں۔ ہمارے یہاں کی کتابوں پر پنڈت جی کے دستخط ہیں۔ انھیں پہچان لیجیے

نیاز کیش
مینیجر شری رادھے شیام پستکالیہ بریلی

# لُوکُش کی ویرتا

اُتر رام چرت نمبر ۳



—(سمپادک)—

نیپال گورنمنٹ سے کتھا واچس پتی کا خطاب پائے ہوئے

کیرتن کلاندھی۔ کاویہ کلابھوشن شری ہری کتھا وشارد کوی رتن

राधेश्याम कथावाचक

پرکاشک شری رادھے شیام پستکالیہ بریلی

# شری رام کتھا
کا
## پچھلا بھاگ

# اُتر رام چرت

تیسرا کھنڈ

# کش
# لو
کی
# ویرتا

سمپادک
پنڈت رادھے شیام کتھا واچک
بریلی

لیکھک
پنڈت مدن موہن لال شرما
بریلی

قیمت ۱۴ نئے پیسے

پرکاشک

**شری رادھے شیام پستکالیہ بریلی**

۱۹۶۲ء

پرنٹر ۔ رام نرائن پاٹھک
شری رادھے شیام پریس بریلی
پانچویں بار ایک ہزار
۱۹۶۲ء

# وکتویہ

## واچک ورند!

موہن بھیّا کی تیسری پستک بھی بانچئے۔ شیگھر ہی وے اس کتھا بھاگ کی چوتھی اور انتم پستک "ستونتی سیتا کی وجے" بھی لکھ کر آپ کی سیوا میں رکھنے والے ہیں۔

جس پرکار اُن کی پہلی پستک "سیتا بنواس" اور دوسری پستک "رام اشومیدھ" کو اپنا کر آپ نے اُدارتا دِکھلائی ہے۔ اسی پرکار اسے بھی اپنا کر اُدارتا دکھائیے اور اُن کے اُتساہ کو بڑھائیے۔

سبھل بچاری کا بھی ہے شو ڈش اچار
اِشٹ دیوتا جب کریں سہت اسے سوئیکار

رادھا اشٹمی
سمت ۱۹۹۲

رادھے شیام




بِھنوا کو کر میں لے کر سرکار اب نہ آنا
پرتھوی کو لال کرنے زنہار اب نہ آنا
وِش بھال کے مرن سے سنسار کو ملا کیا؟
نشور شریر ودھنے ۔ کرتار اب نہ آنا
دھرنی اودھ پوری کی ۔ کہتی ہے آج رو کر
اُجڑے ہوئے محل میں ۔ اِس بار اب نہ آنا
آئے پرکاش کرنے ۔ پر ساتھ لے گئے وہ
ایسی جھلک دکھانے بیکار اب نہ آنا
آنا تو سروِدا کو رہنا یہاں پہ موہن
ورنہ بدل بدل کر آکار اب نہ آنا

اوم




جگ وجئی شتر دھن نے لیے شترو سب جیت
گونج اُٹھا برھمانڈ میں۔ رام وجے کا گیت
اس پرکار سنسار سے۔ بیٹا باپ کا بھار
بال وجے کا رہ گیا۔ باقی آپ سنہار

لیلا مے کی اچھا ہی سے لیلا ہوئی یہ تو بن میں
ارتھات یگیہ والا گھوڑا آ پہنچا شانتی نکتین میں
بن دیوی کے بل ویر ویرانے جب گھوڑا اسجا ہوا دیکھا
ساتھ ہی شیش پہ گھوکل کا بل پورش لکھا ہوا دیکھا
سوچا "اس کا واپس جانا ویر تو لجانے والا ہے
اپنا، گرو کا بن دیوی کا ایمان گرانے والا ہے
اس لیے اُچت ہے نج بل کی خود پرتھم پریکشا لے لیں ہم
کھیل ہی کھیل میں رگھوکل کو دن کا آنند دے دیں ہم"
یہی سوچ کر آشو کو۔ پکڑ لیا تت کال
بھیا دھاری کرودنے۔ دھنوا لیا سنبھال
اُن بن وجئی ہر دیوں میں اب برھمانڈ وجے کا ساہس تھا
اُتساہ بے ویر بالکوں کے نیو چھاور سو کم ویر رس تھا

ہٹ کشیر سے سینچے ہوئے بال — اس سمے وِیال کے بال ہوئے
لالوں سے لاج بھرے لوچن — روی کے منڈل سم لال ہوئے
ٹنکور دھنش کے ہوتے ہی — ترکش کے تیر کڑک اُٹھے
بھڑکا وہ آشو رام دل کا — دل کے دل چلے دھڑک اُٹھے
رگھو ور کی جے، کے اُتّر میں — گرو ور کی جے۔ گونجی بن میں
ویروں کے شستروں سے پہلے — بچوں کے تیر چلے رن میں

آ رلو کی جب اسطرح۔ بن میں رن کی بات
آگے بڑھ کر آ گئے۔ سومِتر شترگھن بھرات
دیکھا دو منی بالکے۔ تیجوان بلوان
کھڑے ایک ترو کے تلے۔ تانے تیر کمان

سنکٹ یگیہ کا گھوڑا ابھی — بندھا رہا پیڑ کی جڑ سے تھا
رکھشا کے ہت اس گھوڑے کی — وہ جوڑا کھڑا اکڑے تھا
تب کہا شترگھن نے ہنس کر — "نادانوں یہ کیا کرتے ہو؟
ہو ابھی تلک ادھ کھلے پشپ — کیوں جھونک میں آ کر مرتے ہو؟
کومل کمنیہ کمل ہو کر — ربت سے آنکھ ملاتے ہو
تنکے کی طرح تیر اپنے — رگھو کل کے لیے دکھاتے ہو
چھپ جاؤ ماں کی گودی میں — رن میں کیا کام تمھارا ہے؟
اس جگہ نہ دھار دودھ کی ہے — یاں تو کھانڈے کی دھار ہے
جس نے کھر دوشن ترشرا اور — جیسے وہ سہسر کھل مارے ہیں
وش کندھ، بالی، وراد، سدرش — بے گنتی ویر سنگھارے ہیں
جس کو سارے جگ کے واسی — اپنا سرتاج مانتے ہیں
اس رامچندر کی سینا سے — بچے سنگرام ٹھانتے ہیں

کو بولے "ورد! دلی اور نہ گائیں آپ
رام اور رگھو ونش کا ہے جگ ودت پرتاپ

گھنش بھیا، وہی رام ہیں یہ سب خوش ہیں جن کے شاسن میں
جن کی سادھوی پتنی سیتا ماری پھرتی ہیں بن بن میں
جن کے ریپوسودن بھائی نے رگھوکل کا مان بڑھایا ہے
کُوبر پر کبڑی داسی کے اپنا پورکھ دکھلایا ہے"

وا کیہ وینگ نے کر دیا۔ سو بانوں کا کام
ویتھت ہو گئے شتر دھن۔ چھیڑ دیا سنگرام
چھن بھر میں ہونے لگی۔ تیروں کی بوچھار
نبھ پرتھوی مکمپت ہوئے۔ دیا ہی مار امار
اگنت ویروں نے لیا۔ جب بچوں کو گھیر
تب لو نے نو میں کیا۔ کچھ ایسا ہیر پھیر
'رام رام' کہتا ہوا۔ چلا رام دل بھاگ
ریپوسودن اس بات سے ہوئے اور بھی آگ

سوچا، جگ وجیئی سینا کا اس طرح بھاگنا لجا ہے
بچوں سے رگھوکل کا دبنا سچ مچ کلنک کا ٹیکا ہے
پر بچے یہ بچے کیا ہیں بے جوڑ دلیر جہاں کے ہیں
شاید برہما نے برہم بار سر جے یہ بچے بانکے ہیں"

کہا پرکٹ تب سین سے۔ کھلا رہے کیوں کھیل؟
سمے ویرتھ جا رہا ہے۔ اچھی نہیں جھمیل

مانا گو دو رج اور بچوں پر ہتھیار نہ ویر اٹھاتے ہیں
کارن۔ زیادہ تر یہ تینوں نربل ہی پائے جاتے ہیں
پر یہاں نہیں وہ شنکا ہے یہ تو خود سر پر چڑھتے ہیں
چھنیئے بھی ہسا دے جاتے جب تن کے اوپر چڑھتے ہیں

اسی لیے سب ہر دے کا سنشے کر دو دور
مدو الے بالکوں کا۔ مد کر ڈالو چور

# گانا

دل میں اپنے شنکا نہ لاؤ
راج کے کاج کو بھول نہ جاؤ
مذ شو نرت کا چاہے بہہ جائے
پیچھے نہ ہٹو . باندھ لو
دیکھنا ویرو. وجے آن نہ جانے پائے
رام رگھو ونش کا ابھمان نہ جانے پائے
کل تلک، تم نے وجے پراپت کی ہر نگر میں
آج اس بن میں بھی وہ شان نہ جانے پائے
پکڑو، جکڑو . ویرو لگاؤ ... دھاؤ

کش بولے "کایر کبھی ہوئے نہیں بلوان
جھگڑ کیا دکھلائیں گے۔ رن میں اپنی شان

| | |
|---|---|
| اس وراک چیتر تا سے صاحب | یدھ استھل جیت نہ پاؤ گے |
| منہ زوری کا بدلہ یہ ہے | بچوں سے منہ کی کھاؤ گے |
| وجیئی سینا کابل سا ہس | رن بھی پر کٹ کر ڈالیگی |
| ان مٹھوں میں کتنا گھی ہے | یہ رتی پر کٹ کر ڈالیگی |
| بالوں کی ورشا کے آگے | یہ کچے گھر بہہ جائیں گے |
| بنہ منڈل جیسے ڈل ڈول | پرتھوی پر پڑے دکھائیں گے |
| ٹنکور دھنش گھن کی سنکر | سب شان دھری رہجائیگی |
| تو دھاین کی سوکھی مٹی | پانی ہو کر بہہ جائے گی |

جس راجا کے راج میں رہے ادھرم انیت
سو کلپوں تک بھی۔ نہیں ہوتی اسکی جیت
ہے اشوبہ کھشکوشمن کرو ہم تم سے دل کی کہتے ہیں
جو بھی جتنی بھی کہتے ہیں بس اچی سچی کہتے ہیں
گھوڑے کو بل سے لیجائے جو رگھو ونشی کہلاتا ہے
ورنہ کوشل پور جانے کو یہ رستہ سیدھا جاتا ہے"
کہا شترگھن نے " ارے ناداں او! ہو نوں
رگھونشی کے سامنے۔ رن میں ٹھہرا کون؟
گر منڈل جو ور ہوگا پرتھوی تھر تھر کمپائیگی
جس سمے ویر رگھو ونشی کی وہ جیتی کمان کھنچ جائیگی
بانوں کی وہ ورشا ہوگی سب جگ جل مے ہو جائیگا
بل تم دونوں دریاؤں کا ساگر میں لے ہو جائیگا
اسی لیے شوبھا نہیں دیتا یہ اتپات
چھوٹے منھ سے کر رہے بہت بڑی تم بات"
لو بولے " بالک سدا کرتے ہیں اتپات
لیکن تم بن کر بڑے۔ کرتے چھوٹی بات"
گرج اُٹھے شری شترگھن سنکر یہ پرتواد
بولے " اس ابھمان کا۔ ابھی چکھوگے سواد
اب تک اس من موہن مکھ پہ کرودھ بڑھ کر رہ جاتا تھا
کچھ عجب اوستھا تھی میری شتر چڑھ چڑھ کر رہ جاتا تھا
لیکن اب اتنی گستاخی شترگھن نہیں سہہ سکتا ہے
چھپے چڑ وٹوں کے سنکر کب باز رہ سکتا ہے"
اتنا کہہ کر دھنش کو۔ دی اپنے ٹنکور
پھر کچھ تیور تان کر چھوڑا شر اس اور

آتے دیکھا جس سے ایک بھیانک تیر
کُش نے مُسکاتے ہوئے دیا مدھیہ سے چیر

بانوں پر بان چھوڑتے تھے    رپُوسودن اب ادھرتا سے
بیکار اُنھیں کُش کرتے تھے    پہلے کی طرح ویرتا سے
اس طرح بلی لو پر لشکر    جب اپنے شستر چلاتا تھا
تب پرہل پر جھنجھن کے سمان    لو کا بل اُنھیں اُڑاتا تھا

اس پرکار لو نے کیا۔ ویاکل کٹک تمام
اُدھر تھک گئے شترگھن کُش سے کر سنگرام
تب کُش یہ کہنے لگے "بہت کر چکے وار
اب بالک کا بھی ذرا۔ کرے سہن پرہار"

اس گرجن کے ساتھ ہی ساتھ    بادل سا چھایا رن پر
بجلی کے کوندھے کے سمان    چمکا ایک بان شترگھن پر
بس ایک تیر ہی سے چھن میں    شترگھن وِکل اچیت ہوئے
وہ تیر سپرد سے لگ چرن پڑا    یہ ترت مورچھاونت ہوئے

سینا میں اب بچ گیا۔ وُندا ور کُہرام
ویر بالکوں نے تبھی۔ بند کیا سنگرام

کچھ مکھیہ سینکوں نے رتھ پر    پوڑھایا شری رپُوسودن کو
رگھوور کی آنکھوں کے آگے    پہنچایا شری رپُوسودن کو
کوشل کی بھری سبھا میں جب    شترگھن مورچھاہین ہوئے
لونا سُر کے ودھ کرنے کا    مٹ گیا گرو اتی دین ہوئے

راگھو بولے "شترگھن۔ کہو چھوڑ سنتاپ
کون بنا ہے کال کا۔ کون آپ ہی آپ؟"
کہا شترگھن نے۔ "پربھو ہیں دو بانکے بال
کال کو جن کا بیئے۔ ایسے وے وکرال

کہنے کو تو بنواسی ہیں  لیکن بنوان بلا کے ہیں
ہیں چھوٹے چھوٹے بان مگر  وے چھوٹے بان بلا کے ہیں
مکھ منڈل پر وہ آبھا ہے  رن میں پرکاش ہو جاتا ہے
بیری ودھ کرنے بڑھتا ہے  پر بیر ناش ہو جاتا ہے
لڑنے سے پہلے ہی اُن سے  طبیعت ایسی لڑ جاتی ہے
جیتنا ہار دکھلاتا ہے  ہارنا جیت دکھلاتی ہے
شترودھن، شتروھن دیتا ہے  یہ بات جہاں جانتا ہے
لیکن کیا جانے کون ہیں وہ  دل جن سے ہار مانتا ہے
لونا سر ودھ پر آتا ہے  بچوں سے ہار کراتا ہے
لیلا ہے تیری لیلا سے  شتروھن بڑا گھبراتا ہے"

مند مند مسکان سے۔ سُنے سب سماچار
تب بولے رگھوکل تلک "چھوڑو سوچ وچار

چھوٹا سومتر رن استھل سے  یدی ہو ر جھٹ ہو کر آئے گا
تو پھر سومتر بڑا جا کے  چھوٹے کی شان بچائے گا
لکشمن، لنکا کے ان منی  یودھا تم نے سنگھارے ہیں
تم سے بل شالی کے آگے  یہ بچے کیا بیچارے ہیں
پر ایک بات یہ دھیان رہے  وودھ کہیں نہ کرانا بھائی
ایسے بل شالی بچوں کو  بندی کرکے لانا بھائی
کپ سندھایت کو انگد کو  رکھشا ہت لے جاؤ لکشمن
بھائی کے سبھی کام سادھے  یہ کام بھی کر آؤ لکشمن"

اس پر کار کہکر بھیجی۔ مون ہوئے رگھو راے
شیش نوا سادر سبھی۔ چلے لکھن ہرشائے

وگیا کی کیول دیری تھی  سینا سج کر تیار ہوئی
رشی منڈل سے تم منڈل سے  رگھوکل کی جے جے کار ہوئی

اس سُندر سینا میں لکشمن اس پرکار شوبھا پاتے ہیں
جس طرح پورنما کے نشی پتی اُڈگن کے مدھیہ سہاتے ہیں
چلے جبھی یہ سب بلی سبھٹ ایک سے ایک
رستے میں ہونے لگے اشگن شگن انیک
جب وہاں سامنے آئے تھے مرگ مالا بھی آجاتی تھی
ہوتی تھی چھینک تبھی سنمکھ پشیا مالا بھی دکھائی دیتی
لڑتے بھڑتے آگے جب بلاؤ تو گیدڑ بھی آجاتے تھے
دو گھٹ خالی آجاتے تھے دو بھرے ہوئے بھی آتے تھے
اس پرکار سے مارگ میں شگن دکھائیں
سیتا پتی کے دھیان میں مگن لکشمن جائیں
کپی پتی انگد آدسب تھے نہ ذرا خاموش
ویر گان سے سین میں بڑھا رہے تھے جوش

# گانا

راج بھگتو چلو کرتو یہ چکانا ہوگا
آج وہ روز ہے دنیا کو ہلانا ہوگا
یدھ ویدی پہ بلی پران کی دینی ہوگی
تب امر ہو کے وجے گیت سنانا ہوگا
ہر وفادار کا جو دھرم ہوا کرتا ہے
دھرم ویرو اسے اس وقت دکھانا ہوگا
شیش کو مانگتا ہے آج ہمارا راجہ
مال جس کا ہے اسے دینا دلانا ہوگا
دستر ہینا ہے اتر جائیگا ڈر کیا موہن!
کال کو جیت کے ہی رام کو پانا ہوگا

ادھر آرہے ہیں سین کے ساتھ لکشمن بھرات
اُدھر ویر لو نے کہی کش سے ایسی بات

ہے کش بھیا چتنا پہ ہو کھشت گن سے ویوم چھا رہا ہے
شاید یہ شانت و نشچل اب سُر سنچل بنا جا رہا ہے
اُس اور دیکھو لو یہ بیری دل آتا ہے اشو پکڑے لے کر
بن دیوی کو کر کے پرنام سنّت ہو جاؤ لڑنے کو

## گانا

جے بھکتی روپ بن دیوی ماں جے مکتی روپ بن دیوی ماں
جے شکتی روپ بن دیوی ماں جے مکتی روپ بن دیوی ماں
بچوں کا منگل کرتی ہو سب آدھی ویادھی کو ہرتی ہو
ہو ویر ہردے کی تنتری ماں جے شکتی روپ بن دیوی ماں
اشیرواد سے جننی کے ہو جاتے دُرجن جن نیکے
ہے بڑی اسی سے پڑتی ماں جے شکتی روپ بن دیوی ماں
تینوں کے بھیتر ورتی ہیں موہن کی ساری سرشٹی ہیں
جے کارنی ماں بھے ہاری ماں جے شکتی روپ بن دیوی ماں

. . . . . . . . . .

جننی کا کر کے سمرن دودھی ودت چلی پکار
ویریا سے لگے ہو گئے اَتُل شکتی بھنڈار
اسی سمے سینا سہت آپہنچے یہی راج
بولے "ہے منی بالکو! سنبھلو رن میں آج
اچھا تو یہ ہے دھنش بان دھرتی پر دھر دو سائی میں
سنگ لو دیکھ کے ڈرتا ہے آجائے گا بزمیح کلائی میں
لنکا وجیتی دل کے آگے مت یہ پرتنچائیں پھیر دو
جاؤ رشیوں کی کٹیوں میں تلسی کی مالائیں پھیرو

کُش بولے "کیا تمھیں ہو۔ وانر یتی سگریو
بھاگیہ ہمارے کھل گئے۔ دیکھے بل کے سیو

بھیجے کھائے بال نے تم سے ہی | گر یہ چھوٹیرا اپنا یا تھا
وہ سر دے مبارک ہے | جس سے اُس بودھا کو مروایا تھا
وانرادھیش بیچ تم نے | دنیا میں سوئیش کمایا ہے
جس نے بھائی کا بدن کیا | اس بیری کو اپنایا ہے
ہے دھرم ویرہے دھرم رتن | تم نے شُدھرم نبھی پالا ہے
برسوں جو ماتا بنی رہی | اُس کو اب گھر میں ڈالا ہے"

دا کیہ نہیں یہ چھوٹ رہے تھے زہریلے تیر
بندھ دیا سگریو کا چھن میں سکل شریر

بولے "بس بس منھ بند کرو | کیوں وش ٹپکائے جاتے ہو
مٹی کے ڈھیلے ہو کر تم | گر شکھروں سے ٹکراتے ہو"
اب کہہ کر کُش کے اوپر | دوڑے سگریو مٹانے کو
دھاتا ہے راہو دوا کر یہ | جس طرح گراس کر جانے کو
لیکن رستے ہی میں کُش نے | سمپورن ویرتا ہر ڈالی
بانوں سے نیتوں کے آگے | بس چکا چوندھ سی کر ڈالی
لڑتے لڑتے سگریو تھکے | یہ بالک کا تن چھوا نہیں
کُش ویسے ہی مسکاتے تھے | مانو اب تک کچھ ہوا نہیں

بول اُٹھے "کُش۔ کر چکے تم پورا ارمان
اب بچّوں کا بان بھی۔ سو یکاریں شریمان"

جیسے ہی کُش کے دھنو سے | چھوٹا سا شر کش کا پہنچا
سگریو مور چھا ونت ہوئے | ماتھا گھوما۔ کانپا پہنچا
انگد دوڑا جیوں ہی اس نے | کپی پت کو گرجاتے دیکھا
آگیا اُبال نیتروں میں | جب لو کو مُسکاتے دیکھا

بادل کی نائیں گرج ترج بولے "بچے کیوں ہنستا ہے؟
ایسا ہوتا ہی آیا ہے دو لڑتے ہیں ایک گرتا ہے
راجہ کے گرنے کا بدلہ انگد یوراج چکائے گا
ہوسا ودھان ہلنے والے یہ ناہر تجھے رُلائے گا"

لو بولے کیوں ویرتھ ہی ۔ بکتا او واچال
ناہر تو کب سے ہوا ۔ وِدِت ہیں سب حال

جب سے پتو گھاتی کے پگ میں یہ اپنا شیش جھکایا ہے
تب سے ہی کیا اس دنیا میں ناہر پن تو نے پایا ہے؟
اچھا ناہر جی گھر جاؤ کیوں پران گنوانے آئے ہو؟
یہ راون کا دربار نہیں جو پیر جمانے آئے ہو"

کیسے سہہ سکتا بھلا ۔ بالی تنے یہ بین؟
بال بھاسکر کی طرح اُرن ہو گئے نین

گمبھیر گرج کے ساتھ ساتھ بس گدا اچھال دی بچوں پہ
لیکن سب نے دیکھا وہ تھی کُش کے بانوں کی نوکوں پہ
اتنے میں لو نے شر چھوڑا جس سے سر گھوما انگد کا
پرتھوی پہ گر تو گیا کنتو ساہس وہ ہی تھا انگد کا

دیکھی جب نج ساتھیوں کی ۔ سب دِشن سے ہار
لکشمن تتکشن ہو گئے ۔ لڑنے کو تیار

بولے "سکمار و دھنیہ تمہیں سچ مچ اَدبھت بل پایا ہے
کُشل نند ھاکے گر دیلوں کو رن میں نیچا دکھلایا ہے
لیکن رگھوور کو ۔ رگھوکل کو برہما بھی ہرا نہیں سکتا
ساگر کتنا ہی بڑھے مگر سورج کو ڈوبا نہیں سکتا
اس لیے اشو کو لوٹا دو تم سے رن کرنا ٹھیک نہیں
ایشور بھگتوں کو مایا کا آواہن کرنا ٹھیک نہیں

کش بولے" یہ ٹھیک ہے، کہتے جو شترگھن
کنتو ہماری بھی وِنے سُنیے دھر کر دھیان

ایشور بھکتوں کا یہ دھرم کرم — ایشور کی بھکتی کرنا ہے
پھر ایشور کے بھکتوں ہی کی — اِس جگ میں ورِدّھی کرنا ہے
ایشور بھکتوں کی ورِدّھی کو — دھرمی راجیہ آوشیک ہے
سنگیت جمانے کی خاطر — سندر باجہ آوشیک ہے
ہم خوب جانتے ہیں لوک پت — رعیت کا پالن ہارا ہے
لیکن وہ ترِبھون وِجیی تو — ناری کے دوارا ہارا ہے
سیتا سادھوی کے کشٹوں نے — کر دیا نشٹ اس کے بل کو
اب نہیں بڑائی جگ دیتا — لنکا کشکندھا کوشل کو
اِس لیے جگت کا دھرم ہوا — اس سے سنگھاسن لے لینا
جو یوگیہ ہو شاسن کے — اِس کو ہی شاسن دے دینا
اس روز سبھا میں ہم نے جب — تیری سیتا چرت سنایا تھا
تب بھی وہ نج کرنی سن کر — سمکھ نہ ذرا شرمایا تھا
اتیو دیش کے ناطے سے — ہم کو یہ دھرم چکانا ہے
اُس مد سے بھرے مہی پت کا — مد سب وہ دھوَنس کرانا ہے"

لکشمن بولے" ہیں انھیں ہو وہ چتر سجان
اُتر گئے تھے دھیان سے۔ سکے نہ ہم پہچان"
لو بولے" اب یُدھ میں پہچانو گے اور
بس اب باتوں کی جگہ دھنوا کو دو ٹھور

اچھا ہاں اتنا بتلا دو — لکشمن کب لڑنے آئیں گے؟
وے بدلہ بن میں سیتا کو — پہنچانے کا کب پائیں گے؟
ابلا کے ناک کان کاٹے — یودھا اور دھرم دان بنکر
وہ پاپ چاہتا ہے بدلہ — لو کش کا دھنش بان بنکر

اپنا یہ بچے گیت سکھ۔ بولے لکشمن بین
"ویر بالکو یہ بچن۔ کرتے ہیں بے چین

لکشمن ہی اب بھی بڑا وچت — چت کو اس کے سنتوش نہیں
پھر وہ ایک آگیاکاری ہے — اس بیچارے کو دوش نہیں
جو اپنے بھائی کی خاطر — اپنا سر وسو گنواتا ہے
وہ فرض ادائی کے کارن — الزاموں سے بچ جاتا ہے"

کش بولے۔" اس بات میں بھول ہے آپ
دھرم کہاں یہ تو ہوا۔ ایک بھینکر پاپ

جو کسی طرح بھی ستیہ مارگ — تج کر کمارگ پر جاتا ہے
پرش ہو کر بھی بدھی پر — اپنی تلوار چلاتا ہے
اندھا شردھالو وہی تو ہے — وہ ہی گیانی اگیانی ہے
ہے ہنس مگر یہ بودھ نہیں — کیا دودھ اور کیا پانی ہے
اچھا یہ باتیں جانے دو — اب یدھ دھرم کی بات کرو
یا تو واپس گھر کو جاؤ — یا آؤ رن کی بات کرو"
لکشمن بولے "چھتری کی برتی — ایسا کٹو واکیہ نہ اچھا ہے
چھتری تو بھرنے کے بدلے — رن میں کٹ جانا سیکھا ہے
بچو! اب تک جو پردہ تھا — اب اسے ہٹائے دیتا ہوں
میں ہی لکشمن ہوں کہتا ہوں — یہ ابھی بتلائے دیتا ہوں
جس نے گھنا و سنگھارا ہے — اس کو تم بھیرو سمجھے ہو
ٹھیرو ان بانوں سے بندھ کر — چھن میں یم لوک پہنچتے ہو"

اب کیا تھا دونوں طرف کھینچے دھنش اور بان
چھن بھر میں ہونے لگا۔ یدھ گھور گھمسان

لکشمن جس سے اگنی ستر سے — سر و ترا اگنی پھیلاتے تھے
کش بھی بان سے جل برسا — تتکشن ہی اسے بجھاتے تھے

پھر لکشمن اپنا بان چھوڑ | جب جل کو گھی سا کرتے تھے
کُش تبھی بان سے ریتیکے | گھی کو مٹی سا کرتے تھے

دھیرے دھیرے بڑھ چلا۔ ویگیانک سنگرام
گھٹا کبھی چھائی ادھر۔ اُدھر کھل گئی گھام

بانوں ہی بانوں کے دوارا | نانا پرکار کے جوہر آئے
بانوں ہی بانوں کے دوارا | سب نشٹ ہوئے سب بلگائے
مایا کی سینائیں بن کر | لڑتی تھیں مرتی جاتی تھیں
دھوکے کی شکلیں دھائی تھیں | ملتی تھیں ملتی جاتی تھیں

جب ویگیانک یدھ کا ہونے آیا انت
منتر شکتیوں کی بنی۔ وہ رن بھومی ترنت

اُچاٹن۔ مارن۔ وشی کرن | سموہن آدی تنتر آئے
ان منتروں نے ان منتروں نے | کتنے ہی کوتک دکھلائے
لڑتے تھے کبھی پرکٹ ہوکر | اور کبھی گپت ہوجاتے تھے
نانا پرکار کی لیلا سے | دیوتا دیو دکھلاتے تھے

لکشمن دوارا وتیت جب۔ دیکھے دونوں لال
گپت روپ سے گرو نے پھینکا مایا جال

سینا کا آدھا دل اب تو | اپنے ہی کو کُش جان گیا
آدھا ایسے بھرم میں آیا | لکشمن جی کو لو مان گیا
کچھ تو اپنے ہی ہاتھوں سے | اپنی گردنیں اُتار اُٹھے
کچھ اپنے ہی شستروں دوارا | لکشمن جی پر کر وار اُٹھے

لکشمن گھبرائے تبھی۔ دیکھا ایسا حال
رامچندر رگھوراج کا۔ دھیان کیا تت کال
جیوں ہی لکشمن نے دھرا۔ رگھورائی کا دھیان
گرو نے واپس لے لیا۔ اپنا مایا دان

مایا کی مایا مٹتے ہی　　ساری سینا کو گیان ہوا
اُرملا ناتھ کو بھی اپنی　　بیتی باتوں کا دھیان ہوا
پر سینا ایسی گھبرائی　　جم سکی نہیں سمر استھل میں
بھاگی کوشل کی جانب کو　　تھم سکی نہیں سمر استھل میں
لکشمن نے دیکھا جبھی سینا کا یہ حال
تیور ترچھے تن گئے۔ نیتر ہو گئے لال
جانکی جان کی جیون کا　　پھر دھیان کیا شری لکشمن نے
شارنگ شکتی بھر کھینچا　　پھر شر چھوڑ دیا شری لکشمن نے
وہ تیر بجر سا جبھی لگا　　کُش گرے مورچھا کھا کر کے
ستو رسا منے سمر کرنے　　ڈٹ گیا سہودر آ کر کے
آتے ہی لو نے کیا۔ شر کا پربل پرہار
ساری سینا میں مچا تب ایک ہا ہا کار
لکشمن نے دیکھا جبھی یہ پرہار اُدنڈ
اپنے شر سے کر دیے۔ لو شر کے دو کھنڈ
کُش جاگے دیکھا ہوئے۔ لو شر کے دو کھنڈ
یدھ رن کرودھ میں پرلے سا چھوڑا بان پرچنڈ
سا ایک لکشمن کے لگا۔ ہردے مدھیہ وہ جائے
آئی میٹھی نیند سی۔ گرے مورچھا کھائے
سینا میں بھر ہو گیا۔ ایک پربل کہرام
تبھی بند بھر کر دیا۔ بچوں نے سنگرام
کچھ لکشمن اتیادی کی۔ کرنے لگے سنبھال
کچھ سینک پہنچے اودھ۔ جائے سنایا حال
بھرا ہوا تھا جس سمے۔ کوشل کا دربار
تبھی چوٹیلے ویر گن۔ کرنے لگے پکار

## گانا

اودھ ناتھ۔ جگت ناتھ۔ سیتا ناتھ۔ تراہ مام
تراہ مام۔ تراہ مام۔ تراہ مام۔ تراہ مام
بڑا غضب ہے کہ رگھو ونش ہلا جاتا ہے
مکٹ اودھ کا مہاراج ڈگا جاتا ہے
ہے اندھکار کہ جگنو کی چمک کے آگے
پرکاش رکھتے ہوئے سوریہ چھپا جاتا ہے
سب پڑے بیہوش وہاں۔ ہوش کریں دیا دھام
رکشا مام۔ رکشا مام۔ پاہی مام۔ پاہی مام

..................

سُنا سینکوں سے جبھی۔ پتر وہ استھل کا حال
کھیت پر رکت کی بھرت سے۔ بولے دیندیال
بھیّا دیکھو تو سہی۔ ہے کیسا اندھیر
دو بچوں نے کر دیا کس ڈھب کا ہیر پھیر

دھکار راجنی بانے پر — جو ایسے رکت بہاتا ہے
مجھ کو تو وہ کلیشوں والا — جن کا جیون ہی بھاتا ہے
ملے ہے راجہ ہونے سے ہی — رن میں دشکندھر ہارا تھا
تپسی جیون کے ہی بل سے — ہم نے اس کو سنگھارا تھا
دیکھو یہ پرکٹ جب لڑ دھائے — گھٹنا دسر کیسا مارا ہے
وہ ہی بن واسی بچوں سے — بیہوش ہوا بیچارا ہے
بے بھرت بتاؤ تمھیں ہو رن — کیسے یہ کٹھن سمجھا ہو؟
جو جگ کی رکشا کرتا ہے — اب اس کی کیونکر رکشا ہو؟
آخری اُپائے یہی نکلا — اس بار میری تیاری ہے
کر تو یہ کان میں کہتا ہے — اودھیشور تیری باری ہے"

یہ سنکر بولے بھرت: سنئے ویا ندھان
جبتک جیوت ہے، پربھو ایسا کریں نہ دھیان

میری اٹل اُتکنٹھا ہے — جیون کو دھنیہ بناؤں میں
اپنے ٹھاکر کی پرتما پر — اپنا سروسو چڑھاؤں میں
شتروگھن، لکشمن کو جیسے — رن آگیا دیتے ہو بھیا؟
ویسے ہی کام بھرت سے بھی — کس لئے نہ لیتے ہو بھیا؟"

پربھو بولے۔ میرے لیے ہیں سب برابر:
کنتو تمہارے ساتھ ہیں کچھ سمبندھ مہان

لکشمن سا یودھا بھائی جب — بیہوش ہو؛ ہاں ہو جائے گا
تو مالا بن جینے والا — کس طرح وجے پائے گا
بس انھیں وچاروں سے تمکو — میں اب تک روک رہا بھیا
بدلے میں جوالا کے اندر — اپنے کو پھونک رہا بھیا"

بھرت بیچ ہی میں پڑے بول جھکیرے ناتھ
ذرا دیکھ تو لیجئے۔ مالا کے بھی ہاتھ

کچھ برسوں کے تپسی بالک — جب غضب اس طرح ڈھائینگے
تو چودہ برسوں والے کیا — کرتب کچھ بھی نہ دکھائیں گے؟
برسوں تک تنا رہتا ہے جو — وہ اب کمان بن جائے گا
مالا کا ایک ایک دانا — ایک ایک بان بن جائے گا

پربھو بولے" یہ بات ہے تو تیار ہو آؤ
جامونت، ہنومنت کو ساتھ لیے جاؤ"
شیش نوا کر جب بھرت، ہوئے گئے تیار
تب بولے ہنومان سے۔ اس پرکار سرکار

میرے ہت جس نے راج چھوڑ — بن واسی جیون کر ڈالا
میری انیہ اپاسنا کر کے — سروسو سمرپن کر ڈالا

وہ ہی اب پرانوں کو ہرتا نیوچھاور میرے اوپر ہے
رکھشا کا اس کی بھار آج بجرنگی تیرے اوپر ہے"

یوں تنے سے کہہ چکے۔ جب یوں من کے بین
جامونت پر تب پڑے۔ پربھو کے راجو نین

بولے پُتر ناگ پاش میں جب سارا بانر دل آیا تھا
تب میگھناد کو کر پراست تم نے نج بل دکھلایا تھا
اُس بل کا اس کوشل تم کا پھر جگ کو پرچے دیتے آنا
بن کے یجھوی بچوں کو بندی کر کے لیتے آنا"

ادھر آ گیا ئیں ہوئیں۔ داسوں کو سویکار
اُدھر بھرت بھی آ گئے۔ ہو کر بس تیار
آتے ہی بولے بھرت۔ شیش نوا سالھاد
نشچے ہو گی وشو میں۔ کوشل کا جے ناد

جس کے جنارون رکھوالے اُس جن کو بھلا کہاں بھے ہے؟
ترِبھون میں چودہ لوکوں میں نو کھنڈوں میں اسکی جے ہے
چھتری کا رکت اُبلتا ہے بیری کا گرو مٹانے کو
ہے ناتھ آگیا دو جلدی رگھو کل کی جے۔ میں جانے کو

داس چکھائیگا انھیں۔ رن کا پورا سواد
یدی سیتاپتی نے دیا۔ ہاردک آشیرواد"
یہ سن پربھو نے کہا۔ "ہے یدی ایسی بات
لو یہ اشیرواد ہے۔ ہاردک میرا بھرات
وشو تمہارے چرت کے۔ گائیگا نت گیت
رگھو ونشی رگھو کش کی۔ ہو گی انتم جیت"
اتنا سنتے ہی گیا۔ سب نے جے کا ناد
چلے ساتھیوں کے سہت۔ بھرت لال سالھاد

ماتڈوی ناتھ کارن بیان جگ کو کھرمائے لیتا ہے
وہ شانت ڈھنگ وہ شیام انگ رگھوبر کا دھوکا دیتا ہے
ملکل کے پرمی یوگی نے پہنا ہے آج کو بچ کھل کر
جا رہا شبانت رس سلکشات اس سے ویر رس پہ تل کر
استو شیکھرتا سے وہاں پہنچے یہ بلوان
جہاں بالکے کھڑے تھے۔ تُلنے ہوئے کمان
دیکھا کتنے ہی یودھا گن پرتھوی پرشین کر رہے ہیں
باطن میں سب میں سانسیں ہیں ظاہر میں سبھی مر رہے ہیں
ہت کو دیکھا تو اہت تھا آہت ہت سا دکھلاتا تھا
کتنے ہت تھے کتنے آہت یہ جوڑنہ جوڑا جاتا تھا
وہ شانت ورن کی تیو کھری اس اور لال ہو رہی ہے
اس لالی میں کندن جیسی ششتروں کی ڈھیری چمکی ہے
مانو دپن استھل نے اوڑھا یہ سرخ دوپٹہ تاروں کا
یا لال پربھانے پہنا ہے یہ گھنا گمجتا ہاروں کا
دوسری اور یہ بھی دیکھا دو بچے دھنش چڑھائے ہیں
اس اشومیدھ کے گھوڑے پر اپنا ادھیکار جمائے ہیں
کٹ پر جانگیا سہاتی ہے سر پر جٹاؤں کا جوٹا ہے
بل سے سب ویر سرائے ہیں جس نے سارا جگ لوٹا ہے
بھرت روپ آنند میں اٹھے۔ رگھو کا کھاؤ وسار
نیہہ مگن ہو کر کہا " دھنیہ یگل سکمار
کوشل پت نے دنڈک بن میں ایشور کی شکتی دکھائی تھی
جو وہ سمسر شپچ دودھ کر اوتاری کلا بتائی تھی
تم بھی اس رن میں ظاہر تو ویروں کا ونش ہو رہے ہو
پر گیان درشٹی سے دیکھو ہی ایشور کا انش ہو رہے ہو

ہرنے استھل میں بھرت کے۔ ہوتا یہ سندیہ
سویم تمھاری ماں بنی۔ یہ کرتی دھاکر دیہہ"
لو بولے: "کُش گھر چلو۔ رن میں رہی نہ جان
بیری تو کرنے لگا۔ وِرد اولی بکھان

ہم سمجھے تھے کیکئی ست یوگی ہیں اور سنت بھی ہیں
لیکن یہ کیول بھرم ہی تھا واستو میں بھرت بھگت ہی ہیں
اپنے بھائی کی راجہ کی کیا خوب ویرتا گائی ہے
بلہاری ہے چترائی کی کمزوری خوب چھپائی ہے
ہم بھی یہ بات جانتے ہیں کھر آدی انھوں نے مارے تھے
پر تین قدم پیچھے ہٹ کر چودہ سہسر سنگھارے تھے
ہے بھرت آپ ہی نیائی بن کہہ دیں جو نیائے کہاں ملے ہے
رن میں جو ہٹا تین قدم کیا وہ یودھا کہلاتا ہے؟
ہم تو دراصل نہ بچے بھی ہیں سچ مچ ہیں دو دن کے لڑکے
پر اگر دل سے یہ کہتے ہیں تم جیت نہیں سکتے لڑ کے
بل ہے ہم میں بن دیوی کا برہمانڈ ہلا سکتے ہیں ہم
وندھیاچل اور ہماچل کو رینو کا بنا سکتے ہیں ہم

یدی بل ہو اتساہ ہو۔ تو بس آگے آؤ
ورنہ بہتر ہے یہی، واپس گھر کو جاؤ"
سنے بھرت نے جب سے۔ لو کے تیکھے بین
لگی چوٹ سی ہردیہ میں۔ لال ہو گئے نین
بولے: "بچّو! ویرتھ کیوں کرتے وارتالاپ
رگھوکل کا اب یدھ میں ہوگا پرکٹ پرتاپ

تم نے کیا ادھر سمجھ رکھا ہے چھوٹی موٹی ان بانوں میں
رکھتے ہیں ہم بھی بہ بل شکتی بس چھپی ہوئی ان بانوں میں"

